جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

# یادِ ایّام

المعروف بہ

# شاہنامۂ اسلام

# شاہنامۂ اسلام

(مکمل)

## (جلد اوّل)

اُردو نظم میں تاریخِ اسلام کے ولولہ انگیز واقعات

اثرِ خامہ

ابوالاثر حفیظ جالندھری

الحمد پبلی کیشنز

رانا چیمبرز۔ سیکنڈ فلور۔ (چوک پرانی انارکلی)۔ لیک روڈ۔ لاہور

☎ 7310944-7231490

تزئین واہتمام اشاعت

صفدر حسین






ضابطہ:-

اشاعت : 2006ء

مطبع : شرکت پریس لاہور

سرورق : ریاظ

قیمت : 400روپے

# پیشکش

ہر اُس فرزندِ توحید کی خدمت میں

جو

کلمۂ طیّبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط

پر

ایمان رکھتا ہے!

حفیظ

# فہرست مضامین شاہنامہ اسلام (جلد اوّل)

## باب ششم
## ہجرتِ نبویؐ

# شاعرِ اسلام

حفیظ جالندھری کا نام اور مقام اس رفعت پر ہے' کہ میرے ایسا کج مج بیان اُن کی تحسین کرتے اور اُن کے لئے توصیف کے لفظ لکھتے ہوئے خفت سی محسوس کر رہا ہے۔ ان کی حیثیت اور شخصیت صرف ایک شاعر ہی کی نہیں' مصلح اور دردمند مسلمان (انسان) کی ہے ...... سر سید احمد خان نے کہا تھا کہ میں نے الطاف حسین حالؔی سے مسدس لکھوا کر اپنی بخشش کا وسیلہ بنالیا ہے...... میں بہت عجز سے کہوں گا کہ حفیظ جالندھری نے شاہنامۂ اسلام لکھ کر مجھ ایسے کئی گنہ گاروں کو ایسی سعادت کا حیلہ دے دیا ہے...... جو جو بھی اسے پڑھے گا' اور اس کی روح میں عبرت کی کپکپی' ذہن و دل میں اسلام کی عظمت' رسول مقبول حضور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور صحابہؓ سے عقیدت کی لرزش آئے گی اور وہ اس بیان کے اگر عشرِ عشیر پر بھی عمل کرے گا' تو یقیناً عاقبت سنوار لے گا۔

ساٹھ ستر برس پہلے جب حفیظ جالندھری نے شاہنامہ اسلام تخلیق کیا یا اسے معرضِ وجود میں لانے کا سوچا تھا' تو اس وقت برصغیر کے خصوصاً اور دوسرے ممالک کے مسلمان عموماً زوال پذیر معاشرے کا شکار تھے...... آج' اگر ہمارے عہد میں حفیظ جالندھری زندہ ہوتے (جسمانی طور پر) تو بلاشک آج کے مسلمان کو زوال شدہ قرار دیتے...... آج جو ساری دُنیا میں مسلمانوں کی درگت بن رہی ہے اور جس طرح اسلام کے نام کو کجلایا جا رہا ہے' یہ اُسی المیے کا نتیجہ ہے' جس کی طرف حفیظؔ نے اتنے برس پہلے اشارہ کر دیا تھا...... شاہنامہ صرف اسلام کے ظہور' رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے غزوات اور کفار کے ظلم و تشدد ہی کا بیان نہیں' دراصل ایک اخلاق نامہ ہے...... ایک آئینہ ہے...... ایک درسِ انسانیت ہے اور پیغام اسلام ہے' کہ اگر ہم' آج کے مسلمان آنحضورؐ کے اسوۂ حسنہ کو رہنما بنائیں' اُن کے عمل اور فکر کو اپنائیں' اپنے وجود کی مقصدیت اور اپنے تحفظ اور دین کی جامعیت کی تفہیم کریں' تو آج بھی ہم سربلند' سرخرو اور سرافراز ہو سکتے ہیں۔

شاعرِ رسالت' حسان بن ثابتؓ کو آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) اسی لئے پسند فرماتے تھے' کہ تقریر اور سادہ بیان کی نسبت شعر انسان کے اندر دور اندر تک اثر پذیر ہو جاتا ہے...... سیرت النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) پر بہت کتابیں لکھی گئیں...... ایک سے ایک اعلیٰ اور عمدہ...... تاثیر بھی گمبھیر...... مگر جو کام حفیظؔ نے شاعری سے لیا ہے' وہ منفرد' یکتا اور سب سے بالا ہے...... وہ شاعر تو بے مثل ہیں ہی...... حیرت اور مسرت کی بات ہے کہ اُن کا اسلامی تاریخ کا مطالعہ بہت گہرا ہے اور انہوں نے اسے جس طرح ہضم کر کے' اسے شعروں میں پرویا ہے' اس کی کوئی دوسری مثال نہیں ملتی...... نہایت سادہ بیان...... لیکن بے حد پُر وقار اور بلند معیار...... حفیظؔ کو جس طرح اُردو کے

علاوہ' عربی' فارسی اور ہندی پر عبور اور ان کے استعمال کا ادراک ہے' یہ ہمارے اُردو زبان کے اور خصوصاً حفیظؔ کے ہم عصروں میں سے کم کم ہی کو نصیب ہے...... اقبالؔ کو اس فہرست میں شمار نہ کریں' کہ ان کا منصب اور مرتبہ الگ ہے...... حفیظؔ کے اظہار کی روانی' جذبوں کی جولانی اور بیان کی جوانی' یوں صبا خرام ہوتی ہے کہ لفظ ہاتھ باندھے چلے آتے ہیں...... اور ایسا ایسا قافیہ سامنے آتا ہے' قاری حیران ہو جاتا ہے کہ لفظ کو یوں بھی برتا جا سکتا ہے؟ آپ بھی حیران ہوں گے...... جب انگریزی کا لفظ کمیٹی' قافیے کے طور پر پڑھیں گے تو حفیظؔ کی قادر الکلامی الم نشرح ہو جاتی ہے...... ایسے لگتا ہے' حفیظؔ کا خیال ٹکسال ہے' جس میں لفظ خود بخود ڈھلتے جاتے اور اپنا رنگ اور انگ بدلتے جاتے ہیں...... انہیں حفیظؔ جس طرح چاہتے ہیں' وہ لفظ وہی معانی دیتے ہیں۔

ممتاز شاعر' عمر زمان نے حفیظ جالندھری کو شاعرِ پاکستان کہا ہے...... میرا جی چاہتا ہے کہ انہیں شاعرِ اسلام کہا جائے کہ اگر آج بھی' ہمارے علماء' دانشور اور نئی نسل شاہنامہ اسلام کو پڑھے' اُس کی رُوح کو سمجھے اور حفیظ جالندھری کے ایمان کی تقلید کرے' تو مسلمان اپنی نشاۃ ثانیہ پالیں......

افسوس یہ ہے کہ شاہنامہ اسلام برسوں تک نایاب رہا۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ آج اس وقت پھر سے طبع ہوا ہے' جب صحیح معنوں میں اسے پڑھنے' پرکھنے اور اس پر عمل کرنے کی ضرورت ہے۔

خداوند کریم' حفیظ جالندھری' شاہنامہ اسلام کے ناشر صفدر حسین اور میرے ایسے عاصیوں سے راضی ہوں۔ آمین۔

اظہر جاوید

# عرضِ حالِ مصنف

## (اشاعتِ چہارم کے وقت)

۱۹۲۹ء کے وسط میں میں نے شاہنامۂ اسلام کی یہ جلد کانپتے ہوئے ہاتھوں سے قوم کے دربار میں پیش کی تھی' اس وقت چند سطور میں اس کام کی اہمیت اور اپنے ارادوں کا اظہار کر دیا تھا اور وہ مشکلات بھی بیان کر دی تھیں جو حصولِ مقصد میں حائل تھیں اس وقت مجھے یہ خطرہ تھا کہ چونکہ یہ رنگِ سخن بالکل نیا ہے اس لئے بزمِ اُردو جو ابھی تک لفظوں سے کھیل رہی ہے اور تاثرات سے ناآشنا ہے۔ شاید میری سادہ کاری قابلِ اعتنا خیال نہ کرے۔ میں نے ایسے کام کا آغاز کیا تھا جس کو دیکھ دیکھ کر دل بار بار پوچھتا تھا کہ انجام کیا ہوگا؟ اور واقعی شاہنامۂ اسلام کے سلسلے میں اگر میری اوّلین کوشش ہی ٹھکرا دی جاتی تو ایک طرف میرا دل ٹوٹ گیا ہوتا۔ دوسری طرف بزمِ سخن ایک مدت کے لئے اس طرزِ سخن سے محروم رہ جاتی جس کا آغاز اِسی کتاب کے ساتھ ہوا تھا اور جس کا آج ہر طرف تتبع ہو رہا ہے۔

لیکن میرے اندیشے بڑی حد تک غلط ثابت ہوئے۔ قوم نے بتا دیا کہ وہ کتنی بھی درماندہ کیوں نہ ہو آج بھی جوہرِ اصلی کو پہچانتی ہے۔ حبِ رسولؐ اللہ کے متوالوں نے' علماء نے' صوفیاء نے امیر و غریب نے' خواص نے' عوام نے' سخن وروں نے' سخن فہموں نے میری کتاب کا اس خلوص اور قدر دانی کے ساتھ خیر مقدم کیا کہ ایک ہی سال بعد نومبر ۱۹۳۰ء میں جلد اوّل کا دوسرا ایڈیشن شائع کرنا پڑا۔

خدا کا فضل اور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا احسان ہے کہ آج میں اسی پہلی جلد کا چوتھا ایڈیشن شائع کر رہا ہوں۔ ایک مصنف کی اس سے بڑی خوش نصیبی اور کیا ہے کہ اس کی تصنیف کو پسند کیا جائے' خریدا جائے اور پڑھا جائے۔

''شاہنامۂ اسلام'' جس ذوق و شوق سے پڑھا جاتا ہے۔ جس محبت سے پڑھنے والے اپنی خوشنودیٔ مزاج کی مصنف کو اطلاع دیتے ہیں اور جس بیتابی کے ساتھ اس سلسلے کو آگے بڑھانے اور بقیہ حالات کو نظم کی صورت میں دیکھنے کا مطالبہ کرتے ہیں' اس کو دیکھ کر اگر میں اظہارِ طمانیت نہ کروں تو یہ کفرانِ نعمت ہوگا۔ بحمد اللہ کہ میری سعی ایک حد تک مشکور ہوئی ؎

اے خدا قربانِ احسانت شوم — اینچہ احسانست قربانت شوم

آج میں ایک مرتبہ پھر اپنی بے بضاعتی اور فنی بے مائیگی کا اعتراف کرتا ہوا ان قدر دانوں اور مربیوں کا احسان مانتا ہوں' جنہوں نے اس سلسلہ میں کسی نہ کسی صورت میں میری امداد کی۔ علماء و شعراء کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے میرا دل بڑھایا۔ بلکہ اُن

حضرات کا بھی بغایت ممنون ہوں، جنہوں نے میری غلطیوں اور خامیوں کی طرف توجہ مبذول فرما کر مجھے اپنے نفس کی اصلاح کا موقع دیا۔

جیسا کہ ذکر کیا ہے کہ پہلی جلد ۱۹۲۹ء میں شائع ہوئی تھی جس کو آج چھ برس ہوتے ہیں۔ مصنف کو اس مدت میں بعض ناگہانی حوادث اور صدمات کا نشانہ بننا پڑا۔ ایک لڑکی نمونیہ سے انتقال کر گئی تھی۔ دوسری جس کی عمر ساڑھے دس برس کی تھی اچانک گھر کے کنوئیں میں گر کر جاں بحق ہوگئی۔ اس سانحہ نے ایک عرصہ دماغ ماؤف رکھا۔ تاہم جو عہد اس کام کے آغاز میں اپنے اللہ سے کیا گیا تھا۔ اللہ کی بخشی ہوئی توفیق ہی سے قائم رہا۔ واقعات نظم ہوتے رہے اور اگست ۱۹۳۳ء میں شاہنامۂ اسلام کی دوسری جلد بھی مکمل ہو کر زیورِ طبع سے آراستہ ہوگئی۔ دوسری جلد کے لئے اہلِ شوق اس قدر بیتاب تھے کہ بعض احباب تو طعن آمیز شکووں پر اُتر آئے۔ اُن کا خیال تھا کہ مصنف کا جوشِ سخن سرد پڑ چکا ہے لیکن خدا کا ہزار ہزار شکر ہے جس نے مجھے سرخرو کر دیا۔

دوسری جلد میں جنگِ بدر کا مکمل واقعہ کم و بیش ہزار شعر میں سمایا ہے، یہ جنگ تاریخِ اسلام میں بہت بڑی اہمیت رکھتی ہے کیونکہ یہی جنگ تھی جس نے فیصلہ کر دیا کہ ایمان کے مقابلہ میں اکثریت اور سامان کوئی چیز نہیں۔ غزوۂ سویق حضرت فاطمۃ الزہراؓ کی شادی، قریش کی انتقامی تیاریاں، آخر مدینے پر حملہ آور ہونے کے لئے ایک بڑی فوج کی چڑھائی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا صحابہؓ کو ساتھ لے کر اُحد کی طرف مدافعت کے لئے نکلنا۔ منافقینِ مدینہ کا عین میدانِ جنگ میں دغا دے جانا۔

تیسری جلد جو زیرِ تصنیف ہے۔ جنگِ اُحد، غزوۂ احزاب، غزوۂ خیبر اور فتح مکہ تک کے واقعات پر حاوی ہوگی۔ چونکہ مصنف کو اس سال حج بیت اللہ اور دیارِ حبیب صلی اللہ علیہ وسلم اور خاکِ مقدسۂ حجاز کو سرمۂ چشم بنانے کی سعادت حاصل ہو چکی ہے۔ اس لئے توقع ہے کہ ان تصاویر میں واقعیت کا رنگ اور بھی نمایاں ہوگا۔

حفیظ (۲۱ مئی ۱۹۳۵ء)

## شاہنامۂ اسلام اور تاجران

شاہنامۂ اسلام ایک طویل کام ہے۔ اپنے بھائی مسلمانوں کے دلوں میں اعلائے حق کے لئے اور ہندوستان میں اسلام کا وقار قائم رکھنے کی جدوجہد کے سلسلے میں جذبۂ صادقہ پیدا کرنے کے لئے یہ کام اختیار کیا گیا ہے۔ میں نے ۱۹۲۷ء میں اسے لکھنا شروع کیا تھا۔ آج تک چار جلدیں لکھ سکا ہوں۔ جو محنتِ شاقہ اس کے لکھنے میں اُٹھانی پڑ رہی ہے وہ خدا ہی خوب جانتا ہے۔

مری دنیا کا سرمایہ ہے عقبیٰ — بڑی تنخواہ کا مزدور ہوں میں

ملک میں ابھی تک یہ قانون موجود ہے کہ مصنف اپنی تصنیف کے جملہ حقوق کا مالک ہے تاوقتیکہ وہ اپنے حقوق کسی دوسرے کو باضابطہ منتقل نہ کر دے۔ میں بھی اپنی تصانیف کے جملہ حقوق کا مالک و مختار ہوں۔ تاجرانِ کتب کمیشن حاصل کر کے مجھ سے کتابیں لیں اور فروخت کریں، تو یہ طریقہ جائز اور مناسب ہے۔ اور یہی ایک ایسی صورت ہے، جس سے تمام اخراجات طباعت وغیرہ کے بعد مجھے کچھ پس انداز ہو سکتا ہے۔ اور میں شاہنامۂ اسلام کو مکمل کرنے کے لئے مسلسل محنت جاری رکھ سکتا ہوں۔ لیکن افسوس بعض تاجرانِ کتب نے جائز طریقہ سے کتاب حاصل کر کے فروخت کرنے کی بجائے بے ایمانی اور بدمعاشی کی راہ اختیار

کی۔ چوروں نے چوری سے شاہنامۂ اسلام کی سب جلدیں بلکہ میری دوسری تصانیف کو بھی چھاپ کر آپ خود اور دوسرے اپنے ہی جیسے حرام کے کھانے والے تاجروں کے ذریعے مسلمانوں کے ہاتھوں فروخت کرنا شروع کر دیا۔ اس طرح میرا کام تقریباً بند ہو گیا۔ میں نے ان بدمعاش کتب فروشوں کو قانون کے حوالے کرنے کا تہیہ کر لیا ہے۔ ان میں سے بعض کتب فروش چوری اور بے ایمانی سے چھاپی ہوئی کتابیں فروخت کرتے ہوئے پکڑے بھی گئے ہیں۔ انشاء اللہ دوسرے بھی ماخوذ ہوں گے اور کیفر کردار کو پہنچیں گے۔

مجھے مجبوراً یہ اقدام اس لئے کرنا پڑا کہ اگر ان کو روکا نہ گیا تو شاہنامۂ اسلام ہرگز مکمل نہیں ہو سکتا اور اس کا مکمل نہ ہو سکنا قومی نقصان ہے۔

حفیظ

تمنّا ہے کہ اس دُنیا میں کوئی کام کر جاؤں
اگر کچھ ہو سکے تو خدمتِ اسلام کر جاؤں

کیا فردوسیِ مرحوم نے ایران کو زندہ
خدا توفیق دے تو میں کروں ایمان کو زندہ

# تقریب

## (اثرِ قلم آنریبل شیخ سر عبدالقادر صاحب بالقابہ)

حفیظ اور حفیظ کی شاعری محتاجِ تعارف نہیں۔ مگر "شاہنامۂ اسلام" ایک ایسی تصنیف ہے کہ وہ محض شاعری سے تعلق نہیں رکھتی۔ وہ اسلام کی منظوم تاریخ ہوگی۔ وہ اخلاقِ اسلامی کی تعلیم کے لئے ایک درسی کتاب کا کام دے گی۔ وہ مصنف کے جذباتِ مذہبی کی ایک دل کش تصویر ہے، جو لفظوں سے کھینچی گئی ہے۔ لفظ سادہ ہیں۔ اس پر رنگین ترنم ہے جو حفیظ کی شاعری کی خصوصیت ہے۔ تصویر کی تاثیر کو دوبالا کر رہا ہے۔ اس لئے اس کتاب کی تقریب کے طور پر کچھ لکھنا بے محل نہ ہوگا۔ اس کی پہلی جلد شائع ہوتی ہے جس میں دو ہزار سے زیادہ اشعار ہیں۔ اور اس کا بیشتر حصہ اُس عہدِ زرّیں سے تعلق رکھتا ہے۔ جب اسلام کے مقدس ہادیؐ کی ذاتِ والا صفات اپنے جمالِ جہاں آرا سے دُنیا کو نورانی کر رہی تھی۔ میں خوش ہوں کہ یہ سعادت میرے حصے آئی ہے کہ ایسی کتاب کی پہلی جلد کا دیباچہ لکھوں، جو نہ صرف اپنی ادبی خوبیوں کے اعتبار سے دیرپا معلوم ہوتی ہے بلکہ مذہبی اور اخلاقی پہلو سے مسلمانوں کی آئندہ نسلوں کے لیے چراغِ ہدایت ہو سکتی ہے۔

اسلام کے ابتدائی زمانے کا جو نقشہ شاعر نے ہمارے سامنے پیش کیا ہے اس میں زیادہ تر زور سیرت پر دیا گیا ہے۔ بالعموم وہ روایتیں نظم کی گئی ہیں جن سے دُنیا کے سب سے بڑے ہادیؐ کی پاکیزہ سیرت پر روشنی پڑتی ہے۔ اس اعتبار سے ہر مسلمان حضرتِ حفیظ کے اس کارنامے کو قدر کی نگاہ سے دیکھے گا۔ بلکہ یہاں تک اُمید کی جا سکتی ہے کہ ہر وسیع الخیال غیر مسلم بھی شاعر کے کمالِ فن کی داد دے گا۔

اکثر شعراء نے اس قسم کے بڑے کام بڑھاپے میں اپنے ذمے لیے ہیں۔ حفیظ صاحب کے جاننے والوں میں جن حضرات کی نظر سے اُن کی وہ نظم گزری ہے، جس کا عنوان ہے۔ "ابھی تو میں جوان ہوں" انہیں شاید حفیظ کی شاعری کو اس شانِ بزرگی اور تقدیس میں جلوہ گر دیکھ کر تعجب ہو کہ اُن کی طبع رسا بڑائی کے اتنے زینے ایک ہی جست میں کیوں کر طے کر گئی ہے۔ مگر جو شخص اُن کے تخیل کی بلند پروازی سے آگاہ ہے، وہ سمجھ سکتا ہے کہ یہ جست، اُن کے لئے دشوار نہ تھی۔ حفیظ عمر میں جوان ہے۔ مگر شاعری میں بوڑھوں کی صف میں جلوہ گر ہے۔ زورِ طبیعت سے بسنت اور بہار پر ایسی نظمیں لکھتا ہے جس سے معلوم ہو کہ کوئی شخص جو رنگین مزاجی کے سب مرحلوں گزر چکا ہے۔ آپ بیتی لکھ رہا ہے اور جوانی کو مست اور دیوانی دکھلانے میں اپنی کہانی سنا رہا ہے۔ مگر یہ صرف خداداد ذہانت کے کرشمے ہیں۔ ورنہ

اسے زمانے نے مہلت ہی نہیں دی کہ دُنیا کی رنگینیوں کو قریب سے دیکھے یا اُن کے مزے لے۔ صبح سے شام تک لکھتے پڑھتے گزرتی ہے۔ اور لکھنا پڑھنا بھی ایسا کہ فرصت اور اطمینان سے نہیں۔ بلکہ قوت لا یموت کے لئے کسی اخبار یا رسالے کے لئے کچھ کام کیا جس کا تھوڑا بہت معاوضہ مل گیا۔ کوئی کتاب لکھی جو کسی نے سستے داموں خرید لی۔ اِس پر رسالہ مخزن کی ایڈیٹری کی ذمہ داریاں، مشاعروں اور پبلک جلسوں کے لئے نظمیں لکھنا اور پڑھنا۔ یہ حالات تھے۔ جب ''شاہنامہ اسلام'' لکھنا شروع کیا۔ مخزن کے دفتر اور وہاں آنے والے ملاقاتیوں سے بھاگ کر اپنے وطنِ مالوف جالندھر کے پرانے مکان میں گوشۂ تنہائی اختیار کرنا پڑا۔ وہاں سے کبھی لاہور آنا ہوا تو قدردانوں سے خط وکتابت کے لئے وہ آپ اپنے منشی۔ اپنی کتاب کے پروف دیکھنے کے لئے وہ آپ اپنے مصحح اور مطبع والوں سے تقاضا کرنے کے لئے وہ آپ اپنے سپاہی۔ اُن کی محنت ومصروفیت دیکھ کر غالب کا یہ شعر یاد آتا ہے۔

زندگی اپنی جب اِس شکل سے گزری غالب
ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے

مگر خدا کی حکمتیں خدا ہی جانے۔ شاید یہی حالات ہیں جو باوجود مالی مشکلات اور کثرتِ کار کے توسنِ طبع کے لئے تازیانہ کا کام دیتے ہیں۔ اور روحانی زندگی کی جلا کا باعث ہیں۔ اس لئے میرا خیال ہے کہ شاعری کی قوت کو مفید مذہبی خدمت کی تحریک انہی اسباب سے ہوئی ہے۔

چند سال ہوئے۔ جب میں نے حفیظ صاحب کو پہلی مرتبہ دیکھا۔ شاید اکثر لوگوں نے بھی انہیں لاہور میں اُسی زمانے میں دیکھا ہو۔ اس سے پہلے کوئی انہیں پہچانتا نہ تھا۔ مگر پہلے ہی موقع پر جب وہ لب کشا ہوئے۔ سب جان گئے اور مان گئے کہ ادبِ اُردو پر ایک نیا ستارہ چمکا ہے۔

لاہور میں ایک بڑا مشاعرہ تھا۔ میں نے دیکھا کہ سامنے کی کرسیوں پر چند کہنہ مشق شاعر متمکن ہیں۔ اور اُن میں ایک نوعمر شخص دُبلا پتلا۔ بہت سادہ لباس پہنے ہوئے بیٹھا ہے اور ہر ایسے شعر پر جو داد کے قابل ہو داد دیتا ہے۔ اور یوں کہ اُس کے دل کی کیفیت ایک خاص طرزِ اظہار رکھتی ہے۔ یعنی شعر سنتے ہی وہ ہمہ تن داد بن کر اپنی جگہ سے اُٹھنے کو ہوتا ہے۔ اور اپنا دایاں ہاتھ پھیلا کر اُس کی انگشتِ شہادت شاعر کی طرف اُٹھا کر کہتا ہے۔ ''کیسا بلند شعر ہے''۔

یہ بے ساختہ اظہارِ خیال چونکہ کسی قدر نرالا تھا۔ میری توجہ اس طرف ہوئی۔ میں نے کسی صاحب سے پوچھا۔ یہ کون صاحب ہیں؟ انہوں نے کہا۔ ہمیں نام تو معلوم نہیں۔ مگر سنا ہے کہ جالندھر سے آئے ہیں اور مولانا گرامی کے شاگرد ہیں''۔

میں مولانا کے فارسی کلام کے مداحوں میں سے تھا اور اُن سے ذاتی مراسم رکھتا تھا۔ وہ بھی کبھی کبھی اسی طرح انگلی اُٹھا کر اور یہ کہہ کر کہ ''اونچے پائے کا شعر ہے''۔ اپنے دوستوں کے کلام کی داد دیا کرتے تھے۔ شاگرد میں کچھ اُستاد کی سی جھلک نظر آئی۔ اور میں اس انتظار میں بیٹھ گیا کہ ان کا کلام سن کر جائیں گے۔ تھوڑی دیر بعد حفیظ صاحب کی باری آئی۔ جب یہ پڑھنے کو اُٹھے تو ایک اور مشابہت ان میں اور ان کے اُستاد میں نظر آئی۔ نہ اُن کے چہرے سے پتہ چلتا تھا کہ فارسی کے ایسے ادیب اور نامور شاعر ہیں نہ اِن کے چہرے سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ اُردو نظم میں ایسی دست گاہ رکھتے ہیں۔ مگر ہوا یہ کہ ایک تو کلام سادہ و پُرکار تھا اور دوسرے آواز دلکش، نظم لَے سے پڑھی گئی اور

جلسے پر ایک بیخودی سی چھا گئی۔ میں نے اس کے بعد بار ہا حفیظ صاحب کو بڑے بڑے جلسوں کو مسحور کرتے دیکھا ہے۔ اور اُن کی پُر اثر لَے سنی ہے۔ جس سے اب ہندوستان میں دکن تک لوگوں کے کان آشنا ہو چکے ہیں۔ مگر اُس دن کی کیفیت چونکہ اپنے رنگ میں بالکل نئی تھی اس لئے نہیں بھولتی۔ معلوم نہیں حفیظ صاحب کے نام کے ساتھ "ابوالاثر" کا لقب اس دن سے پہلے تھا یا نہیں۔ نہ مجھے یہ خبر ہے کہ یہ نام انہوں نے خود رکھا ہے یا کسی نے اُن کے لئے تجویز کیا ہے۔ مگر یہ ضرور کہوں گا کہ اُن کے لئے موزوں اور نہایت موزوں ہے۔ فی الواقعہ اثر اُن کے کلام کا غلام خانہ زاد ہے۔

ابوالاثر نے جس دن سے سخن کی بنسری بجائی ہے۔ اس بنسری سے طرح طرح کے راگ نکلے ہیں۔ اور نظموں کے اس مطبوعہ مجموعے میں جس کا نام "نغمہ زار" ہے اور بعض غیر مطبوعہ نظموں میں جو اس کے بعد لکھی گئی ہیں۔ اُس نے اپنی وسیع ہمدردی اور سچی قدرتی شاعری کے میلان سے کہیں کرشن کے گن گائے ہیں اور کہیں پریت کے گیت سنائے ہیں۔ مگر اس نے تھوڑے عرصے میں محسوس کر لیا کہ اثر کے لحاظ سے جو بات پیغمبر اسلام کی زندگی کے واقعات میں ہے۔ وہ کسی دوسرے انسان کی زندگی میں نہیں پائی جاتی۔ اگر کلام میں سچی اور پائیدار تاثیر ڈھونڈنی ہے تو ایسے چشمۂ فیض سے سیراب ہونا چاہئے جس کا پانی کلام کے حق میں آبِ حیات بن جائے۔ اور اسے جاودانی زندگی بخش دے۔ پس اس میں شک نہیں کہ حفیظ نے جو مضمون اب چنا ہے وہ ذریعۂ الہام اور اس کی شاعری اپنی صفائی اور سادگی کے جوہروں کے ساتھ مذہب اور اخلاق کی علمبردار ہوگئی ہے۔

جب سے "شاہنامۂ اسلام" کے چھپنے کا اعلان ہوا ہے، میں نے کئی لوگوں کو اس نام پر اعتراض کرتے سنا ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ فردوسی کی برابری کا دعویٰ اسی سے نکلتا ہے۔ کسی کا خیال ہے کہ پہلے حصہ میں ہمارے مذہبی پادشاہوں کا حال درج ہے۔ اور آگے چل کر دنیاوی پادشاہوں کے حالات ہوں گے۔ اور یہ کسی قدر بے جوڑ سی بات ہے۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ بحیثیت مجموعی شاید کسی اور نام سے اس جامعیت کے ساتھ مصنف کے ارادے کا اظہار نہ ہوسکتا۔ پیغمبرِ اسلام شاہِ دین بھی تھے اور شاہِ دُنیا بھی۔ اور یہی حال خلفائے راشدین کا تھا۔ پس انہیں شاہ کہنا۔ اور اُن کے حالات کا نام "شاہنامہ" رکھنا بھی غیر موزوں نہیں ہے۔ بلکہ اگر صرف انہی بزرگانِ دین کا حال اس میں درج ہوتا تو میں اسے "شہنشاہ نامہ" کہہ دیتا۔ نام نیا بھی ہوتا اور حسبِ حال بھی۔ مگر اس میں سب پادشاہانِ اسلام کے حالات آئیں گے اور ملک کی تاریخ کے اوراقِ پریشاں اس میں جمع کئے جائیں گے۔ اس سبب سے یہ مجموعہ "شاہنامہ اسلام" کہلانے کا مستحق ہے۔ رہا فردوسی کی ہمسری کا دعویٰ' سو مصنف نے اپنے عجز و انکسار کا کافی اعتراف اپنے تمہیدی اشعار میں کر دیا ہے۔ اگر سوء ادب کا مرتکب ہوئے بغیر مصنف نے یہ ہمت کی کہ رزم و بزم کے اس وسیع میدان میں تگ و دَو کرے۔ جس میں فردوسی جیسا بڑا شہسوار اپنی شہسواری کے جوہر دکھا چکا ہے تو کم از کم یہ بلندیٔ ہمت کی دلیل ہے۔ باقی حُسن قبول خدا کے ہاتھ میں ہے۔ فردوسی نے فارسی میں حق شاعری ادا کیا۔ اور حفیظ اُردو میں طبع آزمائی کر رہا ہے۔ اگر اُردو دانوں کو اپنی زبان میں ایسی کتاب ملے جو بہادران و رہبرانِ اسلام کی یاد کو اس طرح تازہ کر دے۔ جس طرح فردوسی نے غیر معروف پہلوانوں اور آتش پرست بادشاہوں کی بھولی کہانیوں کو تازہ کر دیا تھا تو اُردو ادب یقیناً عرصۂ دراز تک حفیظ کا شرمندۂ احسان رہے گا۔

کوئی تصنیف ہو اور کتنی ہی پسند کی جائے۔ اُس کے مصنف کی حوصلہ افزائی اس سے ہوتی ہے کہ اُسے اپنی محنت کا کچھ صلہ مالی شکل

میں بھی مل جائے۔فردوسی نے شاہنامہ لکھا اس حوصلے پر کہ پادشاہِ وقت سلطان محمود غزنوی اسے بیش قرار انعام دے گا۔اس تحریص کے بغیر شاید اتنا بڑا کام انجام نہ پاتا۔حفیظ ایسے زمانے میں پیدا ہوا ہے کہ اس کے لئے اس کی قدردان اُردو دان پبلک ہی محمود بن سکتی ہے۔ اور کم از کم یہ بات نہایت ہمت دلانے والی ہے کہ سینکڑوں خریداروں نے کتاب کے چھپنے سے پیشتر اور اُسے دیکھے بغیر کتاب کے دام پیشگی مصنف کے پاس بھیج دیئے۔اور مصنف نے وہ روپے کتاب کی چھپائی پر لگا دیے۔اس کے بعد جو روپے آئیں گے وہ دوسری جلد کی تیاری میں صرف ہوں گے۔اور اسی طرح سلسلہ چلتا رہے گا۔اگر مصنف کو اپنی دلسوزی اور دماغی محنت کا کچھ معاوضہ ملے گا تو اس رقم سے جو سب جلدوں کے چھپنے کے بعد اُس کے پاس بچ سکے گی۔اُمید ہے کہ کتاب کی قدردانی اس کے شائع ہوتے ہی اور ترقی کرے گی۔اور "شاہنامۂ اسلام" کو اس مایوسی سے سابقہ نہ پڑے گا جو مالی اعتبار سے دُنیا کی اس اہم تصنیف کو نصیب ہوئی تھی جس کے عالی شان نام سے حضرتِ حفیظ نے استفادہ کیا ہے۔

پہلی جلد چونکہ اب تیار ہے۔اس میں سے چیدہ چیدہ حصے بطور نمونہ اس دیباچے میں درج کرنے کی ضرورت نہیں۔اہلِ نظر کی نگاہ خود اِن حصوں کو ڈھونڈ لے گی۔لیکن خوش قسمتی سے مجھے یہ کتاب شائع ہونے سے پہلے مل گئی اور میں نے اسے شوق سے پڑھا۔اس لئے کچھ اشعار بے ساختہ زبانِ قلم پر آتے ہیں۔

سب سے پہلا شعر جو ابتدائی اشعار میں مجھے پسند ہے۔وہ ہے جس میں شاعر نے وجہ تالیف بتاتے ہوئے اپنی آرزو کو ان سادہ مگر مؤثر لفظوں میں بیان کیا ہے ؎

تمنا ہے کہ اس دُنیا میں کوئی کام کر جاؤں
اگر کچھ ہو سکے تو خدمتِ اسلام کر جاؤں

میں سمجھتا ہوں کہ یہ تمنا پہلی جلد ہی میں بہت حد تک پوری ہو گئی ہے۔اور بیش بہا سبق نظم کے پیرائے میں اس میں دیے گئے ہیں۔ انہیں واقعی خدمتِ اسلام اور بڑی خدمتِ اسلام کہا جا سکتا ہے۔

شاعر نے فردوسی کے شاہنامے اور اپنے کام کا ذکر بہت اچھے طریق سے کیا ہے جس میں واجبی انکسار کے علاوہ صورتِ واقعہ اور دلی درد کا اظہار کیا ہے:

کیا فردوسیِ مرحوم نے ایران کو زندہ — خدا توفیق دے تو میں کروں ایمان کو زندہ
تقابل کا کروں دعویٰ یہ طاقت ہے کہاں میری — تخیل میرا ناقص نامکمل ہے زباں میری
زبانِ پہلوی کی ہم زبانی ہو نہیں سکتی — ابھی اُردو میں پیدا وہ روانی ہو نہیں سکتی

کہاں ہے اب وہ دَورِ غزنوی کی فارغ البالی
غلامی نے دبا رکھی ہے میری ہمتِ عالی

آخری مصرع میں جو درد ہے اُس سے آجکل کے اکثر نوجوان آگاہ ہیں۔اور فی الحقیقت وہ قابل تعریف ہے کہ ناداری کے سنگِ گراں کے باوجود ایسے اہم کام کا بیڑا اُٹھایا ہے جس سے بڑے بڑے سرمایہ دار گھبرائیں اور باوجود یکہ آغازِ کار کے وقت یہ معلوم نہ تھا کہ

کئی ہزار اشعار اگر لکھے بھی گئے تو چھپ سکیں گے کہ نہیں؟ بے دھڑک لکھتا چلا گیا اور لکھتا چلا جا رہا ہے۔

پیغمبر عرب کی ولادت کا بیان کرنے سے پہلے شاعر نے ان کے جدِ امجد حضرت اسماعیل کا حال لکھا ہے۔ جب حضرت ابراہیمؑ اپنی بیوی کو ہمراہ لے کر عرب کی طرف آئے تو اُس مختصر سے قافلے کا صحرائے عرب میں سفر ذیل کے تین شعروں میں بہت پاکیزہ لفظوں میں بیان ہوا ہے:

خدا کا قافلہ جو مشتمل تھا تین جانوں پر — معزز جن کو ہونا تھا زمینوں آسمانوں پر
چلا جاتا تھا اُس تپتے ہوئے صحرا کے سینے پر — جہاں دیتا ہے انسان موت کو ترجیح جینے پر
وہ صحرا جس کا سینہ آتشیں کرنوں کی بستی ہے — وہ مٹی جو سدا پانی کی صورت کو ترستی ہے

یہ خوبی ساری کتاب میں نمایاں ہے جو بیان کوئی اور بیس شعروں میں کرے ہمارا شاعر تین شعروں میں کر دے گا۔ اس پر الفاظ کی سادگی اور کلام کی رنگینی اور چستی ملحوظ رہتی ہے۔

آنحضرتؐ کے دُنیا میں تشریف لانے کے متعلق جو اشعار لکھے ہیں۔ اُنہیں پڑھ کر عاشقانِ نبویؐ پر حالتِ وجد طاری ہو گی۔

یہ کس کی جستجو میں مہرِ عالمتاب پھرتا تھا — ازل کے روز سے بیتاب تھا بیخواب پھرتا تھا
کروڑوں رتیں کس کے لئے ایام نے بدلیں — پیاپے کروٹیں کس دُھن میں صبح شام نے بدلیں
یہ سب کچھ ہو رہا تھا ایک ہی اُمید کی خاطر — یہ ساری کاہشیں تھیں ایک صبح عید کی خاطر

ان شعروں میں تو آپ کی آمد کی اُمید کا ذکر تھا۔ اب ذرا آمد کی شان ملاحظہ ہو۔

معین وقت آیا زورِ باطل گھٹ گیا آخر — اندھیرا مٹ گیا ظلمت کا بادل چھٹ گیا آخر
مبارک ہو کہ دَورِ راحت و آرام آ پہنچا — نجاتِ دائمی کی شکل میں اسلام آ پہنچا
مبارک ہو کہ ختم المرسلینؐ تشریف لے آئے — جناب رحمۃ للعالمین تشریف لے آئے
خبر جا کر سنا دو شش جہت کے زیر دستوں کو — زبردستی کی جرأت اب نہ ہو گی خود پرستوں کو
ضعیفوں بیکسوں آفت نصیبوں کو مبارک ہو — یتیموں کو غلاموں کو غریبوں کو مبارک ہو

کس عجیب پیرائے میں اُن خصائل کا ذکر کیا گیا ہے جو آنحضرتؐ کے اخلاق کا جزو تھیں۔ اور کیسا لطیف اشارہ اس اہم کام کی طرف ہے جس کے لئے وہ مبعوث ہوئے تھے۔ میں حضرت حفیظ سے معافی چاہتا ہوں کہ مندرجہ بالا اشعار کی ترتیب میں میں نے کچھ تصرف کر لیا ہے۔ اور جس ترتیب سے اُنہوں نے لکھے تھے اس ترتیب سے نقل نہیں کئے۔ مجھے اُنہیں اس طرح پڑھنے میں کچھ خاص لطف آیا۔ اس لئے یہ تصرف کیا۔ اس کے علاوہ اختصار بھی مدِنظر تھا۔ اُمید ہے کہ صاحبانِ ذوق اصل ترتیب کے ساتھ پورا بند ملاحظہ فرمائیں گے۔ اور بار بار پڑھیں گے۔

ولادت کے بعد یتیمی' دائی حلیمہؓ کی گود میں پلنا' پردادا کے زیر سایہ تربیت پانا۔ جوان ہو کر سچائی اور امانت میں شہرت حاصل کرنا۔ حضرت بی بی خدیجہؓ سے نکاح اور اُس کے بعد وحی نازل ہونے اور پیغمبری ملنے کے تاریخی واقعات اختصار کے ساتھ مگر شاعرانہ خوش بیانی

کو نباہتے ہوئے لکھے گئے ہیں۔ ان اشعار کو انتخاب کر کے یہاں لکھنے کی گنجائش نہیں۔ رسولِ برحقؐ نے جو تکالیف فرضِ رسالت ادا کرنے میں اُٹھائیں۔ مشکلات کا جو دلیرانہ مقابلہ کیا۔ وہ حالات معنی خیز طریق سے نظم کئے گئے ہیں۔ اور آخر میں ہجرت اور غزوات کے تذکرے نہایت مؤثر پیرائے میں لکھے گئے ہیں۔ جس شب کو آنحضرتؐ ہجرت کے ارادے سے مکہ شریف سے کفار کے نرغے کے باوجود نکلتے ہیں۔ دیکھئے اس کا بیان کس انداز سے ہوا ہے۔

نظر آتی تھیں چاروں سمت تلواریں ہی تلواریں
اندھیرے میں چمک اُٹھتی تھیں بجلی کی طرح دھاریں
وہ دڑّاتا ہوا وحدت کا دم بھرتا ہوا نکلا
تلاوت سورۂ یٰسین کی کرتا ہوا نکلا
کھنچی ہی رہ گئیں خونریز و خوں آشام شمشیریں
کسی نے کھینچ دی ہوں جس طرح کاغذ کی تصویریں

مدینے پہنچنے پر جو زندگی مسلمانوں نے اپنے ہادیؐ برحق کے زیر سایہ شروع کی اُس کا نقشہ ذیل کے اشعار میں ملاحظہ ہو:

تھے انصار و مہاجر اک نمونہ شانِ وحدت کا
کہ اس تسبیح میں تھا رشتۂ محکم اخوت کا!
مسلماں تھے کہ تھیں زُہد و ورع کی زندہ تصویریں
نمازیں اور تسبیحیں اذانیں اور تکبیریں
تجارت یا زراعت یا دعائیں یا مناجاتیں
مشقت کے لئے دن تھے' عبادت کیلئے راتیں

اِن اقتباسات کو میں اُن اشعار پر ختم کرتا ہوں جن میں مسئلہ جہاد پر جو حکم ہمارے رسولؐ نے دیا' اُسے واضح کیا گیا ہے۔ اس سے بہتر اصول وضع کرنا ناممکن ہے۔ افسوس! کہ دنیا اس کے حکم کے متعلق گوناگوں غلطیوں میں مبتلا ہے۔

کہا راہِ خدا میں تم کو لڑنے کی اجازت ہے
خدا کے دشمنوں کو دفع کرنے کی اجازت ہے
مگر تم یاد رکھو صاف ہے یہ حکم قرآں کا!
ستانا بے گناہوں کو نہیں شیوہ مسلماں کا
نہیں دیتا اجازت پیش دستی کی خدا ہرگز
مسلماں ہو تو لڑنے میں نہ کرنا ابتدا ہرگز
فقط اُن سے لڑو جو لوگ تم سے جنگ کرتے ہیں
فقط اُن سے لڑو جو تم پہ جینا تنگ کرتے ہیں

خوش مذاق صاحبان کے لئے چند نمونے حفیظ صاحب کے تازہ ترین کلام کے جو اوپر درج کئے گئے ہیں' کافی ہیں۔ اب لازم ہے کہ وہ خود کتاب حاصل کریں اور پڑھیں۔ اور صاحبِ دل شاعر کے حق میں دُعا کریں کہ خدا اُسے اس محنت کا صلہ دے اور توفیق دے کہ وہ اس اہم کام کو بخوبی انجام دے سکے جو اس جلد اوّل کی اشاعت میں شروع کیا گیا ہے۔

عبدالقادر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

## حمد

اُسی کے نام سے آغاز ہے اس شاہنامے کا
ہمیشہ جس کے در پر سر جھکا رہتا ہے خامے کا

اسی نے ایک حرفِ کُن سے پیدا کر دیا عالم
کشاکش کی صدائے ہاؤ ہو سے بھر دیا عالم

نظامِ آسمانی ہے اسی کی حکمرانی سے
بہارِ جاودانی ہے اس کی باغبانی سے

اُسی کے نور سے پُر نور ہیں شمس و قمر تارے
وہی ثابت ہے جس کے گرد پھرتے ہیں یہ سیارے

زمیں پر جلوہ آرا ہیں مظاہر اُس کی قدرت کے
بچھائے ہیں اسی داتا نے دسترخوان نعمت کے

یہ سرد و گرم، خشک و تر، اُجالا اور تاریکی
نظر آتی ہے سب میں شان اسی اِک ذاتِ باری کی

وہی ہے کائنات اور اس کی مخلوقات کا خالق
نباتات و جمادات اور حیوانات کا خالق

وہی خالق ہے دِل کا اور دِل کے نیک اِرادوں کا
وہی مالک ہمارا اور ہمارے باپ دادوں کا

بشر کو فطرتِ اِسلام پر پیدا کیا جس نے
محمد مصطفیٰ کے نام پر شیدا کیا جس نے

## نعت

محمد مصطفیٰ محبوبِ داور سرورِ عالمؐ
وہ جس کے دم سے مسجودِ ملائک بن گیا آدم

کیا ساجد کو شیدا جس نے مسجودِ حقیقی پر
جھکایا عبد کو درگاہِ معبودِ حقیقی پر

دلائے حق پرستوں کو حقوقِ زندگی جس نے
کیا باطل کو غرقِ موجۂ شرمندگی جس نے

غلاموں کو سریرِ سلطنت پر جس نے بٹھلایا
یتیموں کے سروں پر کر دیا اقبال کا سایا
گداؤں کو شہنشاہی کے قابل کر دیا جس نے
غرورِ نسل کا افسون، باطل کر دیا جس نے
وہ جس نے تخت اُوندھے کر دیئے شاہانِ جابر کے
بڑھائے مرتبے دُنیا میں ہر انسانِ صابر کے
دلایا جس نے حق انسان کو عالی تباری کا
شکستہ کر دیا ٹھوکر سے بت سرمایہ داری کا
محمدؐ مصطفیٰ مہرِ سپہرِ اَوجِ عرفانی
ملی جس کے سبب تاریک ذرّوں کو درخشانی
وہ جس کا ذکر ہوتا ہے زمینوں آسمانوں میں
فرشتوں کی دعاؤں میں مؤذّن کی اذانوں میں
وہ جس کے معجزے نے نظمِ ہستی کو سنوارا ہے
جو بے یاروں کا یارا بے سہاروں کا سہارا ہے
وہ نورِ لم یزل جو باعث تخلیقِ عالم ہے
خدا کے بعد جس کا اسم اعظم، اسم اعظم ہے
ثناء خواں جس کا قرآں ہے، ثنا ہے جس کی قرآں میں
اُسی پر میرا ایماں ہے، وہی ہے میرے ایماں میں

## سببِ تصنیف

اُسی کے اسمِ اعظم سے بڑھی جرأت مرے دِل کی
کہ میں نے ڈال دی بنیاد ایسے کارِ مشکل کی
تمنا ہے کہ اِس دُنیا میں کوئی کام کر جاؤں
اگر کچھ ہو سکے تو خدمتِ اِسلام کر جاؤں
مسلمانوں پہ ہے مردہ دلی چھائی ہوئی ہر سو
سکوتِ مرگ نے چادر ہے پھیلائی ہوئی ہر سو
عزیمت ہے نہ جرأت ہے نہ ہے تاب وتواں باقی
فقط حسرت سے تکنے کے لیے ہے آسماں باقی
نظر آتے ہیں اب وہ صف شکن بازو نہ شمشیریں
مقدر کی طرح سوئی پڑی ہیں آج تکبیریں
گئی دُنیا سے آقائی محمدؐ کے غلاموں کی
بھلا بیٹھے ہیں یاد اپنے سلف کے کارناموں کی

ارادہ ہے کہ پھر ان کا لہو اک بار گرماؤں
دلِ سنگیں سخن کے آتشیں تیروں سے برماؤں

سناؤں ان کو ایسے ولولہ انگیز افسانے
کرے تائید جن کی عقل بھی، تاریخ بھی مانے

کیا فردوسی مرحوم نے ایران کو زندہ
خدا توفیق دے تو میں کروں ایمان کو زندہ

عجم کا شاہنامہ بس وہ فردوسی کا حصہ تھا
تخیل ہی کا ہنگامہ تھا یعنی ایک قصہ تھا

مگر اس کی زباں اس کا بیاں اعجاز ہے گویا
کہاں کی رستمی وہ خود ہی تیر انداز ہے گویا

مقابل کا کروں دعویٰ یہ طاقت ہے کہاں میری؟
تخیل میرا ناقص نا مکمل ہے زباں میری

زبانِ پہلوی کی ہم زبانی ہو نہیں سکتی
ابھی اُردو میں پیدا وہ روانی ہو نہیں سکتی

نحیف و ناتواں، بے علم و بے مقدور ہستی ہوں
غم واندوہ جس میں بس رہے ہیں میں وہ بستی ہوں

کہاں ہے اب وہ دورِ غزنوی کی فارغ البالی
غلامی نے دبا رکھی ہے میری ہمتِ عالی

مگر سینے میں دِل رکھتا ہوں جس میں جوشِ غیرت ہے
سراسر راکھ ہے لیکن ابھی تک پُر حرارت ہے

کیا ہے روح کو زندہ مدینے کی ہواؤں نے
جگایا خواب سے احساس کی غیبی نداؤں نے

نویدِ صبح بخشی ہے سکوتِ شام نے مجھ کو
مخاطب کر لیا ہے قوتِ الہام نے مجھ کو

بظاہر مَیں جو تصویرِ سخن میں رنگ بھرتا ہوں
کسی آواز کے ارشاد کی تعمیل کرتا ہوں

## مشکلات

رہا سینے میں چھپ کر فرض کا احساس برسوں تک
رہی اس راستے میں سنگ بن کر یاس برسوں تک

وسائل ڈھونڈتا پھرتا رہا ہوں کام کرنے کے
کشائش کو حریفِ گردشِ ایام کرنے کے

غریبوں میں نظر آیا مجھے منظر تباہی کا
امیروں نے روا رکھا طریقہ کم نگاہی کا

تمنا تھی اگر مل جائے کوئی غزنوی مجھ کو ذرا آرام سے رہنے دے فکرِ زندگی مجھ کو
تو اِس آغاز کو انجام کی منزل پہ لے جاؤں جہازِ آرزو مقصود کے ساحل پہ لے جاؤں

## مزارِ قطب الدین ایبک[1]

اِنہی افکار میں بیٹھا تھا میں اک دن جھکائے سر درِ آرام گاہِ شاہِ قطب الدین ایبک پر
وہ قطب الدین وہ مردِ مجاہد جس کی عظمت سے یہ دُنیا از سرِ نو جاگ اُٹھی تھی خوابِ غفلت سے
اُکھاڑیں ہند سے جس نے ستمگاری کی بنیادیں رکھیں ہر دِل میں انسانی روا داری کی بنیادیں
وہ جس کی تیغ ہیبت ناک سے سفاک ڈرتے تھے وہ جس کے بازوؤں کی دھاک سے افلاک ڈرتے تھے
وہ قطب الدین جس کے دامنِ تسخیر کا سایا قلوبِ راجگانِ ہند کو دامن میں لے آیا
لکھی ہے ذرّے ذرّے کی جبیں پر داستاں جس کی ہے سرخی ''داستانِ فاتحِ ہندوستاں'' جس کی
وہ جس کی ذات پر لفظِ غلامی ناز کرتا ہے ترقی کا تخیل عرش تک پرواز کرتا ہے
لیے بیٹھی ہے دہلی قلب میں نقشِ نگیں جس کا لقب تاریخ میں ہے تاجدارِ اوّلیں جس کا
یہاں لاہور میں سوتا ہے اِک گمنام کوچے میں پڑی ہے یادگارِ دولتِ اِسلام کوچے میں
نجس' ناپاک کوچہ جس میں کوئی بھی نہیں جاتا
وہاں سویا ہوا ہے مسندِ دہلی کا لکھ داتا[2]

[1] سلطان قطب الدین ایبک سلطان شہاب الدین محمد غوری کا ترکی غلام اوراس کی فوج کا سپہ سالار تھا' جب سلطان شہاب الدین نے دہلی فتح کی تو قطب الدین کو ہندوستان کی حکومت تفویض کی۔ یہی وہ بہادر ہے جس نے ہندوستان میں اسلامی حکومت کی باقاعدہ بنیاد رکھی' اور نہایت شجاعت اور جبروت کے ساتھ اطراف ہند کو علم اِسلام کے نیچے لایا' جب سلطان محمد غوری کا انتقال ہوگیا تو قطب الدین ہندوستان کا فرمانروا تسلیم کیا گیا اس طرح اس خاندان کی حکومت کی بنیاد پڑی جو تاریخ میں خاندانِ غلاماں لکھا جاتا ہے۔

[2] سلطان قطب الدین شجاع' بہادر اور فاتح ہونے کے ساتھ ہی اتنا رحم دِل' فیاض اور سخی تھا کہ ہندوستان کے لوگ اسے لکھ داتا کہہ کر پکارتے تھے' آج اس کی تربت ایسی جگہ ہے جسے کوئی جانتا بھی نہیں' لاہور میں انارکلی بازار سے جو راستہ میو ہسپتال کو جاتا ہے۔ اُس پر ایک کوچے کے بڑے مکان کی دیوار میں اس کی تربت ہے جہاں ایک پتھر پر کندہ ہے'' یہ ہے آخری آرامگاہ سلطان قطب الدین ایبک کی'' جو چوگان کھیلتا ہوا گھوڑے سے گرا اور مر گیا۔ تاریخ وفات ۱۲۱۰ء

یہ تربت ماتمی ہے ان حجازی شہسواروں کی
مسلمانوں نے مٹی بیچ لی جن کے مزاروں کی

یہاں تک ابرِ باراں کی رسائی ہو نہیں سکتی
گھٹا روتی ہوئی آتی ہے، لیکن رو نہیں سکتی

شعاعوں سے یہاں خورشید دامن بھر نہیں سکتا
فلک اس پر ستاروں کو نچھاور کر نہیں سکتا

یہ تربت چادرِ مہتاب سے محروم رہتی ہے
نگاہوں سے چھپی رہتی ہے نامعلوم رہتی ہے

یہاں سہرے کہاں کیا ذکر پھولوں کے چڑھاوے کا
کوئی ساماں نہیں ہے اہلِ ظاہر کے دکھاوے کا

نہ پڑھتا ہے یہاں پر فاتحہ کوئی نہ روتا ہے
کسے معلوم ہے اس چھت کے نیچے کون سوتا ہے

اُدھر لاہور کی دُنیا کا ایماں سوز نظارا
جہاں تہذیبِ نو پھرتی ہے بازاروں میں آوارہ

اِدھر اِک تربتِ خاموش کا اندوہگیں منظر
الم انگیز، حسرت خیز عبرت آفریں منظر

نہیں ہے چار گز ٹکڑا زمیں کا جس کی قیمت میں
یہ تربت آسماں رفعت ہے، میری چشمِ عبرت میں

میں اکثر شہر کے پُرشور ہنگاموں سے اکتا کر
سکوں کی جستجو میں بیٹھ جاتا ہوں یہاں آ کر

مرے نزدیک اس تربت سے اب بھی شان ہے پیدا
مزارِ مردِ غازی سے عجب ایمان ہے پیدا

یہی ایمان اَوجِ زندگی کا قطب تارا ہے
یہی طوفانِ ظلمت میں مسلماں کا سہارا ہے

یہاں آتے ہی مجھ پر غلبۂ احساس ہوتا ہے
کسے معلوم دِل اس وقت کس کے پاس ہوتا ہے

یہاں میں حال کو ماضی کے دریا میں ڈبوتا ہوں
تصور کے طفیل اِک اَور ہی دُنیا میں ہوتا ہوں

تخیل مجھ کو لے جاتا ہے اِک پُرہول میداں میں
جہاں باہم بپا ہوتی ہے جنگ انبوہِ انساں میں

نظر آتا ہے لہراتا ہوا اِسلام کا جھنڈا
بہر سُو نور پھیلاتا ہوا اِسلام کا جھنڈا

مقابل میں گھٹائیں دیکھتا ہوں فوجِ باطل کی
نظر آتی ہے فرعونی خدائی اوجِ باطل کی

حق و باطل کی آویزش کا منظر دیکھتا ہوں میں
نظر آتی ہے تلواریں مجھے، سر دیکھتا ہوں میں

صدائیں نعرہ ہائے جنگ کی آتی ہیں کانوں میں
بلند آہنگ تکبیریں سما جاتی ہیں کانوں میں

نظر آتے ہیں مجھ کو سرخرو چہرے شہیدوں کے
لہو کی ندیاں کھلتے ہوئے گلشن اُمیدوں کے

علم کے سائے میں سلطانِ غازی کا بڑھے جانا
سرِ دشمن پہ افواجِ حجازی کا چڑھے جانا

وہ حملہ آوروں کی خون کے دریا میں غرقابی
وہ باطل کی شکستِ فاش' وہ حق کی ظفر یابی

وہ امن و صلح سے معمور ہو جانا فضاؤں کا
زمانے بھر کے سر سے دور ہو جانا بلاؤں کا

یہ سب کچھ دیکھتا ہوں میں تصور کی نگاہوں سے
ملاقاتیں ہوا کرتی ہیں غازی بادشاہوں سے

مجھے محسوس ہوتا ہے کہ غازی مرد میں بھی ہوں
پُرانے لشکرِ اسلام کا اِک فرد میں بھی ہوں

شہادت کے رجز پڑھتا ہوں میدانِ شہادت میں
رجز پڑھتا ہوا بڑھتا ہوں میدانِ شہادت میں

عظیم الشان ہوتا ہے یہ منظر پاکبازی کا
شہیدوں کی خموشی' غلغلہ مردانِ غازی کا

مرا جی چاہتا ہے' اب نہ اپنے آپ میں آؤں
اِسی آزاد دُنیا کی فضا میں جذب ہو جاؤں

سکوں کی راہ میں حائل ہے جب تک گردشِ گردوں
قلم سے کام لینے کا اِرادہ ملتوی کر دُوں

# ضمیر کی آواز

تصور ہی میں اک دن میرے پہلو سے ندا آئی
کہ او بھولے ہوئے عہدِ گزشتہ کے تماشائی

ترا طرزِ تصور اک طرح کی بت پرستی ہے
یہ مجبوری نہیں' کم ہمتی کو تاہ دستی ہے

نظر آ جائے جس کو منزلِ مقصود کا رستہ
رہے پھر بھی وہ زنجیرِ تامل ہی میں پابستہ

یہی فطرت کی محتاجی یہی دِل کی غریبی ہے
کسی کے آسرے پر بیٹھ رہنا بد نصیبی ہے

یہ دُنیاوی وسائل کی طلب بھی کوئی حیلہ ہے
خدا پر رکھ نظر غافل خدا تیرا وسیلہ ہے

یہ غفلت کیوں ہے اے خاموشی عزلت کے سودائی
ملا ہے درگہِ حق سے تجھے سامانِ گویائی

قلم سے زندہ کر سکتا ہے تو ان کارناموں کو
سنا سکتا ہے تو پیغامِ آزادی غلاموں کو

نہ شاہوں سے توقع رکھ نہ دنیا کے امیروں سے
عظیم الشان ہے یہ کام نکلے گا فقیروں سے

عوام الناس میں ہنگامۂ احساس پیدا کر
دلوں کو از سرِ نو حسنِ حریت پہ شیدا کر

اُٹھے نامِ خدا جب بت شکن بن کر قدم تیرا
ہزاروں غزنوی پیدا کرے زورِ قلم تیرا

مسلمانوں کے دل میں شعلۂ غیرت کو بھڑکا دے
نہیبِ رعد بن کر کفر کی غیرت کو دھڑکا دے

بتا دے اہلِ باطل کو کہ حق کا نام زندہ ہے
وہی ایمان قائم ہے وہی اِسلام زندہ ہے

وہی اِسلام جو راہِ نجاتِ ابنِ آدم ہے
وہی اسلام جو رمزِ حیاتِ اہلِ عالم ہے

وہی اِسلام یعنی عدل کا قانونِ پائندہ
وہی اِسلام یعنی علم کا مضمونِ تابندہ

وہی اِسلام جو بھٹکے ہوؤں کو راہ پر لایا
کیا جس نے گنہگاروں کے سر پر عفو کا سایا

وہی اِسلام بخشی جس نے مجبوروں کو مختاری
اُخوت سے بدل دی جس نے خوئے مردم آزاری

وہی اسلام جس نے زیر دستوں کی حمایت کی
وہی اسلام جس نے کاٹ دی جڑ ظلم و بدعت کی

وہی اِسلام جس نے بادشاہی دی غلاموں کو
وہ اب بھی زندہ کر سکتا ہے اپنے کارناموں کو

تری دشواریوں کو بھی وہی آسان کر دے گا
امیدو کامرانی سے ترے دامن کو بھر دے گا

اگر اسلام کے فرزند پھر آمادہ ہو جائیں
مٹا دیں تفرقے' توحید کے دلدادہ ہو جائیں

تو سب کچھ آج بھی ان کا ہے زیرِ چرخِ مینائی
درِ حق کی غلامی میں ہے دُنیا بھر کی آقائی

اُٹھا خامہ اُٹھا' ہمت کو مصروفِ عمل کر دے
پہاڑوں کی طرح اپنے ارادوں کو اٹل کر دے

خدا و مصطفیٰؐ کا نام لے اور کام کرتا جا
مبارک ہے یہ خدمت' خدمتِ اِسلام کرتا جا

یہی در ہے جہاں شاہانِ دُنیا سر جھکاتے ہیں
سوالی بن کے آتے ہیں' مرادیں لے کے جاتے ہیں

اسی گلشن میں تیرا غنچۂ اُمید کھلنا ہے
اسی درگاہ سے مل جائے گا جو تجھ کو ملنا ہے

دو عالم میں رُسولِؐ پاک تیری لاج رکھیں گے
جہانِ بے نیازی کا ترے سر تاج رکھیں گے

مبارک ہو' ترے آغاز کا انجام ہوجانا
مبارک ہو' تجھے فردوسیٔ اسلام ہوجانا

## مناجات

الٰہی انتہائے عجز کا اقرار کرتا ہوں
خطا و سہو کا پتلا ہوں' استغفار کرتا ہوں

ہوائے شوق کی ہر موج طوفانی رہی اب تک
مری کشتی غریقِ بحرِ نادانی رہی اب تک

اگرچہ رُوح میں اِک شورِ محشر خیز لایا تھا
اگرچہ شیشۂ دِل درد سے لبریز لایا تھا

رہی لیکن سکوں میں زندگی کی جستجو مجھ کو
دماغِ خام نے رکھا شہیدِ رنگ و بُو مجھ کو

مری تسکین و راحت تھی جہانِ نغمہ و گل میں
سمجھتا تھا کہ ہے فردوس گوش آوازِ بلبل میں

اگرچہ رُوح میں موجود تھی لہروں کی طغیانی
رہا شرمندۂ ساحل مرا ذوقِ تن آسانی

میں سمجھا تھا سکوتِ خواب کو سامانِ بیداری
مری نا تجربہ کاری! مری نا تجربہ کاری!!

یہ تیرا فضل ہے بیشک کہ اب تک زندہ ہوں یا ربّ
گزشتہ زندگانی پر بہت شرمندہ ہوں یا ربّ

ترے لطف و کرم نے آج میری رہنمائی کی
مری پستی نے اُٹھ کر بامِ ہستی تک رسائی کی

کہاں ہے قسمتِ خوابیدہ میں یہ کیفِ بیداری
ہے سر چشمہ نشاطِ زندگی کا شعلہ رفتاری

پہاڑوں میں جہاں بہتی ہے آبِ تند کی دھارا
مری آنکھوں نے دیکھا آج وہ پُر جوش نظارا

نظر آئیں مجھے اُٹھتی ہوئی' بڑھتی ہوئی موجیں
وفورِ جوش میں موجوں کی سر چڑھتی ہوئی موجیں

روانی سے مبدل ہو چکی افتادگی میری
اُسی میدان کی جانب ہے اب آمادگی میری

وہی میدان جس میں گونجتی ہیں زندہ تکبیریں
جہاں مرقوم شمشیروں پہ ہیں پائندہ تقدیریں

وہی میدان یعنی آخری منزل عبادت کی
جہاں بکھری پڑی ہے خاک پر دولت شہادت کی

قلم ہی تک نہ رکھ محدود یا ربّ ولولہ میرا
بڑھا دے حوصلہ میرا' بڑھا دے حوصلہ میرا



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنِّیۡ جَاعِلٌ فِی الۡاَرۡضِ خَلِیۡفَۃً ؕ

# شاہنامۂ اِسلام

## بابِ اوّل

## آغاز

### خلافتِ اِنسانی' اور کائنات کے اندیشے

خدا نے حضرتِ آدمؑ کو دُنیا کی خلافت دی — جہاں میں اپنا نائب کر کے بھیجا یہ سعادت دی
یہی مخلوق تھی فردوس سے جس کو نکالا تھا — اسی نے دانۂ گندم پہ سب کچھ بیچ ڈالا تھا
بظاہر اس تقرر سے نئے فتنوں کے ساماں تھے — زمین و آسماں' جن و ملائک سخت حیراں تھے
لگے سرگوشیاں کرنے کہ اِنساں ہے بہت سادہ — اُدھر شیطان کا لشکر شرارت پر ہے آمادہ
یہ بیچارہ دوبارہ دامِ شیطاں میں نہ آ جائے — کہ دانہ کھا چکا ہے اب کہیں دھوکا نہ کھا جائے

### صدائے رُوح الامینؑ

دلِ مخلوق میں یوں راہ اندیشے نے جب پائی — تسلی کے لیے فوراً ندا جبرائیلؑ کی آئی
کہ اے طاعت گزار و ذاتِ باری کے پرستارو — بنامِ حضرتِ حق امن و راحت کے طلب گارو

نگاہِ غور سے دیکھو ذرا آدمؑ کی پیشانی
نظر آتی نہیں کیا ایک خاص الخاص تابانی؟
یہی جلوہ ہے تخلیقِ جہاں کی علتِ غائی
اس کی روشنی[1] سے دیدۂ ہستی کی بینائی
یہی جلوہ ہے پہلے جس کو سجدہ[2] کر چکے ہو تم
اسی جلوے سے دامانِ بصیرت بھر چکے ہو تم
ہوا ابلیس اسی کے سامنے جھکنے سے انکاری
یہی تھا امتیاز آدم کا جس سے جل گیا ناری
اسی سے دشمنی رکھنے کی کھائی ہے قسم اُس نے
عبودیت کی چادر سے نکالا ہے قدم اس نے
اسی کی ضد پہ اُس باغی کو ہیں ارمان شاہی کے
گیا ہے لے کہ دُنیا میں وہ منصوبے تباہی کے
مشیت ہے کہ اب طاقت کا وہ بھی امتحاں کر لے
مشیت کے مقابل خبثِ باطن کو عیاں کر لے
یہ ظاہر ہے کہ شیطاں اب بڑی طاقت دکھائے گا
زمانے میں قیامت ڈھائے گا فتنے اُٹھائے گا
یہ سچ ہے مدتوں اولادِ آدم راہ بھولے گی
وہاں ابلیس کی کھیتی پھلے گی اور پھولے گی
وہ دن بھی آئے گا جب آخری اِک سامنا ہوگا
حق و باطل میں گویا فیصلہ کن معرکہ ہو گا
مشیت ہے کہ آدم ہی کرے گا اس کو پست آخر
یہی اقبالِ پیشانی اُسے دے گا شکست آخر
یہی وہ نور ہے جس سے زمانہ جگمگائے گا
یہی آدم کا رُتبہ عرشِ اعظم تک اُٹھائے گا
ملے ابلیس سے کتنی ہی قوت اہلِ ظلمت کو
بجھا سکتا ہے کوئی مشعلِ نورِ ہدایت کو؟
یہ جلوہ پے بہ پے دُنیا کو راہِ حق دکھائے گا
یہی رہبر ہر اک گمراہ کو منزل پہ لائے گا
مسلسل منتقل ہوتا رہے گا نیک بندوں میں
خدا کے مرسلوں پیغمبروں میں حق پسندوں میں

---

[1] اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ (حدیث)

[2] وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِکَۃِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ط اَبٰی وَاسْتَکْبَرَ وَکَانَ مِنَ الْکٰفِرِیْنَ ○ (البقرہ)

اور جب ہم نے فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کے سامنے تعظیم کے لیے جھک جاؤ تو سب جھک گئے ابلیس کے سوا اُس نے حکم نہ مانا' غرور میں آ گیا۔ کافروں سے ہو گیا۔

نشانِ اسلام کا اللہ نے عالم میں رکھا ہے — کہ نورِ احمدی پیشانیٔ آدم میں رکھا ہے
اسی کی بندگی ہے خاکیوں کے ناز کا باعث — اسی کا عکس ہے مٹی میں ہر اعجاز کا باعث

مقدر ہے اسی کو آخری پیغامِ دیں ہونا
مقدر ہے اسی کو رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْن ہونا!

دو عالم ہو گئے شاداں ندا جبرائیلؑ کی سن کر — زمین و آسماں جن و ملائک نے جھکائے سر
ترانے حمد باری کے ہوئے جاری زبانوں پر — دُرود و نعت' نغمہ بن کے گونجے آسمانوں پر
فرشتے شانِ احمد دیکھنے کو صبر کھو بیٹھے — زمیں پر جھک پڑے تارے ہمہ تن چشم ہو بیٹھے

## افزائشِ نسلِ آدمؑ اور ابلیس کا مکر و فریب

کیا تقدیس کا اظہار آدمؑ اور حوّا نے — زمیں کو کر دیا گلزار آدمؑ اور حوّا نے
زمینیں جوت کر دُنیا میں جنت کی بنا ڈالی — بڑی خوبی سے انسانی خلافت کی بنا ڈالی
ہوا شیطان بھی مشغول مکاری کے دھندوں میں — مگر اب آدمؑ و حوّا نہ آئے اُس کے پھندوں میں
زمیں پہ پھولنے پھلنے لگی اولاد آدمؑ کی — لگے شوکت بڑھانے خوب آدمؑ زاد آدمؑ کی
یہ نقشہ دیکھ کر ابلیس اپنے دِل میں گھبرایا — حسد بن کر دلِ فرزندِ آدمؑ میں اُتر آیا
لڑائی ٹھن گئی نیکی بدی کی خانۂ دِل میں — یہ پہلی جنگ تھی روئے زمیں پہ حق و باطل میں
ہوا شیطاں کا تابع اوّل اوّل نفسِ امارہ — کہ عورت کے لیے قابیل نے ہابیل کو مارا
یہ پہلا واقعہ تھا قتل کا دُنیائے ہستی میں — جنم پایا گنہ نے اس طرح انساں کی بستی میں

۱ يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ( — وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور کو اپنے منہ کی پھونکوں سے بجھا دیں اور اللہ اپنے نور کو پورا کرے گا اگرچہ کافر بُرا مانیں۔

زمیں پر رفتہ رفتہ بڑھ چلی جب نسل اِنساں کی — حسد کا چل گیا جادو بن آئی خوب شیطاں کی!
خود اِنسانوں کے لشکر آ گئے ابلیس کے ڈھب پر — ہوا و حرص کا افسوں مسلط ہو گیا سب پر
بدی نے چار سو کچھ اس طرح پھیلائی گمراہی — کہ آئی قبضۂ ابلیس میں انسان کی شاہی
وبائے شرک پھیلی چار سو دُنیائے انساں میں — نہ کوئی فرق رکھا اہرمن میں اور یزداں میں
اُٹھایا اس طرح شیطاں نے فتنہ خود ستائی کا — معاذ اللہ بندوں نے کیا دعویٰ خدائی کا
حسد کے لشکروں نے روند ڈالا باغِ عالم کو — بزعمِ خود مسخر کر لیا اولادِ آدمؑ کو
زمیں کا بادشہ گویا یہی مردود بن بیٹھا — کہیں شداد بن بیٹھا کہیں نمرود بن بیٹھا
نتیجہ کیا ملا دُنیا کو انسانی خلافت سے — زمیں کا گوشہ گوشہ ہو گیا آلودہ ذلت سے
ستارے دم بخود تھے آسمانوں کو بھی سکتہ تھا — ترس آتا تھا لیکن کوئی کچھ کہہ نہ سکتا تھا
فرشتے منتظر بیٹھے تھے اس وقتِ معین کے — کہ دیکھیں دن پھریں کس روز اس برباد گلشن کے

## نورِ احمدی، ظلمت میں مشعلِ ہدایت

وہ نورِ احمدی جس سے شرف تھا روئے آدم کا — ہدایت کے لیے تاریکیوں میں پے بہ پے چمکا
جنابِ شیث کا روئے مبارک اس سے روشن تھا — یہی ادریسؑ کی لوحِ جبیں پر جلوہ افگن تھا
اسی کے دم سے مرسل کا شرف تھا نوعِ انساں میں — یہی قبلہ نما تھا نوح کے بیڑے کا طوفاں میں
اسی نے غرق ہونے سے بچائی کشتیٔ ہستی[1] — ہوئی آباد اسی کے دم سے پھر اُجڑی ہوئی بستی
اشارہ تھا اسی جانب صحیفوں کی بشارت کا — اسی سے سلسلہ جاری رہا رشد و ہدایت کا

---

[1] فَأَنجَيْنَاهُ وَالَّذِينَ مَعَهُ فِي الْفُلْكِ — پھر ہم نے اُن کو اور اُن کے ساتھیوں کو کشتی میں بچا لیا

بڑے طوفان کے بعد آدمی ڈرتا رہا برسوں
ترقی کے لیے ذکرِ خدا کرتا رہا برسوں
عروجِ زندگی حاصل کیا جب نسلِ انساں نے
وہی پھندے ہوا وحرص کے پھیلائے شیطاں نے
شراب اِس مرتبہ ایسی پلائی بے وفائی کی
کہ مٹی اور پتھر کے بتوں نے بھی خدائی کی
جہاں پر قہر ڈھایا بادشاہوں نے خدا بن کر
گناہِ بت پرستی چار سو پھیلا وبا بن کر

## بیان حضرت ابراہیم خلیلُ اللہ

کیا نمرود نے بابل میں جب دعویٰ خدائی کا
جہاں میں عام شیوہ ہو گیا جب خود ستائی کا
اندھیرا ہی اندھیرا کفر نے ہر سمت پھیلایا
تو ابراہیمؑ کو اللہ نے مبعوث فرمایا
مٹا ڈالے بتوں کو توڑ کر اوہام مرسل نے
دیا بندوں کو پھر اللہ کا پیغام مرسل نے
کیا شیطان کو رسوا عدوئے جان و دیں کہہ کر
کیا سینوں کو روشن لَآ اُحِبُّ الْاٰفِلِیْنَ کہہ کر
مگر نمرود کو بھائیں نہ یہ باتیں بھلائی کی
کہ مسند چھوڑنی پڑتی تھی کافر کو خدائی کی
ہوا یہ بندۂ شیطاں خلیل اللہ کا دشمن
چراغِ حق بجھانے کو کیا آتش کدہ روشن
خلیل اللہ کو اس آگ کے انبار میں پھینکا
گلِ توحید گویا تختۂ گلزار میں پھینکا
بروئے کار آیا آج بھی وہ نورِ پیشانی
ہوئی آگ ایک پل میں کوثر و تسنیم کا پانی

## حضرت ابراہیمؑ کی ہجرت

ہوا جب آتشیں منظر نمونہ باغِ جنت کا
ملا پیغام پیغمبر کو اب بابل سے ہجرت کا
کہ یہ بھی خدمتِ تبلیغ کا اک پاک حیلہ ہے
سفر کہتے ہیں جس کو کامرانی کا وسیلہ ہے
کہ ایمانِ براہیمی سے اکثر کام لینے تھے
ابھی پیاسوں کو بھر کر معرفت کے جام دینے تھے

وطن کو چھوڑ کر نکلا خدائے پاک کا پیارا ۔۔۔ برادرزادہ[1] تھا ہمراہ یا تھیں حضرتِ سارا[2]
مقدس قافلہ اس خطۂ باطل سے ٹل آیا ۔۔۔ بحکمِ حق تعالیٰ جانبِ کنعاں نکل آیا
یہاں وعدہ کیا حق نے کہ "ہاں اے بندۂ ذیشاں ۔۔۔ تری اولاد کو مل جائے گا یہ خطۂ کنعاں"
مقدر ہو گئی اولاد میں دارین کی شاہی ۔۔۔ تو پیغمبر دیارِ مصر کی جانب ہوا راہی

## حضرت ابراہیمؑ کی دوسری شادی
## فرعونِ مصر کی بیٹی حضرت ہاجرہؓ کے ساتھ

دیارِ مصر پر اس عہد میں رقیون[3] حاکم تھا ۔۔۔ تکلف بر طرف شیطان کا قانون حاکم تھا
یہاں رقیون نے حضرت کی زوجہ چھیننا چاہی ۔۔۔ مگر دے دی اُسے اللہ نے فی الفور آگاہی
کہ یہ سارہؓ ہے ابراہیمؑ حق آگاہ کی بیوی ۔۔۔ خدا کے پاک پیغمبر خلیل اللہ کی بیوی
اگر نیت میں فرق آیا ترے حق میں بُرا ہو گا ۔۔۔ نشاں دُنیا میں تیرا اور نہ تیری نسل کا ہو گا
ہوا رقیون خائف ایک پیغمبر کے آنے سے ۔۔۔ خدائی کر رہا تھا مصر میں وہ اِک زمانے سے
تھی اُس کے گھر میں اِک دختر وہ کر دی ساتھ سارہؓ کے ۔۔۔ پیمبرؐ کے لیے یوں نذر بھیجی ہاتھ سارہؓ کے
پلٹ آیا پیمبرؑ جب یہاں سے جانبِ کنعاں ۔۔۔ یہ لڑکی ہاجرہ بھی ساتھ تھی وابستۂ داماں
یہ لڑکی ہر طرح مانند سارہؓ پاک طینت تھی ۔۔۔ کہ عصمت اس کا زیور تھی شرافت اُس کی زینت تھی
اسے سارہؓ نے پیغمبر کی زوجیت میں دے ڈالا ۔۔۔ کہ ہونے والا تھا دُنیا میں اس کا مرتبہ بالا

---

[1] حضرت ابراہیم علیہ السلام کے برادرزادہ کا نام لوط علیہ السلام تھا۔
[2] حضرت سارہ یا سائرہ یا سرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پہلی بیوی تھیں۔
[3] رقیون اصل میں بابل ہی کا باشندہ تھا جس نے مصر میں حکومت قائم کر لی تھی اور فرعون کا لقب اختیار کیا تھا۔

# حضرت اسمٰعیلؑ کی ولادت
# اور ماں بیٹے کی ہجرت

جنابِ ہاجرہؓ تھیں دوسری بیوی پیمبر کی　　ملا فرزند اسمٰعیلؑ انہیں خوبیِ مقدر کی
ہوا سارہؓ کو رشک اس امر سے دِل میں ملال آیا　　نکل جائے یہاں سے ہاجرہؓ بس یہ خیال آیا
مشیت کو اُدھر کچھ اور ہی منظورِ خاطر تھا　　کہ نورِ احمدی بچے کی پیشانی سے ظاہر تھا
ہوا ارشاد دونوں کو عرب کی سمت لے جاؤ　　خدا کے آسرے پر وادیٔ بطحا میں چھوڑ آؤ
خدا کے حکم سے مرسل نے جب رختِ سفر باندھا　　جناب ہاجرہ نے دوش پر لختِ جگر باندھا
پیمبر اپنا بیٹا اور بیوی ہم عناں لے کر　　چلا سوئے عرب پیری میں بختِ نوجواں لے کر
خدا کا قافلہ جو مشتمل تھا تین جانوں پر　　معزز جس کو ہونا تھا زمینوں آسمانوں پر
چلا جاتا تھا اس تپتے ہوئے صحرا کے سینے پر　　جہاں دیتا ہے انساں موت کو ترجیح جینے پر
وہ صحرا جس کا سینہ آتشیں کرنوں کی بستی ہے　　وہ مٹی جو سدا پانی کی صورت کو ترستی ہے
وہ صحرا جس کی وسعت دیکھنے سے ہول آتا ہے　　وہ نقشہ جس کی صورت سے فلک بھی کانپ جاتا ہے
جہاں اِک اِک قدم پر سو طرح جانوں پر آفت تھی　　یہ چھوٹی سی جماعت بس وہیں گرمِ مسافت تھی
پیمبرؑ زوجہ و فرزند یوں قطعِ سفر کرتے　　خدا کے حکم پر لبیک کہتے اور دُکھ بھرتے
بالآخر چلتے چلتے آخری منزل پر آ ٹھہرے　　پئے آرام زیرِ دامنِ کوہِ صفا ٹھہرے
یہ وادی جس میں وحشت بھی قدم دھرتی تھی ڈر ڈر کے　　جہاں پھرتے تھے آوارہ تھپیڑے بادِ صرصر کے
یہ وادی جو بظاہر ساری دُنیا سے نرالی تھی　　یہی اِک روز دینِ حق کا مرکز بننے والی تھی

یہ وادی جس میں سبزہ تھا نہ پانی تھا نہ سایا تھا ٭ اسی کی جستجو کرنے کو ابراہیمؑ آیا تھا
یہیں ننھے سے اسمٰعیل کو لا کر بسانا تھا ٭ کہ بندوں کی جبینوں سے خدا کا گھر بسانا تھا

## حضرت ابراہیمؑ کی دُعا

سحر کے وقت ابراہیم نے اُٹھ کر دُعا مانگی ٭ سکونِ قلب مانگا خوئے تسلیم و رضا مانگی
کہ "اے مالک عمل کو تابع ارشاد کرتا ہوں ٭ میں بیوی اور بچے کو یہاں آباد کرتا ہوں
اسی سنسان وادی میں انہیں روزی کا ساماں دے ٭ اسی بے برگ و سامانی کو شانِ صد بہاراں دے
الٰہی نسلِ اسمٰعیلؑ بڑھ کر قوم ہو جائے ٭ یہ قوم اکِ روز پابندِ صلوٰۃ وصوم ہو جائے
اسی وادی میں تیرا ہادئ موعود ہو پیدا ٭ کرے جو فطرتِ انساں کو تیرے نام پر شیدا
بشارت تیری سچی ہے ترا وعدہ بھی سچا ہے ٭ بس اب تو ہی محافظ[1] ہے یہ بیوی ہے یہ بچہ ہے

## وادئ غیر ذی زرعٍ میں ماں بیٹے کی تنہائی

پیمبر نے دُعا کے بعد اس وادی سے رُخ موڑا ٭ جنابِ ہاجرہ کو اور بچے کو یہیں چھوڑا
جنابِ ہاجرہؓ بیٹھی تھیں اس صحرائے وحشت میں ٭ سنبھالے طفلِ عالی شان کو آغوشِ اُلفت میں
یہاں صحرا ہی صحرا تھا چٹانیں ہی چٹانیں تھیں ٭ جنابِ ہاجرہؓ یا ایک بچہ دو ہی جانیں تھیں
نہ دانہ تھا نہ پانی تھا بھروسا تھا فقط ربّ پر ٭ بڑھی جب دھوپ کی گرمی تو جان آنے لگی لب پر
زمیں کا ذرّہ ذرّہ مہر کی صورت چمکتا تھا ٭ بہت بیتاب تھی ماں گود میں بچہ بلکتا تھا
عطش سے کرب و بے چینی جو دیکھی اپنے جائے میں ٭ لٹایا خاک پر بچے کو اک پتھر کے سائے میں

---

[1] اِنِّیْ اَسْکَنْتُ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ بِوَادٍ غَیْرِ ذِیْ زَرْعٍ (قرآن) ٭ میں نے اپنی ذریت کو بے آب و گیاہ وادی میں آباد کر دیا

صفا[1] و مروہ پر ہر سو تلاشِ آب میں دوڑیں
بلند و پست پر فکرِ شئے نایاب میں دوڑیں

کبھی اِس سمت جاتی تھیں کبھی اُس سمت جاتی تھیں
خیال آتا تھا بچے کا تو فوراً لوٹ آتی تھیں

تڑپتے دیکھ کر بچے کو بڑھ جاتی تھی بے تابی
ٹپک پڑتی تھی اشکِ یاس سے پانی کی نایابی

بہت ڈھونڈا نہ کچھ آثار پانی کے نظر آئے
جدھر اُٹھی نظر جھلسے ہوئے ٹیلے نظر آئے

یوں ہی بس سات بار آئیں گئیں پانی نہیں پایا
چٹانیں سرخ پائیں دشت شعلہ آفریں پایا

قیامت کی گھڑی تھی پڑ گئے تھے پاؤں میں چھالے
چلی جاتی تھیں آنکھیں آب میں بچے میں دِل ڈالے

سنی آواز ننھے کے بلکنے اور رونے کی
تڑپ اُٹھیں کہ ساعت آگئی ہے جان کھونے کی

نظر پلٹی تو دیکھا دور سے ننھا تڑپتا ہے
کہ جس پتھر کے سائے میں لٹایا تھا وہ تپتا ہے

رگڑتے ایڑیاں دیکھا زمیں پر اپنے بچے کو
پکارا ہاجرہؓ نے کانپ کر اللہ سچے کو

قریب آئیں تو پر کھولے ہوئے جبرائیلؑ کو پایا
انگوٹھا چوستے سائے میں اسمٰعیل کو پایا

ٹھٹھک کر رہ گئیں، اِک اور نظارہ نظر آیا
قریب پائے اسمٰعیل فوارہ نظر آیا

زمیں پر ایڑیاں بچے نے رگڑی تھیں بہ ناچاری
ہوا تھا چشمہ آبِ سرد و شیریں کا وہاں جاری

یہ پہلا معجزہ تھا پائے اسمٰعیل کم سن سے
کہ چشمہ جس کا زمزم نام ہے جاری ہے اُس دن سے

بیاباں میں بہشتی نعمتیں جب اس طرح پائیں
جھکیں پیشِ خدا اور شکر کا سجدہ بجا لائیں

بجھائی سیّدہ نے پیاس بچے کو ملی راحت
کھجوریں خلد کی رکھ کر فرشتہ ہو گیا رُخصت

---

[1] مسلمان حاجی اب بھی مناسک حج ادا کرتے وقت صفاو مروہ پر دوڑتے ہیں یہ حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کی اُس سعی کی یادگار ہے جو آپ نے پانی کی تلاش میں فرمائی تھی۔

# قبیلۂ بنی جرہم کا پانی کی تلاش میں آنا

جنابِ ہاجرہؑ نے مینڈھ باندھی گرد پانی کے — یہیں رہنے لگیں سائے میں سقفِ آسمانی کے
بہت سے طائرانِ خوش نوا اُڑتے ہوئے آئے — یہاں پانی پیا' ٹھہرے' ترانے حمد کے گائے
کئی دن بعد دیکھا قافلہ آتا ہے صحرا سے — نگاہوں سے ٹپکتا ہے کہ ہیں یہ لوگ بھی پیاسے
عرب کا اک قبیلہ نام تھا جس کا بنی جرہم[1] — اسی کے لوگ تھے یہ پیاس کے مارے ہوئے بے دم
خدا کے فضل سے دن ان بچاروں کے بھلے آئے — نوائے طائراں سن کر اسی جانب چلے آئے
یہاں پر آ کے دیکھا ایک چشمہ آبِ جاری کا — ہوا میں جس کے دم سے لطف تھا بادِ بہاری کا
کنارِ آب اِک عورت کی صورت بھی نظر آئی — اور اس کی گود میں بچے کی دولت بھی نظر آئی
نظر آتا تھا اطمینان ان مسرور چہروں پر — شعاعِ مہر تھی قربان دو پُر نور چہروں پر
ندا آئی کہ "اے جرہم کے بچو! بادیہ گردو — ادب کی جا ہے اے بوڑھو' جوانو' عورتو' مردو
یہ وہ عورت ہے' قرباں عورتیں جس کی شرافت پر — یہ ایسی ماں ہے مائیں رشک کھائیں جس کی قسمت پر
یہ ام المسلمین ہے اور شہزادی ہے صحرا کی — اسی کے نازنیں قدموں سے آبادی ہے صحرا کی
یہ عورت' اور اس کی گود میں بچہ جو لیٹا ہے — یہ پیغمبر کی بیوی ہے' وہ پیغمبر کا بیٹا ہے
بنی جرہم ادب سے سر جھکائے سامنے آئے — جو کچھ تھا پاس اس کے' نذر دینے کے لیے لائے
کنارِ آبِ زم زم آج خیمے ہو گئے برپا — بڑا خیمہ تھا سب سے ہاجرہ اور اس کے بیٹے کا
غرض یہ ہے بنی جرہم نے اب ڈیرا یہیں ڈالا — کیا خوش ہاجرہؑ کو' یعنی اسمٰعیل کو پالا

[1] یہ قبیلہ عرب کے قدیم ترین قبائل میں سے تھا۔

# کنعان میں حضرت اسحٰقؑ کی ولادت

## حضرت ابراہیمؑ کا پھر عرب میں آنا

خلیل اللہ پھر کنعان میں آ کر رہے برسوں
الم فرزند و زوجہ کی جدائی کے سہے برسوں

دُعا کی' ایک بیٹا دے الٰہی بطن سارہؓ سے
جو ہو فرزندِ اوّل کی طرح ممتاز دُنیا سے

بڑھے اولاد اس کی یہ شرف بھی یا الٰہی دے
ہدایت کے لیے پیغمبری دے اور شاہی دے

خدا نے دے دیا اسحٰق سا فرزند سارہؓ کو
مرادِ دِل بر آئی مل گیا دِل بند سارہؓ کو

کئی برسوں کے بعد اک دن ندا آئی پیمبر کو
کہ جا اور دیکھ دشتِ خشک میں فرزند اکبر کو

بامراللہ پھر رہوارِ ہمت پر کیا کوڑا
خلیل اللہ نے پیری میں ارضِ شام کو چھوڑا

یہاں آ کر خدا کی شان کا نقشہ نظر آیا
جہاں مٹی کے تودے تھے وہاں چشمہ نظر آیا

بہت بشاش دیکھا ہاجرہؓ کا چہرۂ انور
ہوئے شاداں خلیل اللہ اسمٰعیل سے مل کر

جواں فرزند کے چہرے پر نورِ حق نما پایا
بنی جرہم کے لوگوں کو وفا سے آشنا پایا

وہیں فرطِ خوشی سے سر بسجدہ ہو گئے حضرت
تھکے ہارے ہوئے تھے نیند آئی سو گئے حضرت

## حضرت اسمٰعیلؑ کی قربانی

بشارت خواب میں پائی کہ اُٹھ ہمت کا ساماں کر
پئے خوشنودیٔ مولیٰ اسی بیٹے کو قرباں کر

خلیل اللہ اُٹھے خواب سے' دِل کو یقیں آیا
کہ آخر امتحاں بندے کا مالک نے ہے فرمایا

اُٹھا مرسل اسی عالم میں رسی اور تبر لے کر
پئے تعمیل چل نکلا خدا کا پاک پیغمبرؑ

پہاڑی پر سے دی آواز "اسمٰعیل اِدھر آؤ" — اِدھر آؤ، خدائے پاک کا ارشاد سن جاؤ
پدر کی یہ صدا سن کر پسر دوڑا ہوا آیا — رُکا ہرگز نہ اسمٰعیل گو شیطاں نے بہکایا
پدر[1] بولا کہ "بیٹا آج میں نے خواب دیکھا ہے — کتابِ زندگی کا اِک نرالا باب دیکھا ہے
یہ دیکھا ہے کہ میں خود آپ تجھ کو ذبح کرتا ہوں — خدا کے نام سے تیرے لہو میں ہاتھ بھرتا ہوں
سعادت مند بیٹا جھک گیا فرمان باری پر — زمین و آسماں حیراں تھے اس طاعت گزاری پر
رضا جوئی کی یہ صورت نظر آئی نہ تھی اب تک — یہ جرأت پیشتر انساں نے دکھلائی نہ تھی اب تک
عجب بشاش تھے دونوں رضائے ربِ عزت پر — تامل یا تذبذب کچھ نہ تھا دونوں کی صورت پر
کہا فرزند نے اے باپ، اسمٰعیل صابر ہے — خدا کے حکم پر بندہ پئے تعمیل حاضر[2] ہے
مگر آنکھوں پر اپنی آپ پٹی باندھ لیجے گا — مرے ہاتھوں میں اور پیروں میں رسی باندھ دیجے گا
مبادا آپ کو صورت پہ میری، رحم آ جائے — مبادا میں تڑپ کر چھوٹ جاؤں ہاتھ تھرائے
پسر کی بات سن کر باپ نے تعریف فرمائی — یہ رسی اور پٹی باندھنی ان کو پسند آئی
ہوئے اب ہر طرح تیار دونوں باپ اور بیٹا — چھری اس نے سنبھالی تو یہ جھٹ قدموں میں آلیٹا
پچھاڑا اور گھٹنا سینۂ معصوم پر رکھا — چھری پتھر پہ رگڑی ہاتھ کو حلقوم پر رکھا
زمیں سہمی پڑی تھی، آسماں ساکن تھا بیچارہ — نہ اس سے پیشتر دیکھا تھا یہ حیرت کا نظارہ
پدر تھا مطمئن بیٹے کے چہرے پر بحالی تھی — چھری حلقوم اسمٰعیل پر چلنے ہی والی تھی

---

1. فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ إِنِّي أَرٰى فِي الْمَنَامِ أَنِّي أَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ۔
پھر جب وہ لڑکا اس کے ساتھ ہو گیا۔ تو (حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کہا: بیٹے میں نے خواب میں دیکھا کہ میں تجھ کو ذبح کر رہا ہوں۔ تیری کیا رائے۔

2. يٰأَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ سَتَجِدُنِي إِنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِينَ (القرآن)
ابا- آپ کو حکم ہوا ہے کر گزریے خدا نے چاہا تو میں ثابت قدم رہوں گا۔

مشیت کا مگر دریائے رحمت جوش میں آیا — کہ اسمٰعیل کا اِک رونگٹا کٹنے نہیں پایا
ہوئے جبریلؑ نازل اور تھاما ہاتھ حضرت کا — کہا بس' امتحاں مقصود تھا ایثار و جرأت کا
یہ طاعت[1] اور قربانی ہوئی منظورِ یزدانی — کہ جنت سے یہ برہ آ گیا ہے بہرِ قربانی
ہمیشہ کے لیے اس خوابِ صادق کا ثمر لیجے — اسی برّے کو بیٹے کے عوض قربان کر دیجے
غرض دُنبہ ہوا قربان اسمٰعیل کے صدقے — ہوئی یہ سنت اس ایمان کی تکمیل کے صدقے
خطاب اُس دن سے اسمٰعیل نے پایا ذبیح اللہ — خدا نے آپ اُن کے حق میں فرمایا ذبیح اللہ[2]

# تعمیرِ خانہ کعبہ

کہا جبریل نے "ہاں اے خدا کے محترم بندو — پھلو پھولو جہاں میں اے رضا کے آرزو مندو
یہ ارضِ پاک جس کے گرد پہرے ہیں چٹانوں کے — ازل سے جس کے آگے سر جھکے ہیں آسمانوں کے
یہ مٹی جس میں دن بھر آتشیں کرنیں نہاتی ہیں — ہوائیں جس کے ذرّہ ذرّہ کو سر پر اُٹھاتی ہیں
یہی منبع ہے نورِ حق کی دریا بار موجوں کا — کہ مرکز ہے یہی اک اُمتِ[3] وسطیٰ کی فوجوں کا
یہی نافِ[4] زمیں ہے اور یہی مرکز ہے عالم کا — مقدر ہے یہیں پر اجتماع[5] اولادِ آدم کا

---

[1] يَا إِبْرَاهِيمُ قَدْ صَدَّقْتَ الرُّؤْيَا إِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۝ اے ابراہیم علیہ السلام تو نے خواب کو سچا کر دکھایا' ہم اسی طرح نیکوکاروں کو جزا دیتے ہیں

[2] وَفَدَيْنَاهُ بِذِبْحٍ عَظِيمٍ ۝ اسمٰعیل کی قربانی کے بدلے ہم نے بڑی قربانی قائم کی۔

[3] وَجَعَلْنٰكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُونُوا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ ۔ ہم نے تم کو اعلیٰ اُمت بنایا ہے تا کہ لوگوں کے سامنے خدا کی شہادت ادا کرو۔

[4] کرۂ ارض پر نظر دوڑا کر دیکھو جنوب میں زیادہ سے زیادہ ۴۰ درجہ ارض البلد ہے شمال میں زیادہ سے زیادہ درجے تک آبادی ہے دونوں کا مجموعہ ۱۲۰ اور نصف ۶۰ ہوا' جب ۶۰ کو ۸۰ درجے شمال تفریق کریں تو بیس رہ جاتے ہیں اور جب ۶۰ میں سے ۴۰ درجہ جنوبی کو تفریق کریں تو بھی ۲۰ درجہ شمالی رہ جاتے ہیں اور مکہ معظمہ ½ ۲۱ درجے پر آباد ہے اس لیے کرۂ ارض میں یہی وسط میں ہونے کا درجہ رکھتا ہے۔

یاد رکھنا چاہیے کہ مکہ کا نام لغت کی کتابوں میں ناف زمین ہے' انسان کے جسم میں ناف بھی ٹھیک وسط میں نہیں ہوتی' بلکہ تقریباً وسط میں ہوتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ مکہ بھی وسط حقیقی کے قریب تر واقع ہوا ہے۔ ½ ۱ درجے کا جو تفاوت ہے وہ اس لیے ہے کہ مکہ ناف زمین ثابت ہو۔ (حاشیہ ۵ اگلے صفحہ پر)

طلوعِ مہرِ ظلمت پاش اسی مٹی سے ہونا ہے ‏ ‏ یہیں وہ ابر ہے دامانِ عصیاں جس کو دھونا ہے

عبادت کا نشاں قائم کرو اِس ہو کی بستی میں
تمہیں اوّل گنے جاؤ شمارِ حق پرستی میں

بشارت پا کے دونوں پاک بندے اک جگہ آئے ‏ ‏ جہاں جبرائیلؑ نے کعبہ کے نقشے ان کو سکھلائے
خلیل اللہ اس معبد کی دیواریں[1] اُٹھاتے تھے ‏ ‏ ذبیح اللہ چونا اور پتھر دیتے جاتے تھے
کیا تیار اک مدت میں کعبہ ان بزرگوں نے ‏ ‏ خدا آگاہ وخوش اخلاق وخوش باطن بزرگوں نے
دفورِ شوق میں اِک اِک سے آگے بڑھتا جاتا ہے ‏ ‏ مرادیں[2] مانگتا تھا اور دعائیں پڑھتا جاتا تھا
پتہ ان کو دیا جبریل ہی نے سنگِ اسود کا ‏ ‏ خلیل اللہ نے اس کو مقامِ رُکن پر رکھا
مکمل ہو گئی تعمیر بیت اللہ کی اِک دن ‏ ‏ بزرگوں کو مقدس کام سے فرصت ملی اک دن
یہاں سے اُٹھ کے پیغمبرؑ فرازِ کوہ پر آیا ‏ ‏ زبانِ وحی نے چاروں طرف اِعلان فرمایا
کہ اے لوگو یہاں حج وعبادت کے لیے آؤ ‏ ‏ خلوص اور صدق نیت نذر دینے کے لیے لاؤ
یہی مرکز ہے سارے دہر میں ایمان والوں کا ‏ ‏ جھکے گا سر یہیں پر آ کے اونچی شان والوں کا
یہاں اہلِ طواف‘ اہلِ قیام‘ اہلِ قعود آئیں ‏ ‏ یہاں اہلِ رکوع آئیں‘یہاں اہلِ سجود آئیں

---

1. ملک عرب ۱۵ سے ۳۵ درجے عرض بلد شمالی پر واقع ہے اور انہی خطوط کے اندر تمام دُنیا کی مشہور نسلیں اس طرح مقیم ہیں کہ مشرق ارین منگول مغرب میں وہائٹ (نسل حام کے) اور ریڈ انڈیز (امریکہ کے اصلی باشندے) ہیں اور جب کل قوموں میں تبلیغ کا پہنچانا مدنظر ہو تو عرب ہی اس کا مرکز قرار دیا جا سکتا ہے۔
(رحمۃ للعلمین صفحہ ۹)

1. وَاِذْ یَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَیْتِ وَاِسْمٰعِیْلُ — اور جب ابراہیم اور اسمٰعیل کعبے کی دیواریں اُٹھا رہے تھے۔
2. ان میں سے ایک مراد یہ بھی تھی رَبَّنَا وَابْعَثْ فِیْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِكَ وَیُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَیُزَكِّیْهِمْ (القرآن) — اے ہمارے پروردگار! اس جماعت کے اندر ہی ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کرنا جو اِن لوگوں کو تیری آیتیں سنایا کرے اور ان کو کتاب کی اور خوش فہمی کی تعلیم دیا کرے۔ اور ان کو پاک کر دے۔

کوئی پیدل چلے کوئی سوارِ ناقۂ لاغر — کریں حج و عبادت پاک رکھیں یہ خدا کا گھر[1]
یہ گھر اللہ کا ہے اور وہی تم کو بلاتا ہے — ہمارا کام ہے تبلیغ ، دیکھیں کون آتا ہے"

## اوّلین حجِ اکبر

یہاں پر اوّلیں احرام باندھا باپ بیٹے نے — عبودیت کا عہدِ تام باندھا باپ بیٹے نے
صدا لبیک کی گونجی پہاڑوں پر چٹانوں پر — فرشتوں نے سنے نغمے زمیں کے آسمانوں پر
ادا کی رسمِ قربانی کمالِ صدق نیت سے — طوافِ خانۂ کعبہ کیا جوشِ اطاعت سے

فرشتوں نے منائی عید آ کر اس بیاباں میں
کہ پہلا حجِ اکبر تھا یہی تاریخِ انساں میں



[1] وَاَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّآئِفِيْنَ وَالْعَاكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَاْتُوْكَ رِجَالاً وَّعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ يَّاْتِيْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ۔

ہمارا گھر طواف کرنیوالوں (نمازیوں قیام کرنیوالوں رکوع کرنے والوں اور سجدہ کرنے والوں کے لیے پاک کر اور تمام لوگوں کو پکار دے کہ حج کو آئیں پیدل بھی، دبلی اونٹنیوں پر بھی اور ہر دور دراز گوشے سے آئیں گے۔

# باب دوم

## حضرت ابراہیمؑ کی وفات

## حضرت اسمٰعیلؑ اور حضرت اسحٰقؑ کی اولادیں

ادائے فرض کر کے باپ، بیٹے سے ہوا رخصت — بجا لانا تھی ملکِ شام میں تبلیغ کی خدمت
مگر فرزند سے ہر سال آ کر مل بھی جاتے تھے — ادائے حج کی خاطر اس طرف ہر سال آتے تھے
پھر اس محنت کے بعد آرام سے سونے کا دن آیا — خلیل اللہؑ کے واصل بحق ہونے[1] کا دِن آیا
بالآخر جا بسے حضرت دیارِ جاودانی میں — بقا ہے بس خدا کی ذات کو اس دارِ فانی میں
رسالت آج فرزندانِ ابراہیم نے پائی — خدا نے یہ امانت اب انہیں تفویض فرمائی
ذبیح اللہ ہوئے مرسل عرب کے رہنے والوں پر — ہوئے مامور اہلِ شام پر اسحٰق پیغمبر
خدا کے فضل سے ہستی ہوئی دلشاد دونوں کی — بڑھی ہر دو ممالک میں بہت اَولاد دونوں کی

## حضرت اسحٰقؑ کی اولاد

### بنی اسرائیل

ہوئے اسحٰق کے فرزند اسرائیل پیغمبرؑ — ملے فرزند انہیں بارہ بفضل حضرتِ داور

---

[1] پیدائش باب ۲۵ ورس ۹ میں ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کو ان کے بیٹے اسمٰعیل علیہ السلام اور اسحٰق علیہ السلام نے دفن کیا (سرزمین شام میں مقام خلیل آپ کا مدفن مبارک ہے۔) (مراۃ الانساب)

ان ہی میں حضرتِ یوسف نے مرسل کا لقب پایا
خدا نے ان کو اہلِ مصر پر مبعوث فرمایا

یہ ایسے تذکرے ہیں جو زبانوں پر فسانہ ہیں
برادر[1] حضرتِ یوسف کے مشہورِ زمانہ ہیں

یہودی قوم کا آغاز انہی بارہ سے ہوتا ہے
یہودہ ان کا جدّ' اسحٰق پیغمبرؑ کا پوتا ہے

مگر شیطان نے ان پر بھی دامِ شرک پھیلایا
تو انبوہِ کثیر اس قوم کا حق سے پلٹ آیا

یہ قوم اپنے کو خاصانِ خدا کی قوم کہتی تھی
مگر کرتوت ایسے تھے بہت معتوب رہتی تھی

ہوئے اس قوم میں اکثر جلیل الشان پیغمبر
چلانا چاہتے تھے جو اسے حق و صداقت پر

یہودی جانے بوجھے راہِ حق کو بھول جاتے تھے
وہ اپنے رہنما کو ایک دیوانہ بتاتے تھے

کیا تھا مصر میں فرعون نے دعویٰ خدائی کا
یہودی قوم دم بھرتی تھی اُس سے آشنائی کا

عتاب آخر کیا شاہنشہوں کے شاہ نے ان پر
مسلط کر دیا فرعون کو اللہ نے اِن پر

کہ یہ بھی اِک طریقہ تھا اِنہیں رستے پہ لانے کا
اِنہیں ٹھوکر لگا کر خوابِ غفلت سے جگانے کا

بہت پستی دکھائی آخر اس افتاد نے ان کو
لگائیں ٹھوکریں فرعون کی بے داد نے ان کو

مگر فرعون کے ظلم وستم جب بڑھ گئے حد سے
لگے عبرت پکڑنے لوگ ان کی حالتِ بد سے

خدائے پاک نے موسیٰ کو ان میں کر دیا پیدا
جو بچپن ہی سے آزادی و حریت پہ تھے شیدا

ظہورِ نورِ حق موسیٰ کو سینا پر نظر آیا
خدا نے جانبِ فرعون انہیں مبعوث فرمایا

---

[1] حضرت یوسف علیہ السلام کو اُن کے بھائیوں نے غلام بنا کر فروخت کر ڈالا تھا' بکتے بکتے وہ فرعون مصر کی بیوی زلیخا کے ہاتھ لگے وہاں بہت اُتار چڑھاؤ اور تکالیف کے بعد آپ فرعون مصر کے نائب ہو گئے۔ یہ قصہ قرآن کریم میں بھی مذکور ہے' حضرت یوسف علیہ السلام کے والد حضرت یعقوب پیغمبر علیہ السلام کو جب اپنے گمشدہ بیٹے کا پتہ ملا تو وہ اپنے خاندان کے افراد کو جن کی تعداد ۷۰ تھی ساتھ لے کر مصر چلے گئے' حضرت یوسف علیہ السلام نے ان کی بڑی خاطر داری کی۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کے انتقال کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی بھتیجے مصر میں ہی رہے اور پھلنے پھولنے لگے جب حضرت یوسف علیہ السلام کا انتقال ہو گیا' تو رفتہ رفتہ بنی اسرائیل کو مصریوں نے ذلیل کر کے غلام بنانا شروع کر دیا۔ تورات کتاب پیدائش میں سب کچھ مذکور ہے۔ اور قرآن کریم میں نہایت تفصیل سے یہ حالات بیان کیے گئے ہیں۔

یدِ بیضا کے ساتھ اس خطۂ ظلمت میں در آئے ۔۔۔ یہودی قوم کو آزاد کر کے مصر سے لائے
جگایا قوم کی تقدیر کو آوازِ موسیٰؑ نے ۔۔۔ کیا فرعون کو غرقابِ نیل اعجازِ[۱] موسیٰؑ نے
عصائے[۲] موسوی نے پتھروں کو آب کر ڈالا ۔۔۔ بیابانوں کو ان کے واسطے شاداب کر ڈالا
یہی وہ قوم ہے جس کے لیے نعمت کے مینہ برسے ۔۔۔ کہ اترے من و سلویٰ[۳] ان کی خاطر آسماں پر سے
مگر جب آزمائش آ پڑی یہ قوم گھبرائی ۔۔۔ ہوئی باطل سے خائف اور راہ حق سے کترائی[۴]
کہا موسیٰ نے "اٹھ اے قوم! باطل کے مقابل ہو ۔۔۔ تری عزت بڑھے جگ میں ترا ایمان کامل ہو"
تو بولی قوم "اے موسیٰ ہمیں آرام کرنے دے ۔۔۔ خدا کی نعمتیں ملتی ہیں ان سے پیٹ بھرنے دے
خدا کو ساتھ لے جا اور باطل سے لڑائی کر ۔۔۔ ہمارے واسطے خود جا کے قسمت آزمائی کر
ہمیں کیوں ساتھ لے جاتا ہے دُنیا سے اُجڑنے کو ۔۔۔ خدا اور اس کا پیغمبر بہت کافی ہے لڑنے کو[۵]"
ڈرایا بار ہا موسیٰ نے ان کو قہرِ یاری سے ۔۔۔ مگر اس قوم کو مطلب رہا مطلب برآری سے

---

۱۔ وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ۔ — اور جب ہم نے تمہارے لیے دریا کو شق کر دیا اور تم کو بچا لیا اور آلِ فرعون کو غرق کر دیا (البقر)

۲۔ وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا — اور یاد کرو جب موسیٰ نے اپنی قوم کے لیے پانی کی دُعا مانگی تو ہم نے حکم دیا اپنا عصا پتھر پر مارو پس فوراً اس سے بارہ چشمے پھوٹ نکلے (اور بنی اسرائیل کے بارہ ہی خاندان تھے)

۳۔ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى — اور پہنچایا تمہارے پاس من وسلویٰ (البقرہ)

۴۔ اودام اور مواب کے بیابانوں میں بھٹکتے بھٹکتے بنی اسرائیل جب اپنے ملک کے قریب پہنچے جس کا خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے وعدہ فرمایا تھا کہ یہ ملک ان کی اولاد کو دیا جائیگا تو حضرت موسیٰ نے اُن سے کہا اے میری قوم اس مقدس ملک میں جو خدا نے تیری قسمت میں لکھ دیا ہے داخل ہو اور دشمن کے مقابلے میں پیٹھ نہ پھیر ورنہ نقصان اُٹھائے گی قوم نے جواب دیا: "اے موسیٰ اس ملک میں تو بڑے زبردست لوگ موجود ہیں جب تک وہ وہاں سے نہ نکل جائیں ہم وہاں قدم نہ رکھیں گے ان کے نکل جانے پر ہم اندر داخل ہوں گے ہاں تم اور تمہارا خدا دونوں جا کر لڑو ہم تو یہیں بیٹھتے ہیں" خدا نے فرمایا: اچھا تو اب وہ ملک ان کو چالیس برس تک نصیب نہ ہوگا۔ اور زمین پر بھٹکتے پھریں گے۔

۵۔ اِذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ ۝ (القرآن) — تم اور تمہارا پروردگار جا کر لڑو ہم تو یہیں بیٹھے ہیں

کبھی رفعت پر آئی بھی تو سوجھی اس کو پستی کی — کہ چھوڑی حق پرستی اور گوسالہ[1] پرستی کی
رکھی دُنیا میں راہ و رسم حرصِ خام سے اُس نے — دکھائی سرکشی تورات کے احکام سے اُس نے
دلائی حضرتِ داؤد نے اس قوم کو شاہی — مگر اس نے نہ چھوڑی کم نگاہی اور گمراہی
زبور اس قوم کو بخشی گئی لیکن نہ یہ مانی — یہ اپنی حمد کرتی تھی بجائے حمدِ ربانی
بڑی شوکت ملی اس قوم کو عہدِ سلیماں میں — عظیم الشان ہیکل[2] ہو گئی تعمیر کنعاں میں
مگر یہ قوم اکثر راہ پر آ کر پلٹتی تھی — نہ دِیں داری میں بڑھتی تھی' نہ بے دینی سے ہٹتی تھی
اسے ایوب و زکریا و یحییٰ نے بھی سمجھایا — چلن اس قوم کا لیکن نہ راہِ راست پر آیا
ہو منزل گمرہی جن کی وہ کیونکر راہ پر آئیں — ملیں اس قوم سے پیغمبروں کو سخت ایذائیں
یہ جھٹلاتی رہی ہر اک نصیحت کرنے والے کو — یہ اندھی تھی' اندھیرا جانتی تھی ہر اُجالے کو
مسیحِ ابنِ مریمؑ نے بہت اس کو ہدایت کی — مگر یہ آخری دم تک رہی منکر رسالت کی
یہ جھٹلاتی رہی انجیل کی سچی منادی کو — یہ سولی پر چڑھانے لے گئی اس پاک ہادی کو
خلیل اللہ سے جو وعدہ کیا تھا حق تعالیٰ نے — وہ پورا کر دیا ہر طور سے اُس ذاتِ والا نے
وطن بخشا گیا اس کو نمونہ باغِ جنت کا — مگر اس قوم میں جذبہ نہ تھا اس کی حفاظت کا
ملی اسحٰق کی اَولاد کو شانِ حکومت بھی — متاعِ دنیوی بھی اور رُوحانی رسالت بھی

---

[1] وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ○ اور موسیٰ تمہارے پاس صاف صاف دلیلیں لائے مگر اس پر بھی تم نے (موسیٰ کے طور پر جانے کے بعد) گوسالہ کو (معبود) تجویز کر لیا اور تم ظلم کر رہے تھے۔

[2] حضرت سلیمان علیہ السلام کی حکومت حضرت ابراہیم سے ۹۸۵ برس بعد کا زمانہ تھا۔ آپ نے یروشلم میں خدائے واحد کی عبادت کے لیے بیت المقدس (ہیکل) تعمیر کیا جو کعبے کے بعد دوسرا بیت اللہ ہوا۔

مگر اس قوم نے ٹھکرا دیا ہر ایک نعمت کو ۔۔۔ یہ بھڑکاتی رہی ہر دور میں اللہ کی غیرت کو
نتیجہ یہ ہوا کفرانِ نعمت کی سزا پائی ۔۔۔ عمل جیسے کئے ویسی درِ حق سے جزا پائی
خدا سے سرکشی کی‘ سر جھکایا پائے دشمن پر ۔۔۔ رہا اغیار کا پنجہ مسلط اس کی گردن پر
سبھی[1] اہلِ ستم کرتے رہے اس پر ستم رانی ۔۔۔ فنیقی‘ بابلی‘ مصری‘ اسیری اور رُومانی
خدا نے آج تک اس قوم کی حالت نہیں بدلی ۔۔۔ کہ جس نے اپنے ہاتھوں اپنی خو خصلت نہیں بدلی

## عرب میں بنی اسمٰعیلؑ کے پھولنے پھلنے کا بیان

ذبیح اللہ کی اولاد کا بھی ماجرا سن لو ۔۔۔ وہاں وعدہ خدا کا کس طرح پورا ہوا سن لو
گھرانے میں بنی جرہم[2] کے پیغمبر نے شادی کی ۔۔۔ خدا کے گھر سے قسمت جاگ اُٹھی اس خشک وادی کی
پسر بارہ[3] دیئے اللہ نے اس پاک ہستی کو ۔۔۔ بسایا یوں عرب کی ہر بلندی اور پستی کو
بسائیں بستیاں گیارہ نے کوہ دشت وصحرا میں ۔۔۔ رہا قیدار بیت اللہ کی خدمت کو بطحا میں

---

[1] مسیتی بادشاہ نے یروشلم پر حملہ کر کے محل شاہی اور بیت المقدس کو لوٹا‘ پھر بخت نصر شاہ بابل نے یروشلم پر حملہ کیا ۱۴۰۱ ابراہیمی میں اسے فتح کر لیا اور یہود کے بادشاہ یہویکین کو اُس کے امراء اور اہلِ خانہ سمیت گرفتار کر لیا‘ شاہ سلیمان کا خزانہ بیت المقدس کا نذرانہ لوٹ لیا دس ہزار بہادروں اور پیشہ وروں کو پا بجولاں کر کے بابل لے گیا۔ بخت نصر نے اپنے چچا صدقیاہ کو کنعان کا بادشاہ بنا دیا تھا جس نے اس کے خلاف بغاوت کی۔ بخت نصر نے پھر حملہ کیا اور اٹھارہ مہینے کے محاصرے کے بعد یروشلم فتح ہو گیا۔ آخر بیت المقدس‘ سلیمان کے قصر اور تمام شہر کو جلا کر خاک کر دیا فصیلیں ڈھا دیں اور جتنے لوگ زندہ تھے سب کو پکڑ کر بابل لے گیا‘ ان قیدیوں میں حضرت ذوالکفل بھی تھے جن کی نبوت کا آغاز حضرت ابراہیم سے ۱۴۰۶ سال بعد ہوا آپ کے بعد حضرت عزیز کی نبوت کے زمانہ میں ایران نے بابل کو فتح کیا تو بنی اسرائیل کو بابل کی غلامی سے نجات ملی بیالیس ہزار آدمی پھر یروشلم چلے گئے فنیقی بھی اب پھر حملہ آور ہوئے رومی تو اس طرح قابض ہوئے کہ آخر اسلام نے ان کو وہاں سے نکالا۔

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِہِمْ۔ (قرآن) ۔۔۔ اللہ تعالیٰ کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک وہ اپنے آپ کو نہ بدلے۔

[2] اسمٰعیل علیہ السلام کی شادی عرب کے اس قبیلہ جرہم کے سردار مضاض کی بیٹی سے ہوئی تھی جو حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا سے اجازت لے کر چشمہ زمزم کے قریب آباد ہو گیا تھا۔

[3] ان بارہ بیٹوں کے نام یہ تھے ۱۔ بناویث یا بنایوط ۲۔ قیدار ۳۔ ادبائیل ۴۔ سیام ۵۔ مشماع ۶۔ دوماہ ۷۔ مسار ۸۔ حدر ۹۔ تیما ۱۰۔ لیطور ۱۱۔ نافیش ۱۲۔ قیدماہ۔ یہی بارہ رئیس تھے۔ جن کے متعلق خدا نے حضرت ابراہیم کو بشارت دی تھی کہ ''اسمٰعیل کے حق میں میں نے تیری دعا قبول کی دیکھ میں اسے برکت دوں گا اور اسے آبرومند کروں گا اور اس سے بارہ رئیس پیدا ہوں گے اور میں اسے ایک بڑی قوم بناؤں گا'' (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

قریبِ کعبۃ اللہ شہر مکہ کی بنا ڈالی
پسر اس کے ہوئے کعبے کے خادم شہر کے والی

## انقلاباتِ عالم اور عرب

بنی آدم کی دُنیا میں ہزاروں انقلاب آئے
جہاں میں سینکڑوں طوفاں اُٹھے لاکھوں عذاب آئے

بہت قومیں اُٹھیں اور چھا گئیں میدانِ ہستی پر
پھریرے خوب اُڑائے ہر بلندی اور پستی پر

غنیم مرگ کے قدموں تلے روندی گئیں آخر
اکڑ کر چلنے والے دب گئے زیرِ زمیں آخر

خزاں منڈلا گئی شدادیوں کے سبز گلشن پر
سیاہی چھا گئی آبادیوں کے روزِ روشن پر

ہوئے پیوندِ خاک آخر اسیری اور کلدانی
سرافرازوں کی شوکت موت نے کچھ بھی نہیں مانی

نہیں رہتا ہمیشہ سازِ ہستی ایک ہی دُھن پر
کھنڈر ہنسنے لگے بابل کے نمرودی تمدن پر

ہوا دریا میں بیڑہ غرق فرعونی خدائی کا
فسانہ رہ گیا ہندوستانی دیوتائی کا

بگاڑیں خاک نے شکلیں فلاطونی خیالوں کی
دھری ہی رہ گئیں سب حکمتیں یونان والوں کی

سکندر اور اس کے وہ عظیم الشان منصوبے
کہیں اُبھرے نہیں بحرِ فنا میں اس طرح ڈوبے

فقط اہلِ عرب اس منقلب دُنیا میں ایسے تھے
کہ روزِ اوّلیں سے آج تک ویسے کے ویسے تھے

یہ ملک ایسا تھا حاصل ان کو آزادی کی نعمت تھی
قبیلے آپ خود مختار تھے اپنی حکومت تھی

عرب پر کوئی آ کر حملہ آور ہو نہ سکتا تھا
کوئی فاتح بُری نیت سے اس جانب نہ تکتا تھا

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ سے) چنانچہ ایسا ہی ہوا ان بارہ رئیسوں میں ہر ایک نے اپنی اپنی بستیاں بسائیں۔ جو ان کے ناموں پر مشہور تھیں ان کی اولاد اتنی بڑھی کہ حجاز سے نکل کر شام، عراق اور یمن میں پھیل گئی انہوں نے حکومت اور تجارت اختیار کی اور اس قدر مال دار ہوئے کہ اپنے اونٹوں کے گلے میں سونے کے قلادے ڈالتے تھے بنو اسمٰعیل کے بعد عرب کے قبیلے اکثر و بیشتر حکمران رہے پہلی صدی عیسوی کا یہودی مؤرخ اپنی کتاب اینٹی کوئیز میں لکھتا ہے بحر احمر کے کنارے فرات کے ساحلوں تک سارا ملک اسمٰعیل کے بارہ بیٹوں کے قبضے میں ہے۔

کوئی لشکر ہوا بھولے سے اس کی فتح پر مائل — تو صحرائے عرب ہوتا تھا اس کی راہ میں حائل
ہوئے جب حملہ آور لوگ اس پر مر گئے پیاسے — یہ خطہ رہ گیا اوجھل نگاہِ اہلِ دُنیا سے
بڑھی اولادِ اسمٰعیل[1] میں عدنان کی شوکت — عرب کو آلِ اسمٰعیلؑ سے حاصل ہوئی قوت
یہودی قوم پر دُنیا میں جب کوئی بلا آئی — تو اس نے آلِ اسمٰعیل کے گھر میں اماں پائی[2]
خدا کے نام پر اب تک یہودی اور عدنانی — ادا کرتے تھے مکے پر رسومِ حج و قربانی
مگر ہونے لگے جب قلب مائل بت پرستی پر — بنی جرہم نے قبضہ کر لیا مکے کی بستی پر
مگر پھر آلِ اسمٰعیل قابض ہو گئی اس پر — عرب میں تھی یہ طاقتور بفضلِ حضرتِ داور

# مکے پر یمن والوں کا حملہ اوّل

## قریش کی مدافعت

کیا حملہ یمن کے لشکروں نے اہلِ مکہ پر — غرض یہ تھی کہ اپنے گھر میں لے جائیں خدا کا گھر
یمن میں ان دنوں حسان نامی ایک حاکم تھا — اسے مکے کی رونق دیکھ کر دِل میں خیال آیا
کسی صورت سے توڑوں آلِ اسمٰعیل کی شوکت — اسی کعبے کے دم سے اُن کی دُنیا بھر میں ہے عزت
اگر کعبہ گرا دوں اس کے پتھر ساتھ لے جاؤں — یمن میں ان سے اک کعبہ نیا تعمیرا کرواؤں

---

[1] اکثر نسب ناموں میں عدنان سے حضرت اسمٰعیل تک آٹھ نو پشتیں بیان کی جاتی ہیں لیکن بقول حضرت علامہ شبلیؒ یہ صحیح نہیں۔ انہوں نے ثابت کیا ہے کہ عدنان سے حضرت اسمٰعیل تک چالیس پشتوں کا فاصلہ ہے۔ دیکھئے سیرت النبی حصہ اوّل صفحہ ۵۱)

[2] حضرت موسیٰ نے جب مصر سے ہجرت کی تھی تو عرب ہی میں آ کر پناہ لی تھی اور عرب ہی کے ایک پہاڑ پر آپ کو نبوت تفویض ہوئی پھر جب وہ بنی اسرائیل کو مصر سے آزاد کر کے لائے تو بیابان عرب ہی میں انہوں نے چالیس سال پورے کئے تھے حضرت داؤد علیہ السلام بھی بادشاہ سموئیل کی وجہ سے ہجرت کر کے عرب میں آ کر ٹھہرے تھے جب بنی اسرائیل کو بخت نصر نے تباہ برباد کیا تو انہیں معد بن عدنان ہی نے عرب میں عزت واحترام سے رکھا تھا۔ (رحمۃ للعالمین صفحہ ۳)

[3] عدنان کے بعد اس قوم پر بنی جرہم کا قبیلہ غالب آ گیا اگرچہ وہ ان کے ساموں ہی تھے تاہم انہوں نے ان کو مکے سے نکال دیا (رحمۃ للعالمین صفحہ ۵۰)

یہ ہو جائے تو پھر سب لوگ میری سمت آئیں گے | کریں گے عاجزی نذریں نیازیں ساتھ لائیں گے
یہ سوچا اور چڑھ دوڑا یمن کی فوج کو لے کر | کیا آ کر اچانک اُس نے حملہ شہر مکہ پر
یہاں پر خادمِ کعبہ کنانہ کا گھرانا تھا | اسی میں فہر بن مالک تھا جو مرد یگانہ تھا
یمن وَالوں کی یورش دیکھ کر غصے میں تھرایا | کیا کنبہ اکٹھا اور مکے سے نکل آیا
مقابل ڈٹ گیا یہ شیر لا تعداد فوجوں کے | چٹانوں کی طرح رو کے تھپیڑے تند موجوں کے
شکست فاش دی اُس نے یمن والوں کے لشکر کو | تعاقب کر کے قبضے میں لیا لشکر کے افسر[1] کو
یہ ایسی فتح تھی جس سے قریش اس کا لقب ٹھہرا | یہی نامی قبیلہ بن گیا' فخرِ عرب ٹھہرا
قریش اہلِ عرب میں نام ہے اس ویل مچھلی کا | سمندر میں کوئی ثانی نہیں جس کی بڑائی کا
قریش اولادِ اسمٰعیل میں تھے سب سے طاقتور | یہی کعبے کے خادم تھے یہی تھے شہر کے افسر
قصی[2] ابنِ کلاب ان میں بہت ہی شان والا تھا | بڑا زیرک بڑا تاجر بڑا سامان والا تھا
ہوا عبدِ[3] مناف اس کا پسر' اس کا پسر ہاشم | پسر تھے اور بھی سردار تھا سب کا مگر ہاشم[4]
پسر ہاشم کا عبد المطلب[5] سردارِ مکہ تھا | یہی تھا خادمِ کعبہ یہی مختار مکہ تھا

---

[1] دیکھو تمدن عرب از علامہ جرجی زیدان۔

[2] قصی کا نسب نامہ اس طرح ہے۔ قصی ابن کلاب' ابن مرہ' ابن کعب' ابن لوی' ابن غالب' ابن فہر (یعنی قریش اوّل) ابن مالک' ابن نضر' ابن کنانہ' ابن خزیمہ' ابن مدرکہ' ابن الیاس' ابن مضر' ابن نزار' ابن معد' ابن عدنان عدنان سے ۴۰ پشت اوپر حضرت اسمٰعیل۔

قصی سے پہلے قریش میں تفرقہ پڑ گیا تھا اور وہ ادھر اُدھر متفرق ہو گئے تھے کعبے کی تولیت قبیلہ خزاعہ کے ہاتھ میں آ گئی تھی مگر قصی نے از سر نو قریش کو جمع کیا خزاعیوں کے ہاتھ سے کعبے کی خدمت حاصل کی اور قریش کو دوبارہ سرداری کی مسند پر بٹھایا ایک قسم کی جمہوری حکومت قائم کی بہت سی اصلاحیں کیں۔

[3] قصی کے تین بیٹے تھے عبد مناف' عبد الدار' عبد العزیٰ۔ یہی عبد مناف پیغمبر اسلام محمد مصطفیٰ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جد اور عبد الدار حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جد تھے۔

[4] عبد مناف کے بیٹے ہاشم حضرت سرور کائنات کے پردادا تھے' یہ قریش میں بہت ممتاز مقتدر تھے ان کی اولاد بنو ہاشم یا ہاشمی کہلاتی ہے۔

[5] آنحضرت کے دادا

مگر اس خدمتِ کعبہ کے معنی اور ہی کچھ تھے　　　یہ فرزندانِ اسمٰعیل یعنی اور ہی کچھ تھے

## عرب میں زمانۂ جاہلیت

الگ تھے ساری دُنیا سے مگر یہ لوگ خوش دِل تھے　　　انہیں آزادیوں کی زندگی کے عیش حاصل تھے
مگر آزادیوں نے ان کو کھو یا دین و دُنیا سے　　　ہوئے گمراہ یہ برگشتہ ہوکر حق تعالیٰ سے
کیا اخلاف نے اسلاف کے اوصاف کو زائل　　　رہِ حق چھوڑ کر سب بت پرستی پر ہوئے مائل
شجاعت تھی مگر اس کا ہدف اپنے ہی بھائی تھے　　　یہ سب اک دوسرے کو ذبح کرنے میں قصائی تھے
فصاحت کا تھا استعمال ہجو اور خود ستائی میں　　　نظر میں کوئی جچتا ہی نہ تھا ساری خدائی میں
بیاں کرتے تھے اپنے شرمناک اور فحش کاموں کو　　　سرِ بازار کہہ دیتے تھے ایسے کارناموں کو
رعونت نے دماغوں میں ہوائے خودسری بھردی　　　خشونت ایک عادت دوسری عادت تھی بیدردی
عرب اولادِ اسمٰعیل سے معمور تھا سارا　　　گناہوں کی جہالت کے نشے میں چور تھا سارا
جو صحرائی تھے قتل و رہزنی میں خوب ماہر تھے　　　نشانِ بربریت اُن کے چہروں ہی سے ظاہر تھے
ترقی اور تمدن کی ہوا ان تک نہ آتی تھی　　　کوئی مرکز نہ تھا خانہ بدوشی ان کو بھاتی تھی
بہادر تھے مگر سب کے سب آپس میں لڑتے تھے　　　قبیلوں میں ہزاروں معرکے ہر سال پڑتے تھے
جو شہری تھے وہ فن و پیشہ و حرفت سے عاری تھے　　　مگر مکر و دغا بازی میں پورے کاروباری تھے
نہ کوئی کام کرتے تھے نہ کوئی کام آتا تھا　　　انہیں بے کار و کاہل بیٹھ رہنا دِل سے بھاتا تھا
یہ جائز جانتے تھے مال کھا جانا یتیموں کا　　　لٹانا دعوتوں میں مال شیوہ تھا کریموں کا
پدر فرزند کی بیواؤں کا حق چھین لیتے تھے　　　پسر اپنی حقیقی ماؤں کا حق چھین لیتے تھے

کوئی معیار ہی باقی نہ تھا شرم و شرافت کا — کہ رتبہ بھیڑ بکری سے بھی کم تھا ایک[1] عورت کا
زنا و فحش کاری سے بڑی اِن کو ارادت تھی — شرابیں پی کے ننگے ناچنے کی عام عادت تھی
شرافت کو ڈبو دیتے تھے جب عورت پہ مرتے تھے — کہ جس عورت پہ مرتے تھے اسے بدنام کرتے تھے
زنا کاری کی ترغیبیں سرِ بازار دیتے تھے — یہ اپنی بیویوں تک کو جوئے میں ہار دیتے تھے
یہ اپنی بیٹیوں کو سانپ سے بد تر سمجھتے تھے — یہ ان کے قتل کو عزت کا اِک جوہر سمجھتے تھے
اگر جَن بیٹھتی دختر کوئی تقدیر کی ہیٹی! — چھچھوندر سے بُری معلوم ہوتی تھی اسے بیٹی[3]
گڑھا اِک کھود کر دختر کو زندہ گاڑ دیتی تھی — کوئی بچھو تھا دامن میں کہ دامن جھاڑ دیتی تھی
کوئی کم بخت بد اختر اگر زندہ بھی رہتی تھی — ہمیشہ باپ کے اور بھائیوں کے ظلم سہتی تھی
غلاموں لونڈیوں پر وہ مظالم توڑتے تھے یہ — کہ ان کو موت سے پہلے نہ ہرگز چھوڑتے تھے یہ
عرب میں ہر طرف تھا دَور دَورہ بت پرستی کا — کوئی اندازہ کر سکتا ہے ان لوگوں کی پستی[5] کا

---

[1] ایک عورت کے ایک سے زیادہ خاوند ہونے کا رواج نہایت ادنیٰ اقوام میں پایا جاتا تھا ان میں موجود تھا مرد جس قدر عورتوں سے چاہتا شادی کر سکتا تھا' اور اس کے علاوہ جیسا کہ یورپ میں' آج کل بھی) رواج ہے اپنے لیے محبوبہ بھی رکھ سکتا تھا ان میں نیوگ کی رسم بھی جاری تھی عورت محض ایک جائیداد سمجھی جاتی تھی اس کا اپنے متوفی خاوند یا دوسروں کی وراثت میں کوئی حصہ تسلیم نہ کیا جاتا تھا بلکہ وہ خود جائیداد مورثہ کا ایک حصہ قرار پا کر ورثے میں چلی جاتی تھی اور وارث چاہتا تو اس سے نکاح کر لیتا اور چاہتا تو کسی سے دوسرے سے کرا دیتا۔ یہاں تک کہ باپ کی عورتوں کو بیٹے ورثہ کا حصہ سمجھ کر اُن سے شادی کر لیتے اور ان کو انکار کا حق نہ تھا۔ (خیر البشر صفحہ ۲۲)

[2] مرد و عورت کے تعلقات میں نہایت درجے کا فحش بھی تھا۔ ناجائز تعلقات کے نہایت گندے قصے کھلے اشعار میں فخریہ بیان کئے جاتے' بڑے بڑے مشہور قصائد میں جو اپنی فصاحت میں لاثانی سمجھے جاتے ہیں ایسے فحش اور ننگے الفاظ میں ان تعلقات کا ذکر ہے جن کی برداشت زبان اور کان نہیں کر سکتے۔ (خیر البشر صفحہ ۲۴)

[3] وحشیانہ پن میں انتہا کو پہنچا ہوا طریقہ لڑکی کو زندہ درگور کرنے کا تھا' پانچ چھ سال کی لڑکی کو باپ جنگل میں لے جاتا اور ایک گڑھے کے کنارے پر کھڑی کر کے دھکا دے کر گرا دیتا چیختی چلاتی ہوئی مغموم جان پر مٹی ڈال کر چلا آتا یہ ایسی سنگدلی ہے جس سے پتھر بھی شرمندہ ہوں۔

[4] بعض اوقات نکاح کے وقت بیوی سے معاہدہ کر لیا جاتا تھا اگر لڑکی پیدا ہوگی تو اسے مار ڈالا جائے گا اس صورت میں غریب ماں سے اس فعل کا ارتکاب کرایا جاتا اور ستم یہ کہ اکثر کعبے کی عورتوں کو اکٹھا کر کے یہ کام کیا جاتا۔ (خیر البشر صفحہ ۲۵)

[5] كُنْتُمْ عَلٰى شَفَاءِ حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ (قرآن) — تم آگ کے گڑھے کے کنارے پر تھے

خدا کہتے تھے مٹی' آگ' پانی کو ہواؤں کو
پہاڑوں اور دریاؤں کو بجلی کو گھٹاؤں کو

زمیں پر خاک پتھر اور شجر معبود تھے ان کے
فلک پر انجم و شمس و قمر معبود تھے ان کے

مرادیں مانگتے تھے ہر وجودِ بے حقیقت سے
نہ تھا محروم کوئی جز خدا ان کی عبادت سے

وہ کعبہ جو خدائے واحد و قہار کا گھر تھا
وہ کعبہ جو خدائے مالک و مختار کا گھر تھا

وہی کعبہ جسے پیغمبروں کی سجدہ گہ کہیے
وہی کعبہ جسے تقدیس کا نورِ نگہ کہیے

وہ کعبہ جو خدا کے بت شکن بندوں کا معبد تھا
جسے پاکیزہ رکھنا فطرتِ انساں کا مقصد تھا

اسی کعبے کو یاروں نے صنم خانہ بنا ڈالا
دلوں سے ظالموں نے نقشِ وحدت کا مٹا ڈالا

نہ سوجھا کوئی فرق ان کو خدا میں اور پتھر میں
کہ رکھے تین سو اور ساٹھ بت اللہ کے گھر میں

عرب میں جس قدر انسان تھے ان سے سوا بت تھے
یہ خلقت تھی خدا کی اور خلقت کے خدا بت تھے

جدا اِک اِک خدا تھا ہر قبیلے ہر گھرانے کا
کوئی بت فتح پانے کا کوئی بت بھاگ جانے کا

# جاہلیت کے میلے

## یعنی بازارِ عکاظ پر ایک نظر

یہاں پر کھینچ کر ہلکا سا نقشہ ان کے میلوں کا
دکھا دوں حال بے دینی کا جھگڑوں کا جھمیلوں کا

حدودِ مکہ سے دس کوس پر چھوٹا سا میداں ہے
جہاں خیمے لگے ہیں جمع اِک انبوہ انساں ہے

عرب کے لوگ اس انبوہ کو بازار کہتے ہیں
برس کے بعد آ کر اس جگہ کچھ روز رہتے ہیں

بنو کلب و بنو نہد و بنو تغلب' بنو کندہ
بنو اوس و بنو خزرج' بنو دوس و بنو عذرہ

بنو لخم و بنو مذحج' بنو طے و بنو اسلم
جہینہ اور خزاعہ اور بجیلہ اور بنو خثعم

یہ قحطانی قبائل دور سے میلے میں آئے ہیں
سب اپنے اپنے بچوں بیویوں کو ساتھ لائے ہیں

ہوازن اور عدنان اور اطفان اور اعصر بھی
غنی بھی، باہلہ بھی عبس بھی ذبیان و عامر بھی

قریش و سعد و نصر و کعب و مرہ بھی فزارہ بھی
بنی تیم و بنی عدی، سلول اور آل قارہ بھی

یہ عدنانی قبائل اور شاخیں بھی سبھی اُن کی
عرب کی سرزمینِ خشک اب تک مِلک ہے جن کی

جوان و پیر، مرد و زن یہاں آئے ہوئے ہیں سب
غرور و عجب سے چہروں کو چمکائے ہوئے ہیں سب

تمازت سے بچانے کو کھڑے ہیں جا بجا خیمے
زمیں کے جسم پر یہ سوز کے چھالے ہیں یا خیمے

حجازی بدوؤں نے کالے کمبل تان رکھے ہیں
کھڑے ہیں اونٹ بھی اور ساتھ ہی سامان رکھے ہیں

یمن، نجد و عراق و شام کے سوداگر آئے ہیں
پکھالیں کملیاں، ستو کھجوریں ساتھ لائے ہیں

کوئیں ہیں چند نخلستاں میں جن کے گرد میلا ہے
گرے پڑتے ہیں پانی کے لیے لوگوں کا ریلا ہے

جوانانِ عرب کیا اینڈتے پھرتے ہیں راہوں میں
دلوں کے ولولے ڈوبے ہوئے ہیں سب گناہوں میں

ہزاروں نیم عریاں عورتیں ہر سمت پھرتی ہیں
نہ گھیریں آ کے مرداں کو تو خود جا جا کے گھرتی ہیں

قبائل کے جو ہیں سردار پتلے ہیں رعونت کے
عیاں ہیں ان کے ہر انداز سے انداز نخوت کے

کمر سے نیچے ہیں تہبند باقی جسم ننگے ہیں
وجاہت پر مگر تکرار ہے جھگڑے ہیں دنگے ہیں

ہیں ایسے مرد بھی ان میں کہ منہ پر ہے نقاب ان کے
حیا ان کی نرالی ہے انوکھے ہیں حجاب ان کے

کمر سے کھول کر تہبند گھٹنوں پر لپیٹے ہیں
نہیں کچھ ستر کی پروا کہ یہ آدم کے بیٹے ہیں

شرابیں پی رہے ہیں اور قے بھی کرتے جاتے ہیں
شکم میں اور دامن میں نجاست بھرتے جاتے ہیں

دوشیزہ لڑکیاں مردوں کے آگے دف بجاتی ہیں
نشے میں جھومتی ہیں ناچتی ہیں اور گاتی ہیں

ذرا سی بات پر تلوار کھنچ جاتی ہے آپس میں
غضب کا شور و غوغا ہے کہیں گالی کہیں قسمیں

## جاہلیت کی عبادت

سرِ شام اس سیہ کاری کا دامن اور بڑھتا ہے　　شرابِ عیش پر دیوانگی کا رنگ چڑھتا ہے
صدائیں سیٹیوں کی اور گھڑیالوں کی آتی ہیں　　عبادت کے لیے ان بیوقوفوں کو بلاتی ہیں
ثنیٰ اپنے بت کا ہر قبیلہ ساتھ لایا ہے　　یہ مٹی کے خدا ہیں ان کو گہنوں سے سجایا ہے
بتوں پر اُونٹ' بکرے' آدمی قربان ہوتے ہیں　　غریب اِن پتھروں کے واسطے بے جان ہوتے ہیں
قریش اپنے ہبل کا اک ثنیٰ لے کر آئے ہیں　　اسی کے گرد ان لوگوں نے خیمے بھی لگائے ہیں
بٹھا رکھا ہے پتھر کے خدا کو ایک پتھر پر　　کھڑے ہیں گرد اس کے اہلِ مکہ ساکت و ششدر
بھجن گاتی ہیں جاہل عورتیں اور دف بجاتی ہیں　　بہا کر اونٹ کا خون اپنی قربانی چڑھاتی ہیں
وہ دیکھو دے رہی ہیں خون کے چھینٹے عزیزوں پر　　وہ چھڑکا جا رہا ہے خون ہی کھانے کی چیزوں پر
وہ دیکھو سب اسی پتھر کے آگے سر جھکاتے ہیں　　جبیں پر کالے کالے خون کے ٹیکے لگاتے ہیں
بپا ہے وحشیانہ سیٹیوں کا شور ہر جانب　　عقیدت دیکھئے' ہے چیخنے پر زور ہر جانب
پجاری چیختے ہیں' ناچتے ہیں' گھنٹ بجتے ہیں　　پرستش ہے یہی ان کی جسے مذہب سمجھتے ہیں
اُچھلتے کودتے سب لوگ گرد اس بت کے پھرتے ہیں　　ہر اک چکر کے بعد اک بار گی سجدے میں گرتے ہیں
قبائل محو ہیں اس لعنتی طرزِ عبادت میں　　یہ میلہ کلہم ڈوبا ہوا ہے بحرِ لعنت میں
یہ نقشہ دیکھ کر سورج نے آنکھیں بند کر لی ہیں　　زمیں نے ہر طرف تاریکیاں دامن میں بھر لی ہیں

## شاعری کے بُرے پہلو

اکھاڑہ شاعری کا دیدنی ہے اس جھمیلے میں　　کہ اکثر لوگ اسی کے واسطے آئے ہیں میلے میں

جوان و پیرو مرد و زن ہیں یک جا ہر قبیلے کے — بڑے ٹھسّے سے ہیں بیٹھے ہوئے افسر قبیلے کے

یہاں بوڑھے جوانوں سے زیادہ تن کے بیٹھے ہیں — جواں بھی کم نہیں مدِ مقابل بن کے بیٹھے ہیں

حسینہ عورتیں بیٹھی ہوئی نخرے دکھاتی ہیں — یہ اپنے شوہروں اور آشناؤں کو لبھاتی ہیں

تبسم ہے کہ بجلی ہے' نگاہیں ہیں کہ چھریاں ہیں — حیا کیسی کہ آدھے سے زیادہ جسم عریاں ہیں

یہ عشوے اور غمزے مرد ہی ان کو سکھاتے ہیں — حیاء و شرم کے جوہر یہ ظالم خود مٹاتے ہیں

ہزاروں نازنیں آنکھیں حیا داری سے خالی ہیں — نقاب افگندہ ہیں ان میں جو طبعاً شرم والی ہیں

غرض یہ سب کے سب گھیرے ہوئے بیٹھے ہیں میداں کو — مزے سے سن رہے ہیں شاعروں کے سوز و حرماں کو

قبیلے اپنے اپنے شاعروں پر ناز کرتے ہیں — قصائد اپنی اپنی شان میں سن کر بپھرتے ہیں

وہ اُٹھ کر ایک شاعر بر سرِ میدان آیا ہے — خود اپنی شان میں پورا قصیدہ کہہ کے لایا ہے

"قبیلہ میرا ایسا ہے' میں خود ایسا ہوں ویسا ہوں — میں چاندی ہوں میں سونا ہوں میں دھیلا ہوں میں پیسہ ہوں"

فلاں ابنِ فلاں ہوں اس لیے پکا دلاور ہوں — تخیل ہے مرا خونیں سمندر' میں شناور ہوں

بہت سی عورتوں سے عشق بازی کر چکا ہوں میں — اب اس پر مر رہا ہوں' پہلے اس پر مر چکا ہوں میں

فلاں کی اور فلاں کی عصمتیں میں نے بگاڑی ہیں — یہ سب بستی ہوئی آبادیاں میں نے اُجاڑی ہیں

یہ عورت مجھ پہ مرتی ہے' وہ عورت مجھ سے ڈرتی ہے — یہ مجھ سے ملتفت ہے اور وہ پرہیز کرتی ہے

میں اس کو چھوڑ دوں گا اور اُسے قابو میں لاؤں گا — بغیرِ وصل دہنے ہاتھ سے کھانا نہ کھاؤں گا[1]

وہ پتھر بھی خدا میرا یہ پتھر بھی خدا میرا — وہ مجھ کو پالنے والا ہے یہ حاجت روا میرا

یہ حسنِ شاعری دکھلا کے شاعر بیٹھ جاتا ہے — تو پھر اک دوسرا آتا ہے اور سکہ جماتا ہے

[1] امراء القیس کے قصائد دیکھیے۔

بہا دیتا ہے سوکھے دشت میں دریا فصاحت کے
دکھا دیتا ہے نقشے کھینچ کر اپنی حماقت کے
یہ شاعر اس طرح جن عورتوں کے نام لیتے ہیں
جنہیں فحش و زنا کاری کے یوں اِلزام دیتے ہیں
مزا یہ ہے کہ ان میں سے یہیں موجود ہیں اکثر
پھر ان میں بعض شوہر دار ہیں اور بعض بے شوہر
وہ سب بیٹھی ہوئی ہنستی ہیں اس افشاء حالت پر
کوئی ذلت کا دھبہ ہی نہیں گویا شرافت پر
ذرا کچھ آنکھ شرمائی تو اس نخرے سے شرمائی
بھری محفل میں گویا حسن و خوبی کی سند پائی
مگر شاعر پہ شاعر باری باری آئے جاتا ہے
زبانِ گرم سے بزمِ سخن گرمائے جاتا ہے
کوئی اترا رہا ہے آبِ خنجر کی روانی پر
کوئی اکڑا ہوا ہے اپنے فخرِ خاندانی پر
کسی کو فخر ہے اپنی شجاعت پر سخاوت پر
کسی کو ناز ہے اپنی فصاحت پر بلاغت پر
کوئی کہتا ہے ہم نے رہزنی میں نام اُچھالا ہے
کوئی کہتا ہے ہم نے عشق کو سانچے میں ڈھالا ہے
کوئی کہتا ہے ہم سفاک ہیں، ظالم ہیں، قاتل ہیں
کوئی کہتا ہے ہم بے کار ہی رہنے میں کامل ہیں
بتاتا ہے کوئی تعداد لونڈی اور غلاموں کی
وہ لڑکا اِتنے داموں کا یہ لڑکی اتنے داموں کی

یہ طرزِ خود ستائی اک زمانے سے نرالی ہے
یہ ہے اس ڈھول کی آواز جو اندر سے خالی ہے

## میلے میں جنگ کا آغاز

یہ محفل گرم تھی لیکن اچانک ایک گُل پھولا
اُٹھا شور اِک طرف سے شاعر اپنی داستاں بھولا
پڑی افتاد کوئی ہو گئی بزمِ سخن برہم!
کوئی طوفان اُٹھا جس نے کر دی انجمن برہم
جمے تھے کان ان کے شاعروں کی داستانوں پر
مغلظ گالیاں کیوں آ گئیں ان کی زبانوں پر

یہ کیوں گالی گلوچ اور مار دھاڑ آپس میں ہوتی ہے — یہ عورت کون ہے کیوں پیٹتی ہے اور روتی ہے
یہ کیوں اُٹھی ہے خلقت تیغِ خوں آشام لے لے کر — پکارے جا رہے ہیں کیوں قبیلے نام لے لے کر
نظر آتی ہیں کیوں ہر سمت تلواریں ہی تلواریں — یہ کس کو مار ڈالا سرخ کیونکر ہو گئیں دھاریں
سبب اس برہمی کا کچھ نہیں کھلتا خدا جانے — یہ باہم جنگ کیوں کرنے لگے ہیں اُٹھ کے دیوانے
سبھی اُلجھے ہوئے ہیں کون سنتا کون کہتا ہے — مگر لاشوں پہ لاشیں گر رہی ہیں خون بہتا ہے
کوئی اتنا نہیں جو اس لڑائی کا سبب پوچھے — فروزاں کیوں ہوئی یہ آتشِ قہر و غضب پوچھے
کسی پر چل گیا خنجر کسی پر چل گیا بھالا — گرا جو زخم کھا کر اس کو قدموں نے کچل ڈالا
فغاں ہے، شور ہے، چیخیں ہیں، شوریدہ نوائی ہے — بتوں کی منتیں ہیں اور بھوتوں کی دھائی ہے
لہو سے اس زمیں کا نامۂ اعمال دھلتا ہے — بہت سے کشت وخوں کے بعد اتنا حال کھلتا ہے
کہ اک لڑکی نقاب اوڑھے ہوئے بیٹھی تھی بیچاری — ودیعت تھی جسے فطرت کی جانب سے حیا داری[1]
شرارت کے لیے تا کا اُسے عیاش لڑکوں نے — اسے دھو کے سے ننگی کر دیا اوباش لڑکوں نے
بہت سے لوگ بیٹھے تھے کسی نے بھی نہیں روکا — لگے ٹھٹھا اُڑانے جب وہ لڑکی کھا گئی دھوکا
مفر کی اس بیچاری کو نہ جب صورت دکھائی دی — تو لڑکی نے وہیں اپنے قبیلے کی دہائی دی
دُہائی سن کے لڑکی کے لواحق طیش میں آئے — چمک تلوار کی دیکھی تو وہ لڑکے بھی گھبرائے
بچاؤ کی کوئی صورت نہ سوجھی ان رزیلوں کو — تو گھبرا کر پکار اُٹھے شریر اپنے قبیلوں کو
صدا سنتے ہی ان کے لوگ بھی دوڑے ہوئے آئے — گھٹاؤں کی طرح دونوں طرف کے جوش ٹکرائے
اُٹھا اب خنجروں کی بجلیوں میں جوشِ بیداری — لگے سرکٹ کے گرنے خون کی بارش ہوئی جاری

[1] یہ جنگ فجار ثانی کہلاتی ہے یہ بنی عامر اور بنی کنانہ میں شروع ہوئی اور بعد ازاں سب کے سب قبائل کوئی اِدھر کوئی اُدھر شامل ہو کر مدتوں لڑتے رہے۔

پڑی بُنیاد جب ان دو گھرانوں میں لڑائی کی		تو لازم تھا کوئی کوشش کرے ان میں صفائی کی
مگر اُن کی شریعت اور تھی جس پر یہ تھے عامل		کہ سب کے سب قبیلے ہوگئے اس جنگ میں شامل
کوئی اِس کی حمایت میں کوئی اس کی حمایت میں		رہیں گے اب یہ سب مشغول جنگِ جاہلیت میں

یہ سارے خود کو اسمٰعیل کی اولاد کہتے ہیں
مگر ہم تو انہیں مادر پدر آزاد کہتے ہیں

# اِس عہد میں دُنیا بھر کی عام حالت

## ہندوستان

عرب سے بھی زیادہ حال تھا بد حال دُنیا کا		کہ سر ابلیس کے رستے میں تھا پامال دُنیا کا
مگن تھا گلشنِ ہندوستاں جنت نشاں بن کر		یہاں بھی موت چھائی ایک دن فصلِ خزاں بن کر
دکھائے تھے بہت کچھ آریوں نے گیان کے جلوے		بہت چمکے تھے رام اور کرشن سے ایمان کے جلوے
یہ ہادی تھے مگر ان کو خدا کہنے لگے ہندو		نر و مادہ کو دیوی دیوتا[1] کہنے لگے ہندو
حکومت آگئی ایسے ستم گاروں کے ہاتھوں میں		ہوئے تقسیم اِنساں اونچی نیچی چار ذاتوں میں[2]
غلط سمجھے یہ بدھی مان گوتم کی بشارت کو		بلائے بت پرستی نے کیا برباد بھارت کو
اُجاڑا وام مارگ[3] پنتھ نے ایمان کا گلشن		سیہ کاری نے پھونکا دھرم کا گن گیان کا گلشن

---

[1] ہندوستان کے ارین ایسے وہم پرست ہوگئے کہ مخلوق سے کوئی چیز ایسی نہ رہی جس کو انہوں نے نہ پوجا ہو۔

[2] برہمن سب سے افضل ان سے اتر کر چھتری ان سے گھٹیا ویش اور ان تینوں سے گھٹیا شودر آخر الذکر ایسے بدنصیب کہ ہندو مذہب ان کو جینے کا حق بھی نہیں دیتا حتیٰ کہ جس زمین پر اُوپر تین قومیں چلتی پھرتی ہوں شودر کا سایہ بھی پڑ جائے تو وہ زمین گویا ناپاک ہوگئی۔

[3] خود ہندو محققین یہ کہتے ہیں کہ ویدک مذہب میں خرابیاں پیدا کرنے والے وام مارگی ہیں ان لوگوں نے مذہب کی آڑ میں بدمعاشیوں اور فواحش کا رواج دیا اور دیوی دیوتاؤں کے ایسے قصے گھڑے جن سے ان کے لیے حرام کاری کا جواز ثابت ہو۔

نظر میں گھٹ گئی کچھ اس طرح انسان کی قیمت — کہ عصمت بن گئی ہر عیش کے سامان کی قیمت

## چین

ہوئی برباد کنفیوشس[1] کی وہ تہذیب آئینی — جہالت سے شکستہ ہو گئی ہر لعبتِ چینی
گرے غش کھا کے چینی بدھ کی تصویر کے آگے — حوادث نے جگایا بھی مگر اب تک نہیں جاگے

## ایران

متاعِ فارس کو آتش کدوں[2] نے خاک کر ڈالا — یہ پاک آتش ملی ایسی کہ قصہ پاک کر ڈالا
سکندر کی چلی آندھی گلستانِ جم و کے پر — تباہی چھا گئی ایران پر توران پر، رے پر
رہی اس قتل گہ میں خونِ انسانی کی ارزانی — کیانی ظالموں سے بڑھ کے نکلی آلِ ساسانی
مٹے اس ملک میں انسانیت کے عام جوہر بھی — کہ گھر میں ڈال لیتے تھے مجوسی اپنی دختر بھی

## یورپ

فرنگستان میں ہر سو اندھیرا ہی اندھیرا تھا — یہاں بھیڑیں تھیں جن کو بھیڑیوں نے آ کے گھیرا تھا
وہ رومانی حکومت اک جہاں میں دھوم ہے جس[3] کی — ہمیں تہذیب عریاں آج بھی معلوم ہے جس کی
وہ شیطانی تمدن وہ گنہ کا آخری مامن — وہ شہرِ پومپی آئی یعنی ظلم و جور کا مسکن
وہی رفعت گناہوں نے جسے پستی پہ دے مارا — کرو اس آخری شب کا مری آنکھوں سے نظارا

---

[1] کنفیوشس چین کا ایک بہت بڑا مصلح۔ مسیح سے کچھ مدت پہلے گزرا ہے۔

[2] موجودہ زمانہ کے پارسی اب بھی آگ کو خدا کا سب سے بڑا مظہر سمجھتے ہیں اس مذہب کی ابتداء زرتشت سے ہوئی پارسیوں کا عقیدہ ہے کہ زرتشت مسیح سے تیرہ سو برس پہلے شہر رے یا ارمیاد میں پیدا ہوا تھا زرتشت اگرچہ مذہب توحید کا مبلغ تھا لیکن اس کے ماننے والوں نے اس کی تعلیم کو مسخ کر کے یزدان واہرمن دو خداؤں کی پرستش شروع کی چونکہ یزدان کو روشنی کا منبع خیال کیا جاتا تھا اس لیے آگ کی تعظیم کرنے لگے اور آخر کار آگ ہی کے پجاری بن گئے۔ [3] رومن ایمپائر

# شہرِ پومپی آئی کی آخری رات

سیاہی بن کے چھایا شہر پر شیطان کا فتنہ
گناہوں سے لپٹ کر سو گیا اِنسان کا فتنہ

پناہیں حسن نے پائیں سیہ کاری کے دامن میں
وفا داری ہوئی رُوپوش ناداری کے دامن میں

میسر ہیں زری کے شامیانے خوش نصیبی کو
اُڑھا دی سایۂ دیوار نے چادر غریبی کو

مشقت کو سکھا کر خوبیاں خدمت گزاری کی
ہوئیں بے خوف بے ایمانیاں سرمایہ داری کی

لیا آغوش میں پھولوں کی سیجوں نے امیری کو
مہیا خاک ہی نے کر دیئے آسن فقیری کو

تڑپنا چھوڑ کر چپ ہو گئے جی ہارنے والے
مزے کی نیند سوئے تازیانے مارنے والے

وہ روحانی ' وہ جسمانی عقوبت کم ہوئی آخر
غلامی بیڑیوں کے بوجھ سے بے دم ہوئی آخر

ہوئے فریادیوں پر بند ایوانوں کے دروازے
کہ خود محتاجِ درباں ہیں جہاں بانوں کے دروازے

اسی انداز سے جا سوئی غفلت بادشاہوں کی
سرور و کیف بن کر چھا گئیں نیندیں گناہوں کی

شرابیں پی پلا کر ہو گئے خاموش ہنگامے
بالآخر نیند آئی سو گئے پُر جوش ہنگامے

تھا جب زندگی کا جوش پرخاشِ اجل جاگی
عمل کو دیکھ کر مدہوش پاداشِ عمل جاگی

اُٹھایا موت نے پتھر جہنم کے دہانے سے
جہاں آتش کا دریا کھولتا تھا اِک زمانے سے

بلندی سے تباہی کے سمندر نے کیا دھاوا
چٹانوں کے جگر سے پھوٹ نکلا آتشیں لاوا[1]

دکھا دی آگ ایوانوں کو مظلومی کی آہوں نے
اُٹھائے شعلہ ہائے آتشیں بے کس نگاہوں نے

---

[1] آتشیں پہاڑ جب آتش فشانی پر اُتر آئے تو اُن کے دہانے سے گندھک اور بعض اور دھاتیں پگھلتی ہوئی نکلتی ہیں یہ آتشیں سیلاب جو چیز سامنے آئے اُسے تباہ و برباد کر دیتا ہے اس کو لاوا کہتے ہیں۔

اُٹھیں مختار بن کر بے کسی کے خون کی موجیں — حصارِ مرگ نے محصور کر لیں جنگجو فوجیں
نہ حسن و عشق نے پائی اماں قہرِ الٰہی سے — دبی پاداش امیری سے فقیری سے نہ شاہی سے
ستاروں کی نگاہوں نے دھواں اُٹھتا ہوا دیکھا
مگر خورشید نے کچھ بھی نہ مٹی کے سوا دیکھا

## اہلِ یورپ عیسائی ہو جانے کے بعد

وہ رومانی کہ جن کی دھاک سے افلاک ڈرتے تھے — جو شہروں کو جلا کر ایک دم میں خاک کرتے تھے
خود ان کے شہر کا جلنا نمونہ تھا یہ عبرت کا — یہ قدرت کی طرف سے تازیانہ تھا نصیحت کا[1]
مگر یہ لوگ باز آئے نہ ظلم و جور سے ہرگز — کوئی راحت نہ پائی دہر نے اس دور سے ہرگز
یہ پیرو ہو گئے آخر مسیحِ ابنِ مریم کے — تو لازم تھا کہ اُن کے دِل میں نورِ ایمان کا چمکے[2]
مگر یہ سب پجاری بن گئے تصویرِ عیسیٰ کے — رکھا مریم کا بت بھی ساتھ ہی اندر کلیسا[3] کے
اندھیرا شرک کا ان مشرکوں کی عقل پر چھایا — کہ عیسیٰ کو خدائے پاک کا فرزند ٹھہرایا
بدل دی سر بسر انجیل کی تعلیم قصوں میں — خدا کو کر دیا تقسیم پورے تین حصوں میں

---

1. فَاَصْبَحُوْ لَا تَرٰی اِلَّا مَسٰکِنُهُمْ (القرآن) پروہ ایسے ہو گئے کہ ان کے؟ برباد شدہ مسکنوں کے سوا کچھ نظر نہیں آتا۔
2. وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَشَدُّ مِنْهُمْ بَطْشًا فَنَقَّبُوْا فِي الْبِلَادِ هَلْ مِنْ مَّحِيْصٍ (القرآن) کتنی قومیں ہلاک ہو گئیں جو ان سے زیاد مضبوط تھیں انہوں نے شہروں کو چھان ڈالا تھا (پھر) ہے کوئی بھاگنے کی جگہ۔
3. دین عیسوی اپنے ابتداء ہی میں بدعتوں کی خلل اندازی سے مسخ ہو گیا تھا پولوس یا سینٹ پال نے یونان اور روم کے شہروں میں پھر پھر کے دینِ مسیحی کو مشرکین کے عقائد کے قالبوں میں ڈھالا اور پھیلانا شروع کیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت جلد جوپیٹر اور زیوس دیوتاؤں کو ماننے والے حضرت مسیح کو خدا کا بیٹا یعنی ابن اللہ کہنے اور خدا کی خدائی کا شریک اور منتظم ماننے گردانے لگے۔
4. رومن کیتھلک عیسائی اب تک گرجوں میں مسیح کی تصویر کو پوجتے ہیں اور ان کے کئی فرقے ایسے ہیں جو خدا اور اس کی والدہ حضرت مریم کے پرستار ہیں اور نعوذ باللہ ان کو خدا کی بیوی کہتے ہیں۔

خدا، روح القدس، عیسیٰ یہ تینوں ان کے خدا ٹھہرے　　جفا و ظلم اِن کی زندگی کا مدعا ٹھہرے[1]

یہی مذہب مسلط ہو گیا یورپ کے خطے پر　　اسی کے سامنے مصر و حبش نے بھی جھکایا سر[2]

یہ فتنے جب مسیحِ ناصری کے نام پر جاگے　　یہودی اُن سے تنگ آئے تو پھر کنعان سے بھاگے

ہوئے قابض زمینِ شام پر شاہانِ یونانی　　مقابل ہو گئے آتش پرستوں کے یہ نصرانی[3]

لڑائی چھڑ گئی ایرانیوں کی اہلِ یوناں سے　　جہانداری کی اس بازی نے بدلے بار ہا پانسے

کبھی نصرانیوں کی فتح، گہ آتش پرستوں کی　　یہ جنگ اِک موت تھی گویا غریبوں زیردستوں کی

## یہودیوں کی عام حالت

یہودی قوم کی حالت کا قصہ سن چکے ہو تم　　سر ان لوگوں کی نافرمانیوں پر دھن چکے ہو تم

یہ سب راندے گئے ٹھکرا کے عیسیٰؑ کی منادی کو　　یہ سولی پر چڑھانے لے گئے اِس پاک ہادی کو

صحائف میں جہاں موقع ملا تحریف کر ڈالی　　یہودی قوم کی ہر صفحہ پر تعریف کر ڈالی

---

۱ ۳۲۵ء قسطنطین اعظم شہنشاہ روم نے یہی پولوش کا سکھایا ہوا دین عیسوی قبول کیا اور خود عیسائی مؤرخین اس امر کے قائل ہیں کہ اس نے اس دین کو بزور شمشیر پھیلانے کی ابتداء کی۔

۲ ابی سینیا چوتھی صدی مسیحی میں ہوا۔

۳ چھٹی صدی عیسوی میں جنگ زوروں پر تھی۔

۴ ابرا ہیمی میں یہودی کنعان میں آباد ہوئے اس سے پہلے وہ فراعنہ مصر کی غلامی میں تھے موسیٰ علیہ السلام نے ان کو آزدی دلوائی تھی مگر ان لوگوں نے حضرت موسیٰ کا حکم نہ مانا اور خدا کے معتوب ہو کر عرب کے بیابانوں میں بھٹکتے رہے تھے۔ پھر جب یہ کنعان میں آباد ہوئے تو خدا نے ان پر فضل کیا اور داؤد اور سلیمان جیسے عظیم الشان پیغمبر اور بادشاہ نصیب ہوئے جنہوں نے بیت المقدس تعمیر کیا جو کعبہ کے بعد دوسرا بیت اللہ ہے حضرت سلیمان علیہ السلام کے بعد اُن کے بیٹے رحبام سے یہود کے دس قبیلوں نے بغاوت کی اور مصر کے ایک حاکم پیام کو حاکم بنایا اس نے یہود میں پھر بت پرستی رائج کر دی۔ پھر مسیق بادشاہ مصر نے بیت المقدس اور یروشلم کو لوٹا اور ساری دولت مصر لے گیا کنعان کے یہود چند ریاستوں میں تقسیم ہو گئے۔ ۱۴۰۱ء ابراہیمی میں بخت نصر بادشاہ بابل نے بیت المقدس فتح کیا اور آگ لگا دی اور یہودیوں کو پکڑ کر بابل لے گیا ستر سال یہودی بابل میں رہے اپنی زبان اپنی کتاب دونوں گنوا دیں عبرانی زبان کا گویا خاتمہ کر دیا آخر ایران کے بادشاہ قورش نے ان کو آزاد کرایا اور پھر یہ یروشلم میں آباد ہو گئے لیکن ان میں بت پرستی اور افعالِ شنیعہ کی ایسی کثرت ہو گئی کہ ان کا نمٹنا دشوار تھا۔ رومن حکومت مدتوں ان پر متصرف رہی آخر کار مسیحیوں کا غلبہ ہوا اور یہ ان کے ہاتھوں بالکل اُجڑ گئے۔

رہے برباد دُنیا میں، ملا نیت کا پھل ان کو
وطن سے بے وطن کرتے رہے ان کے عمل ان کو
پراگندہ ہوئے آخر فرنگ و مصر و بربر میں
عرب میں آ بسے کچھ ارضِ یثرب اور خیبر میں
مگر فتنے اُٹھانا بس گیا تھا ان کی فطرت میں
دغا، مکروفریب، احساں فراموشی تھی خصلت میں

بیاں کر دی ہے میں نے مختصر حالت زمانے کی
یہاں سے ابتداء ہوتی ہے اب میرے فسانے کی

## ساقی نامہ

فضاؤں پر مسلط لشکرِ جنات ہے ساقی
قیامت خیز طوفاں ہے اندھیری رات ہے ساقی
اٹھی ہے لعنتی تہذیبِ نو سیلاب کی صورت
ہے جس کے حلقۂ ہر موج میں گرداب کی صورت
تلاطم خیز موجیں ہیں گناہوں کے تھپیڑے ہیں
الٰہی خیر ہو ایمان کے کمزور بیڑے ہیں
ہوائے شیطنت کمزور بیڑوں کو ڈبوتی ہے
مگر اولادِ آدم تختۂ غفلت پہ سوتی ہے
میں انسانوں کو اس طوفانِ ذلت سے بچاؤں گا
میں ان سوئے ہوئے شیروں کی غیرت کو جگاؤں گا
وہی ضیغم جو تیرہ سو برس پہلے دہاڑے تھے
وہی پنجے جو حق نے سینۂ باطل میں گاڑے تھے
مجھے اُن کو اُٹھانا ہے مجھے اُن کو جگانا ہے
پرانی گونج سے غوغائے باطل کو مٹانا ہے
پلا ساقی پلا وہ شعلۂ صہبائے ایمانی
کہ اُڑ جائیں دھوآں بن کر وساوس ہائے شیطانی
دہانِ خامہ میں ٹپکا وہ بادہ اپنے ساغر سے
کہ جس کا قطرہ قطرہ تازیانوں کی طرح برسے
شرابِ معرفت کا از سرِ نو جام بھر ساقی
رگوں میں پھر پُرانا آتشیں اِسلام بھر ساقی
پلا مجھ کو پلا ساغر اسی صہبائے وحدت کا
کہ جس کی موج سے منہ پھیر دوں ہر فوجِ کثرت کا

مئے توحید کہنہ کا اُٹھا سر بستہ خم ساقی
سنا مردہ دلوں کو پھر وہی آوازِ قم ساقی

مری فطرت کو ساقی بے نیازِ دو جہاں کر دے
پیالہ سامنے دھر دے قلم میں زندگی بھر دے

زمانے میں نہیں مقصود میرا جز خدا کچھ بھی
مرے منہ سے نہ نکلے گا صداقت کے سوا کچھ بھی



# باب سوم

## پیغمبر آخر الزماںؐ کی ولادت سے قبل کا زمانہ

## غلبۂ باطل اور شیطان کا غرور

اندھیرا چھا چکا جب ظلم کا دُنیائے ہستی پر
ہوا شیطاں مسلط ہر بلندی اور پستی پر

پہاڑوں پر چڑھا شیطاں زمیں پر اک نظر ڈالی
نظر آئی اُسے ہر مملکت ایمان سے خالی

بہت ہی خوش ہوا ناز و تکبر عود کر آیا
ہنسا اور کفر کے کلمے زبانِ نحس پر لایا

کہ میں ہوں میں ہی میں ہوں بادشہ اقصائے عالم کا
مرے قدموں کے نیچے تخت ہے اَولادِ آدم کا

زمیں کو چار جانب سے مری ظلمت نے گھیرا ہے
مرے دامن کے نیچے اب اندھیرا ہی اندھیرا ہے

یہی انسان ہے' کیا وہ اسی انسان کا در تھا؟
ازل میں سامنے جس کے مرا جھکنا مقدر تھا

مرے قدموں پہ ہے اب جو مرے سجدہ کا طالب تھا
ابد تک میں ہی غالب ہوں' ازل کے دن یہ غالب تھا

اگر میں راندۂ درگارِ باری ہوں تو یہ بھی ہے
اگر میں قابلِ دوزخ ہوں' ناری ہوں تو یہ بھی ہے

یہ کہہ کر تن گیا منحوس' پر پھیلا دیئے اپنے
مرید اور چیلے چانٹے نام شیطاں کا لگے جپنے

# پیغمبرِ آخر الزماں کے والد عبد اللہ کا بیان

زمیں سے آسماں تک واقعی گہری سیاہی تھی
کہ جرمِ ماہ سے شاہی اسی کی تا بماہی تھی

یکا یک جا پڑیں اس کی نگاہیں سنگِ اسود پر
ہوا لرزہ سا طاری شیطنت پر فطرتِ بد پر

یہ پتھر مرکزِ عالم کا اک ثابت ستارا تھا
اُسے جنت سے حق نے ساتھ آدم کے اُتارا تھا

قریبِ سنگِ اسود اِک جوانِ ہاشمی دیکھا
گروہِ ابنِ آدم میں نرالا آدمی دیکھا

نظر آیا کہ اس کے گرد ہے اِک نور کا ہالا
زمیں پر جس کے باعث ہے فروغِ عالمِ بالا

وہی نورِ ازل معصوم چہرے سے ہویدا ہے
ازل سے جاودانی کا مرانی جس پہ شیدا ہے

جلالِ نوجواں کو دیکھ کر شیطان تھرآیا
جھلک ایمان کی دیکھی تو بے ایمان تھرآیا

زمیں ہلنے لگی کمبخت ایسے زور سے کانپا
ہوا اس پر جواں کا رُعب غالب ماجرا یہ تھا

کہ عبدالمطلب کا نوجواں فرزند عبد اللہ
دُعا کے واسطے آیا ہوا تھا نزدِ بیت اللہ

اُٹھا رکھی تھی سوئے آسماں پُر نور پیشانی
فلک تک ایک عالم ہو رہا تھا جس سے نورانی

نظر آتا تھا اس لڑکے میں جوہر آدمیت کا
ڈرا شیطاں سمجھ میں آ گیا مقصد مشیت کا

دِلِ ناپاک سے بغض و حسد کا اِک دھواں اُٹھا
جگہ سے اپنی مثلِ شعلۂ آتش فشاں اُٹھا

اُٹھا غصے میں اور اس نوجواں سے جنگ کی ٹھانی
ستمگر نے خدا کی آج بھی قوت نہ پہچانی!

لگا اک وسوسہ بن کر جواں کے گرد منڈلانے
کہ اس کی شیطنت کو کوئی جانے اور نہ پہچانے

رہا کچھ دیر تک شیطان اپنی سعیِ باطل میں
نہ داخل ہو سکا لیکن یہ عبد اللہ کے دل میں

کہ تھا فضلِ خدا ہر دم شریکِ حالِ عبد اللہ
نبی کا سایۂ اقبال تھا اقبالِ عبد اللہ

# بنتِ مرالخثعمیہ اور شیطان

طوافِ کعبہ کر کے نوجواں جب شہر کو لوٹا
تو شیطاں اس سے پہلے جانبِ مکہ چلا آیا

یہاں پر بنت مرالخثعمیہ[1] اک حسینہ تھی
حسینہ تھی مگر اطوار و عادت میں کمینہ تھی

وہ پہلے سے جمال و حسنِ عبداللہ پہ مرتی تھی
مگر عرضِ تمنا کر نہیں سکتی تھی ڈرتی تھی

اچانک ہو گیا اس پر مسلط رنگِ شیطانی
رگوں میں بے حیائی بن کے دوڑا خونِ حیوانی

اُدھر سے آ رہا تھا یہ جوانِ پاک سیرت بھی
جسے آنکھیں جھکا کر شہر میں چلنے کی عادت تھی

ہوئی آ کر اچانک اب وہ عورت راہ میں حائل
نکالیں منہ سے بے شرمی کی باتیں سخت لا طائل

کہا "سو اُونٹ لے لے اور مری جانب توجہ کر
شرابِ وصل کی خاطر گری ہوں تیرے قدموں پر

مرے گھر میں شرابِ ناب بھی موجود ہے پیارے
در اندازوں کا رستہ ہر طرف مسدود ہے پیارے

کہاں جاتا ہے آ کر مل جوانی کے مزے لوٹیں
اندھیری رات میں جوشِ نہانی کے مزے لوٹیں"

حیاء و شرم کے باعث اِدھر گردن خمیدہ تھی
اُدھر عورت و فورِ جوشِ خوں سے آبدیدہ تھی

اب اس نے اس طرح دستِ جواں کو زور سے کھینچا
زبردستی اُٹھا کر لے ہی جائے گی اسے گویا

---

[1] رحمۃ للعالمین جلد دوم صفحہ ۱۰۶ سردار عبداللہ کی عفت نفس کا ایک واقعہ ابونعیم وخرابطحاوابن عسا کرنے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیان کیا ہے کہ فاطمہ بنت مرالخشعیہ نے ان سے اظہار محبت کیا اور اپنی جانب متوجہ کرنے کے لیے 100 اونٹوں کا عطیہ ان کو دینا چاہا لیکن انہوں نے درخواست کے جواب میں یہ قطعہ پڑھا کر سنایا۔

اما الحرام فلمات دونہ　　　　والحل لاحل فاسینہ
فکیف الی المو الذی تبغیہ　　　　یحکم الکریم عرضہ و دینہٗ

ترجمہ: فعل حرام کے ارتکاب کرنے سے تو مرجانا ہی اچھا ہے حلال کو بیشک میں پسند کرتا ہوں مگر اس کے لیے اعلان ضروری ہے تم مجھے بہکاتی اور پھسلاتی ہو مگر شریف انسان کو لازم ہے کہ اپنی عزت اور دین کی حفاظت کرے۔

# سردارِ عبداللہ کی پاکیزگی

بدی کے جوش کو پایا جو یوں ایمان کا طالب ... جوانِ ہاشمی کی شرم پر غصہ ہوا غالب

کراہت اور نفرت سے جھٹک کر ہاتھ عورت کا ... زباں سے اِس طرح گویا ہوا پتلا شرافت کا

کہ "ہٹ جا دور ہو" کرتے نہیں اشراف کام ایسا ... سمجھتا ہوں میں بدتر موت سے فعل حرام ایسا

اگر تو عقد کو کہتی تو شائد مان جاتا میں ... مطابق رسمِ قومی کے تجھے بیوی بناتا میں

مگر تو نے تو بے شرمی دکھائی اور بہکایا! ... فریب و مکر سے مجھ کو گنہ کرنے پہ اکسایا!

تری صورت سے بھی ہے اب مجھے احساس نفرت کا ... شریف اِنساں پہ لازم ہے بچانا دین و عزت کا"

متانت سے کہا جو کچھ کہا جھڑکا نہ دی گالی ... فقط جاتے ہوئے مردانہ غصے کی نظر ڈالی

دکھائی مرد نے جب اس طرح کی شوکت ایماں ... ہوئی شرمندہ عورت پست ہو کر رہ گیا شیطاں

غرض اس حادثے کے بعد عبد اللہ گھر پہنچا ... سلامت لے کے ایماں کو پسر پیشِ پدر پہنچا

جلالِ ہاشمی سے مشتعل تھا چہرۂ انور ... کہ اس عورت کی گستاخی کا صدمہ تھا بڑا دل پر

پدر نے برہمی کا حال اس سے پوچھنا چاہا ... پسر چپ تھا کہ چپ رہنا ہی غیرت کا تقاضا تھا

کہا "بابا طبیعت آج گھبرائی ہوئی سی ہے ... اداسی کی گھٹا دل پر مرے چھائی ہوئی سی ہے

اجازت ہو تو میں بہرِ شکار اِک دن چلا جاؤں ... دل آبادی سے گھبرایا ہوا ہے اس کو بہلاؤں

پدر بولا کہ "اے جانِ پدر اچھا چلے جانا ... مگر دو اک مسلح خادموں کو ساتھ لے جانا

مجھے اکثر تمہاری جان کا رہتا ہے ڈر بیٹا ... نہ جانے بات کیا ہے، کیوں ہے یہ بیم و خطر بیٹا

وہاں دن بھر ٹھہرنا شام ہوتے گھر چلے آنا ... جونہی سورج چھپے تم شہر کے اندر چلے آنا"

# شیطان اور یہودی

اِدھر ان باپ بیٹوں میں تو یہ تقریر ہوتی تھی
شکارِ آہوانِ دشت کی تدبیر ہوتی تھی

اُدھر شیطان ناکامی پہ سر دُھنتا ہوا نکلا
خود اپنے دل سے لعنت کی صدا سنتا ہوا نکلا

نظر دوڑائی ہر جانب بلندی پر کھڑے ہو کر
بھیانک تھا ڈراتا تھا پہاڑوں کا سیہ منظر

تھا آدھی رات کا عالم خموشی ہی خموشی تھی
اندھیرے کے سبب سے ہرگنہ کی عیب پوشی تھی

حرم سے فاصلے پر دامنِ کہسار کے اندر
نظر آئی اسے اک روشنی سی غار کے اندر

مسافر کچھ وہاں بیٹھے ہوئے اس کو نظر آئے
خیال آیا کہ شاید میرا مطلب ان سے بر آئے

اُڑا شیطان فوراً اس پہاڑی سے دھواں بن کر
پہنچ کر اس جگہ کچھ دیر ٹھہرا غار کے در پر

مسافر تھے یہودی قوم کے یہ پانچ سوداگر
کہ پلٹے جا رہے تھے شہرِ مکہ سے سوئے خیبر

یہاں ٹھہرے تھے شب کو صبح دم پھر اُٹھ کے چلنا تھا
حجازی بدوؤں سے راہ کترا کر نکلنا تھا

پڑھے لکھے تھے باتیں کر رہے تھے قوم و مذہب کی
انہیں تو رات میں بھی سوجھتی تھی اپنے مطلب کی

کیا ذکر ایک نے تو رات کی پیشین گوئی کا
کہ صحرائے عرب میں ظاہر اک سچا نبی ہو گا

سنی یہ بات تو اک دوسرا دعوے سے بول اُٹھا
نبی ہو گا تو وہ بیشک ہماری قوم سے ہوگا

پیمبر جز بنی یعقوب پیدا ہو نہیں سکتا
کسی سے بھی زمانے میں یہ دعویٰ ہو نہیں سکتا

کہا پھر تیسرے نے ہم پہ راضی حق تعالیٰ ہے
ہماری برگزیدہ قوم سب قوموں سے بالا ہے

کہا چوتھے نے وہ سچا نبی یثرب سے اُٹھے گا
جو سچ پوچھو تو وہ ہو گا ہمارے ہی قبیلے کا

تڑپ کے پانچواں بولا نہیں ہم میں سے ہوگا وہ!
اگر ہو گا تو بیشک بالیقیں ہم میں سے ہو گا وہ!!

غرض پانچوں ہی اپنی بات پر اصرار کرتے تھے ۔ دلیلیں دیتے تھے غصے میں بھرتے تھے بپھرتے تھے
اُدھر شیطاں کہ عیاری و مکاری میں ہے ماہر ۔ بظاہر اک مقدس شکل میں ان پر ہوا ظاہر
سفید اس کی بھویں براق سی داڑھی تھی "نورانی" ۔ چمکتی تھیں مثالِ شعلہ آنکھیں اور پیشانی
عصا ہاتھوں میں اور لانبی سی اک تسبیح گردن میں ۔ بہت ڈھیلی عبا چھپ جائے انساں جس کے دامن میں
اندھیرے سے نکل کر روشنی میں اس طرح آیا ۔ یہودی ڈر گئے اور دفعتہً ہر ایک چلایا
کہ "اے ربی ہمارے حال پر لطف و کرم فرما ۔ ترے بندے ہوئے جاتے ہیں کرتے ہیں تجھے سجدہ"
مگر شیطاں نے دی اُن کو تسلی اور یوں بولا ۔ نہایت عارفانہ شان سے اُس نے دہن کھولا
کہ "اے بچو میں اُترا ہوں تمھیں تلقین کرنے کو ۔ تمہارے مذہبی میلان پر تحسین کرنے کو
نبی کے مسئلے پر تم جھگڑتے تھے جو آپس میں ۔ میں سنتا تھا وہاں بیٹھا ہوا بیت المقدس میں
خیال آیا کہ چل کر تم کو سیدھی راہ بتلاؤں ۔ یہودی قوم کے ایک فائدہ کی بات سمجھاؤں
سنو اک بات کہتا ہوں بہت ہی راز داری کی ۔ مخالف ہیں تمہارے طاقتیں پروردگاری کی
وہ عبد المطلب جو آج کل سردارِ مکہ ہے ۔ قریشی ہاشمی ہے مالک و مختارِ مکہ ہے
پسر ہے اس کا عبداللہ تم اس کو جانتے ہو گے ۔ اُسے مکہ میں دیکھا ہو گا اور پہچانتے ہو گے
وہی لڑکا ہے جس کی صلب سے ہو گا نبیؐ پیدا ۔ مشیت آج کل ہے آلِ اسمٰعیل پر شیدا
مرے بچو نبی پیدا ہوا گر اس گھرانے میں ۔ نہیں ہے پھر کوئی اپنا ٹھکانا اِس زمانے میں
وہ اسمٰعیل کی اولاد کو شاہی دلائے گا ۔ یہودی قوم کے حصے میں پھر کچھ بھی نہ آئے گا
یہودی قوم پر گویا خدا نے قہر ڈھایا ہے ۔ مجھے یہ امر پوشیدہ فرشتوں نے بتایا ہے"
یہ قصہ سنتے ہی جوش آ گیا پانچوں لعینوں کو ۔ حسد سے بھر دیا شیطان نے تاریک سینوں کو

وہ بولے ''واقعی ہم پر ہمیشہ ظلم ہوتا ہے
نوازش دوسروں پر ہے خدا ہم کو ڈبوتا ہے''

کہا شیطاں نے ''ایسی بات منہ سے مت نکالو تم
بھلا چاہو تو اس لڑکے کو جا کر مار ڈالو تم

سحر کے وقت وہ اِن وادیوں میں آنے والا ہے
شکارِ آہواں سے اپنا دل بہلانے والا ہے

اُٹھو تم بھی یہاں سے اور کرو جا کر شکار اس کو
نہ جانے دو یہاں سے آج زندہ زنہار اُس کو

کہاں تک رنج اُٹھاؤ گے یہ جھگڑا ہی چکا ڈالو
کوئی خطرہ نہیں ہے دِل سے اندیشے مٹا ڈالو

تم اس کارِ عظیمہ میں مری امداد پاؤ گے
بڑی شوکت ملے گی مال لا تعداد پاؤ گے

مری امداد سے تم کو حکومت ہاتھ آئے گی
یقیں رکھو تمہاری بادشاہی پھر نہ جائے گی

نہ مانو گے تو پھر اس کا ملے گا تم کو خمیازہ
جو چاہو تو ابھی کر لو مری طاقت کا اندازہ''

یہ کہہ کر ایک پتھر پر نگہ شیطان نے ڈالی
اُڑا پتھر جگہ سے باوجودِ بے پروبالی

بلندی پر تڑاقے سے پھٹا' شعلہ ہوا پیدا
پھر اس سے اِک ہیولیٰ پانچ گھوڑوں کا ہوا پیدا

مرصع تھے یہ گھوڑے جنگ کے ہر ساز و ساماں سے
یہ ساماں بھی مرصع تھا عقیق و لعل و مرجاں سے

کہا شیطاں نے' یہ لو میں تمہیں رہوار دیتا ہوں
ہر اک کو ایک اِک شمشیرِ جوہر دار دیتا ہوں

سحر کے وقت نکلو غار سے میدان میں جاؤ
وہیں اس نوجواں کو قتل کر ڈالو جہاں پاؤ''

یہ کہہ کر دیکھتے ہی دیکھتے ہی شیطان غائب تھا
اسے مدِ نظر اس وقت اظہارِ عجائب تھا

یہودی رہ گئے حیران اس زورِ کرامت پر
بھروسا ہو گیا اب ان کو اس کاہن کی قوت پر

لگے کہنے کہ یہ طاقت نہ دیدہ نے شنیدہ ہے
یہ بڈھا واقعی کوئی بڑا ہی برگزیدہ ہے

ہم اس کی بات پر پورا عمل کر کے دکھا دیں گے
حصولِ بادشاہی کے لیے جانیں لڑا دیں گے

# سردار عبداللہ پر یہودیوں کا حملہ

اُٹھیں مشرق سے نورانی شعاعیں برچھیاں تانے　　بچھا رکھے تھے لیکن دام کوہ و دشت و صحرا نے
مگر سورج نے ان کو مکر کی پاداش دی آخر　　اندھیرے کو اُجالے نے شکستِ فاش دی آخر
غرض جب رات کے پردے سے مہرِ ضوفشاں نکلا　　جوانِ ہاشمی بہرِ شکارِ آہواں نکلا
اُدھر پانچوں یہودی بھی اندھیرے غار سے نکلے　　یہ بزدل گھڑ چڑھے اِس دامنِ کہسار سے نکلے
جوانِ ہاشمی کی جستجو تھی ان کمینوں کو　　کہ شیطاں نے حسد سے بھر دیا تھا ان کے سینوں کو
بہر سو جھانکتے پھرنے لگے حیران و سرگرداں　　لیے دِل میں اُمید و بیم کا دریائے بے پایاں
یکا یک فاصلے پر ٹاپ گھوڑے کی سنائی دی　　بالآخر نوجواں کی چاند سی صورت دکھائی دی
یہ عبد اللہ تھا، اور اس گھڑی بالکل اکیلا تھا　　مسلح خادموں کو دُور پیچھے چھوڑ آیا تھا!
تعاقب میں ہرن کے آ رہا تھا برق دم گھوڑا　　سوارِ ہاشمی نے تاک کر تیرِ قضا چھوڑا
نشانے پر پڑا ناوک نشانہ ہو گیا آہو　　گرا، گر کر اُٹھا آہو، پھر اُٹھا پھر گرا آہو
وہیں ناوک فگن بھی دوسری ساعت میں آ پہنچا　　اُتر کر زین سے نخچیر آہو کے قریب آیا
ارادہ تھا کہ باندھے ذبح کر کے پشتِ توسن سے　　سراسر بے خبر تھا کیدِ صیادانِ پُر فن سے
یہودی گھڑ چڑھوں نے دفعۃً پیدل کو آ گھیرا　　نظر تلوار آئی دیدۂ حیراں جدھر پھیرا
مگر یہ شیر تلواروں کے سائے سے نہ گھبرایا　　مثالِ برق کو ندا، پشتِ توسن پر چلا آیا
پکارا یہ تو بتلاؤ کہ حملے کا سبب کیا ہے؟　　وہ بولے، ایک ہی مقصد ہے تجھ کو قتل کرنا ہے!

## جنگ

غرض پانچوں نے تلواروں سے حملہ کر دیا یک دم　　اکیلا بھڑ گیا ناچار اُن سے ہاشمی ضیغم
لیے پہلے تو جھک کر وار اپنی ڈھال پر اُس نے　　چرا کر جسم سارا کر لیا زیرِ سپر اس نے
بڑی پھرتی سے پھر مشاق گھوڑے کو دیا کاوا　　ذرا ہٹ کر، سنبھل کر، اُن پہ نیزے سے کیا دھاوا
یہ نیزہ ایک کے پہلو سے پہلو توڑ کر نکلا　　بقیہ عمر کا رشتہ قضا سے جوڑ کر نکلا
یہودی چیخ اُٹھے یہ سانحہ یک دم گزرنے سے　　ہوئے اب اور بھی سفاک اک ساتھی کے مرنے سے
ہوئے محتاط گھیرا نوجواں کو اس طریقے سے　　کہ لڑنا ہو گیا اُس کے لیے مشکل سلیقے سے
مگر پھر بھی وہ نعرے مار کر اُن پر جھپٹتا تھا　　برابر زخم کھاتا تھا مگر پیچھے نہ ہٹتا تھا
اگرچہ یہ بہادر ہمت و جرأت میں یکتا تھا　　مگر وہ چار تھے، کم عمر تھا اور تنہا تھا
دکھائی اس جری کے بازوؤں نے دیر تک چستی　　بالآخر خون بہ جانے سے آئی جسم میں سستی

## وہب بن عبدِ مناف والدِ سیّدہ آمنہؓ

بنو زہرہ میں اِک مردِ معمر وہب نامی تھا　　قریشی نسل میں یہ شخص بھی ماہِ تمامی تھا
تھی اس کے گھر میں اک دختر جو ایسی پاک سیرت تھی　　کہ اس کی ذات سے لفظِ حیاداری کی عزت تھی
عرب میں آمنہ مشہور تھا نام اس عفیفہ کا　　(اسی کا گود گہوارہ بنی دینِ حنیفہ کا)
بہت ہی فکر رہتی تھی پدر کو عقد دُختر کی　　بنی ہاشم میں تھی اس کو تلاش و جستجو بر کی
روایت ہے کہ اس دن ہو گیا تھا اونٹ گُم اس کا　　وہ اس کو ڈھونڈتا پھرتا تھا اس جانب بھی آ نکلا

۱؎ تذکرۃ الرسول و آباء العدول صفحہ ۳۲

بلندی سے اسے اس جنگ کا نقشا نظر آیا — یہودی قاتلوں کے بس میں اک لڑکا نظر آیا
نظر آیا وہ لڑکا برسرِ پیکار چاروں سے — بہت ہی تن دہی سے لڑ رہا تھا پختہ کاروں سے
خیال آیا کہ ملنی چاہیے امداد لڑکے کو — مبادا قتل کر دیں مل کے یہ جلاد لڑکے کو
مگر اُٹھا جونہی امداد کرنے کے ارادے سے — نہ جانے کیوں اُلجھ کر رہ گیا اپنے لبادے سے
پھر اُٹھا جب دوبارہ پاؤں پھسلا ایک پتھر سے — چٹان اُبھری ہوئی تھی ایک وہ ٹکرا گئی سر سے
اُٹھا پھر تیسری بار، اور چاہا جلد اُتر جاؤں — جوانِ ہاشمی کو قتل ہونے سے بچا لاؤں
مگر اب کے ہوا اِک اژدھا اس راہ میں حائل — کہ جس کے خوف سے ساری عزیمت ہوگئی زائل
یہ مرد اب دُور ہی بیٹھا ہوا حسرت سے تکتا تھا — جوانِ ہاشمی کے واسطے کچھ کر نہ سکتا تھا
نظر آیا کہ لڑکا ست ہے زخموں کی شدت سے — یہودی پے بہ پے حملے کئے جاتے ہیں قوت سے
خیال آیا مری آواز سے شائد وہ ڈر جائیں — یہاں اِک شخص کو موجود سمجھیں اور باز آئیں
مگر جونہی یہ سوچا اور نعرہ مارنا چاہا — وہیں گھونٹا کسی نے حلق اور بٹھلا دیا چپکا
حقیقت میں یہ سب شیطان کی فتنہ طرازی تھی — مدد کے راستے میں ہر رُکاوٹ حیلہ سازی تھی
رہی جب اِس طرح ہر مرتبہ تدبیر ناکارہ — تو یہ سمجھا' نہیں تقدیر سے انسان کو چارہ
مگر اس بے گناہ کا قتل ہونا میں نہ دیکھوں گا — نہیں کچھ اور کر سکتا تو آنکھیں بند کر لوں گا
مگر اتنے میں اس کو اور ہی نقشا نظر آیا — زمیں سے تا فلک اِک نور کا جلوا نظر آیا
نظر آیا اُترنا چار نورانی فرشتوں کا[1] — اور ان کو دیکھتے ہی بھاگنا اُن بدسرشتوں کا

[1] تذکرۃ الرسول وآبانہ العدول صفحہ ۳۲ یہودیوں نے علاماتِ نورِ محمدی آپ میں پا کر چند بار ہلاکت کا قصد کیا مگر ہمیشہ ناکامیاب رہے ایک مرتبہ آپ شکار کے لیے گئے تھے دشت میں تنہا پا کر آپ کی ہلاکت کا قصد کیا اتفاق سے اُس وقت وہب ابن عبد مناف والد آمنہ رضی اللہ عنہا بھی وہاں آگئے انہوں نے دیکھا کہ چند سوار غیب سے ظاہر ہوئے اور حضرت عبداللہ کے دشمنوں پر حملہ کر کے ان کو بھگا دیا یہ حال دیکھ کر ان کے دِل میں آرزو پیدا ہوئی کہ اپنی صاحبزادی حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا عقد آپ سے کردیں۔

گرا کر قاتلوں کو بھاگ اُٹھے رہوارِ شیطانی
زمیں پر سر پٹکتے رہ گئے غولِ بیابانی
جواں نے اب تعاقب کر کے ماراان لعینوں کو
نہ شیطاں دے سکا کوئی سہارا ان لعینوں کو
یہ صورت دیکھ کر مردِ معمر ہو گیا حیراں
یقیں آیا، کہ ہے یہ ہاشمی لڑکا بہت ذیشاں
اٹھا تو راستے میں اب نہ کوئی اژدہا دیکھا
وہاں پہنچا تو پانچوں قاتلوں کا سر کٹا دیکھا
پڑے تھے پانچ لاشے ایک اِک سے دُور سب تنہا
کھڑا تھا اِک جگہ فرزندِ عبد المطلب تنہا
غرض زخمی جواں کو ساتھ لے کر وہب گھر آیا
یہ سارا ماجرا اُس کے پدر کو جا کے بتلایا
پھر اپنی نیک دختر بیاہ دی اِس شیرِ صولت سے
خوشی اس بیاہ کی سب نے منائی شان وشوکت سے
بہم دولہا دُلہن تھے صورت و سیرت میں لاثانی
قسم کھاتی تھی ان کا نام لے کر پاک دامانی
وہ نورِ لم یزل جس کی ضیاء تھی رُوئے انور میں
نظر آنے لگی اس کی جھلک تقدیرِ مادر میں

## سردار عبداللہ کا اِنتقال

گئے پھر کچھ دنوں کے بعد سوئے شام عبد اللہ
وہاں سے پلٹے آتے تھے کہ آئی موت بھی ناگہ
جوانی میں ہوا یثرب کے اندر اِنتقال اُن کا
رہا آب آمنہؓ کے واسطے رنج و ملال اُن کا
لیے بیٹھی تھیں اب گھر میں امانت اپنے شوہر کی
کہ تھی بطنِ صدف میں روشنی اِک پاک گوہر کی



# اصحابِ فیل کا بیان

## یمن کا کلیسا

ہوئی شیطان کو اس مرتبہ بھی سخت ناکامی	تو قبضے میں کیا اک شخص اس نے ابرہہ[1] نامی
یہ حاکم تھا یمن کا اور حبش کی فوج کا افسر	تھا اُس کے پاس خونی ہاتھیوں کا اک بڑا لشکر
یمن میں ڈالی تھی بنیاد اس نے اک کلیسا[2] کی	دیا تھا حکم پوجا ہو یہاں تصویرِ عیسیٰ کی
مگر آئے نہ اس ڈھب پر بتوں کے پوجنے والے	اگرچہ ابرہہ نے ملک پر ڈورے بہت ڈالے
اگرچہ نامِ حق سے سر بسر یہ لوگ عاری تھے	بتانِ کعبہ کے اہلِ عرب لیکن پجاری تھے
کوئی رونق نہ پائی جب یمن والے کلیسا نے	کسی کا دل نہ کھینچا اُلفتِ تصویرِ عیسیٰ نے
درِ تثلیث پر گردن جھکائی جب نہ انساں نے	تو یہ پٹی پڑھا دی ابرہہ کو نفسِ شیطاں نے
کہ مکے میں جو کعبہ ہے اُسے جب تک نہ ڈھاؤ گے	اُٹھا کر سنگِ اسود کو یہاں جب تک نہ لاؤ گے
وہاں جب تک "براہیمی عبادت گاہ باقی ہے	عرب والوں میں رسمِ حج بیت اللہ باقی ہے
تمہارے اس کلیسا کی طرف کوئی نہ آئے گا	تمہارا دین دُنیا میں کبھی رونق نہ پائے گا[3]
خدا کے خانۂ وحدت کو ڈھا دینا ہی لازم ہے	نشانِ حق زمانے سے مٹا دینا ہی لازم ہے"
پڑا اِس خوئے بد پر وار شیطاں کا بڑا کاری	کہ فوراً ابرہہ اشرم نے کی حملے کی تیاری

---

[1] اسے ابرہہ الاشرم کہتے تھے کیونکہ اس کے ہونٹ اور ناک کسی لڑائی میں نیزے کی انی سے چھد گئے تھے یہ شخص اگرچہ حبش کا باجگذار تھا مگر یمن میں حاکم علی الاطلاق بنا ہوا تھا اس کا مذہب عیسائی تھا۔

[2] یہ کلیسا یمن کے پایہ تخت صنعا میں ابرہہ نے تعمیر کیا تھا۔

[3] دیکھو تفسیر غلبہ روم از مولانا ظفر علی خاں صفحہ ۱۳-۱۴

ہوا تیار خونی ہاتھیوں کا اِک بڑا لشکر
چلا مکے کی جانب ابرہہ اس فوج کو لے کر

تھا آگے آگے اک فیلِ سفید اس کی سواری میں
اکڑ کر ابرہہ بیٹھا تھا اِک زرّیں عماری میں

رواں تھیں پیچھے پیچھے ہاتھیوں کی جنگجو فوجیں
سمندر کی اندھیری رات میں طوفان کی موجیں

یہ لشکر جا رہا تھا کعبۃُ اللہ کے گرانے کو
زمیں سے نامِ حق کا مرکزی نقطہ مٹانے کو

یمن سے مکہ تک آبادیاں جو راہ میں آئیں
وہاں اس فوج نے بربادیاں ہر سمت پھیلائیں

کبھی دیکھے نہ تھے ہاتھی عرب کے رہنے والوں نے
اثر ان پر کیا شمشیر و خنجر نے نہ بھالوں نے

## مشرکینِ مکہ کا فرار

یہ خبریں اہلِ مکہ نے سنیں اور سخت گھبرائے
دلوں پر وسوسے شیطان نے فی الفور پھیلائے

اگرچہ بت پرستی کی نہیں رکھی تھی حد کوئی
ہبل اور لات و عزیٰ نے نہ کی ان کی مدد کوئی

قریش ان ہاتھیوں سے خوف کھا کر دفعۃً بھاگے
پہاڑوں میں چھپے جا کر کوئی پیچھے کوئی آگے

یہ سب خوف و خطر تھا بت پرستی ہی کا خمیازہ
کہ برہم ہو چکا تھا ان کی یک جہتی کا شیرازہ

دلائی ان کو عبد المطلب نے گو بہت غیرت
نہ دکھلائی مگر نسلِ قریشی نے کوئی جرأت

تھے عبد المطلب یا بیٹے پوتے ان کے دس بارا
یہی باقی تھے، باقی شہر خالی ہو گیا سارا

سپہ اَولاد تھی ' والد سپہ سالارِ مکہ تھا
یہی کعبہ کا خادم تھا ، یہی سردارِ مکہ تھا



# سردار عبدالمطلب اور ابرہہ اشرم کی گفتگو

سحر کے وقت ایک بدو یہ مکے میں خبر لایا
کہ لشکر فیل والوں نے حرم کی حد پہ ٹھیرایا
چراگاہوں میں خاک اُڑنے لگی ہے ظلم کے مارے
پکڑ کر اُونٹ عبدالمطلب کے لے گئے سارے
ہوئے تیار عبدالمطلب بھی یہ خبر سن کر
تنِ تنہا چلے گھوڑے پر چڑھ کر جانبِ لشکر
وہاں پہنچے تو ان کو ابرہہ نے دور سے دیکھا
کہ اِک مردِ معمر آ رہا ہے بے دھڑک تنہا
نشاں چہرے سے ظاہر ہیں بزرگی کے' امارت کے
شرافت کے' نجابت کے' تقدس کے' طہارت کے
وہ ان کی پیشوائی کے لیے باہر نکل آیا
بڑی عزت سے اپنی بارگہ میں لا کے بٹھلایا
کہا فرمایئے کیا نام ہے کیا کام ہے صاحب؟
بیاں کیجے یہاں آنے کا اپنے مقصد و مطلب
کہا اہلِ عرب کہتے ہیں عبدالمطلب مجھ کو
نہیں ہے آپ سے کوئی غرض کوئی طلب مجھ کو
ہنکا لائے ہیں میرے اونٹ جا کر آپ کے چاکر
میں آیا ہوں کہ لے جاؤں یہاں سے اونٹ لوٹا کر
سنی یہ بات تو حیران ہو کر ابرہہ بولا
کہ "شاید تم نے اپنی بات کو دل میں نہیں تولا
یہ ظاہر ہے میں آیا ہوں یہاں کعبہ گرانے کو
تمہارے جدِ امجد کی عبادت گاہ ڈھانے کو
تعجب ہے کہ اک ناچیز شے کا ذکر کرتے ہو
نہیں کعبے کی فکر اونٹوں کی اپنے فکر کرتے ہو
تمہیں لازم تھا عزت کے مطابق گفتگو کرتے
خدا کا گھر بچانے کے لیے کچھ آرزو کرتے"
یہ طعنہ سن کے عبدالمطلب بولے متانت سے
کہ ناواقف ہو تم قومِ عرب کے کیش و ملت سے
صداقت ہے یہی میں اپنی شے کا ذکر کرتا ہوں
کہ میرا مال ہیں اونٹ اس لیے میں فکر کرتا ہوں
کرے گا فکر اپنے گھر کی جو اس گھر کا مالک ہے
کہ جو اس گھر کا مالک ہے وہ بحر و بر کا مالک ہے"

یہ سن کر ابرہہ چپ ہو گیا سب اُونٹ دلوائے
یہاں سے اُٹھ کے عبدالمطلب چپ چاپ گھر آئے

# اصحابِ فیل کے حملے کی صبح

بالآخر نور نے اِس رات کے آثار بھی میٹے
ہوئے تیار عبدالمطلب اور اُن کے سب بیٹے

دُعا مانگی جنابِ آمنہؓ کو پاس بٹھلا کر
کہ ''اے کعبے کے مالک نصرتِ غیبی مہیا کر

یہ عالیشان بچہ جو ابھی ہے بطنِ مادر میں
بشارت تھی کہ اس کا نور چمکے گا ترے گھر میں

اسی کے واسطے سے ہم دُعا کرتے ہیں اے مالک
سوا تیرے کسی سے ہم نہیں ڈرتے ہیں اے مالک

بچا لے یورشِ دشمن سے اپنے گھر کی حرمت کو
بچا لے آلِ اسمٰعیل کے سامانِ عزت کو''

دُعائیں مانگ کر اُٹھے فرازِ کوہ پر آئے
یہاں سے فوجِ دشمن کے انہیں نقشے نظر آئے

غبار اُٹھتا نظر آیا حرم کے اک کنارے سے
فلک کا رنگ پھیکا پڑ گیا تھا اِس نظارے سے

چڑھی آتی تھی کعبے پر گھٹا ظلمت کی صحرا سے
ستارے ڈر کے مارے ہو گئے روپوش دُنیا سے

سحر نے بسترِ مشرق سے لی جب اُٹھ کے انگڑائی
افق پر کالے کالے ہاتھیوں کی چھاؤنی چھائی

ہنسا شیطاں کہ بر آنے لگی اس کی اُمید آخر
بڑھایا ابرہہ نے فوج سے فیلِ سفید آخر

قطاریں ہاتھیوں کے پیچھے پیچھے بڑھتی آتی تھیں
بروئے کعبہ یہ کالی گھٹائیں چڑھتی آتی تھیں

کہیں آنکس، کہیں تیغے، کہیں برچھے چمکتے تھے
مہاوت ہاتھیوں کو ریلتے تھے، کفر بکتے تھے

حرم کی حد میں یوں جب چیرہ دستی کا سماں دیکھا
زمیں نے خوف سے تھرا کے سوئے آسماں دیکھا



## ہاتھی سجدے میں

اُٹھائی تیغ ، اب غصے میں عبد المطلب اُٹھے
فدائے کعبہ ہو جانے کو با غیظ وغضب اُٹھے

مگر اُٹھتے ہی ان کو اور ہی نقشہ نظر آیا
جلالِ ربِ کعبہ کا عجب جلوہ نظر آیا

حرم کی حد میں آیا ابرہہ تو رک گیا ہاتھی
پئے تعظیمِ کعبہ عاجزی سے جھک گیا ہاتھی

گرا سجدے میں سر ایسا کے پھر اُوپر نہیں اُٹھا
ہزار آنکس پڑے تن پر مگر یہ سر نہیں اُٹھا

یکا یک ابرہہ نے مڑ کے دیکھا فوج کی جانب
حرم کی سرزمیں پر بڑھنے والی موج کی جانب

نظر آیا قطاراں در قطاراں رک گئے ہیں سب
بروئے کعبہ سجدے کر رہے ہیں جھک گئے ہیں سب

تعجب اور گھبراہٹ کا ہنگامہ ہے پیش و پس
مہاوت مارتے ہیں ہاتھیوں پر پے بہ پے آنکس

پڑے ہیں اس طرح ہاتھی کہ جنبش ہی نہیں کرتے
خدا کا ڈر ہے دل میں آج شیطاں سے نہیں ڈرتے

## اصحابِ فیل کا کفر

نکالی ابرہہ نے تیغ ہاتھی سے اُتر آیا
مخاطب کر کے اپنی فوج کو کم بخت چلایا

کہ بزدل ہاتھیوں کو چھوڑ کر آگے بڑھیں فوجیں
بہادیں آج کعبے کے اُٹھیں لہریں، چڑھیں موجیں

یہ کہنا تھا کہ چھائی آسماں پر ایک بدلی سی
فضا میں روشنئ مہر کر دی جس نے گدلی سی

بلندی پر سے عبد المطلب حیرت سے تکتے تھے
کہ وہ خطہ جہاں یہ لوگ ایسا کفر بکتے تھے

وہاں زیرِ فلک ساری فضا پر چھا گئیں چڑیاں
خدا جانے کہاں سے جمع ہو کر آ گئیں چڑیاں

یہ ننھی منی چڑیاں تھیں، ابابیلوں کا لشکر تھا
ذرا سی چونچ میں نازک سے ہر پنجے میں کنکر تھا

نہ کی جب ابرہہ نے اِک ذرا بھی حرمتِ کعبہ
ابابیلوں نے کی آ کر یکا یک نصرتِ کعبہ

بلندی سے ابابیلوں نے پھینکے اس طرح کنکر
کہ چھلنی کی طرح سے چھد گئی یہ فوجِ بد اختر

وہ ظالم ابرہہ اور اُس کے ساتھی ایک ساعت میں
پڑے تھے سب کے سب دُھنکی ہوئی روئی کی صورت میں[1]

وہ فوجیں اور وہ ہاتھی اور ان کے ہانکنے والے
خدا کے قہر نے اِک آن میں پامال کر ڈالے

یہ زندہ معجزہ دکھلا دیا اور اس مہرِ انور نے
چھپا رکھا تھا جس کو عصمتِ دامانِ مادر نے

یہ پوتا واسطے سے جس کے دادا نے دُعا مانگی
وہ جس کے نام سے نادیدہ تائیدِ خدا مانگی

وہ بچہ آمنہ کے گھر میں پیدا ہونے والا تھا
وہ نور اب چند ہی دن میں ہویدا ہونے والا تھا

جہاں کے واسطے امن و خوشی کے دور باقی تھے
وہ دن آنے کو تھا بس دو مہینے اور باقی تھے



[1] اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ○ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ○ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ○ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ○ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ○

تو نے دیکھا کہ تیرے پروردگار نے ہاتھی والوں کے ساتھ کیا کیا۔ کیا اُس نے اس گروہ کے کیا دانہ منصوبوں کو باطل نہیں کیا اور ان کے مقابلے کے لیے ابابیلوں کا لشکر نہیں بھیجا جو ان پر سنگریزوں کو بوچھاڑ کرتا تھا یہاں تک کہ ان کے جسم کھائے ہوئے بھس کی طرح ہو گئے۔

# باب چہارم

# ختم المرسلینؐ ورحمۃٌ للعالمینؐ

## وِلادت باسعادت

طلسمِ کن سے قائم بزمِ ہست و بود ہو جانا　　اشارے ہی سے موجودات کا موجود ہو جانا
عناصر کا شعور زندگی سے بہرہ ور ہونا　　لپٹ کر آب و خاک و باد و آتش کا بشر ہونا
یہ کیا تھا کس لیے، کس کے لیے تھا، مدعا کیا تھا؟　　یونہی تھا یا کوئی مقصد تھا، آخر ماجرا کیا تھا؟
وہ جلوہ جو چھپا بیٹھا تھا اپنے رازِ پنہاں میں　　در آیا کیوں تماشا بن کے وہ بازارِ امکاں میں
یہ کس کی جستجو میں مہرِ عالم تاب پھرتا تھا　　ازل کے روز سے بیتاب تھا بیخواب پھرتا تھا
یہ کس کی آرزو میں چاند نے سختی سہی برسوں　　زمیں پر چاندنی برباد و آوارہ رہی برسوں
یہ کس کے شوق میں پتھرا گئیں آنکھیں ستاروں کی　　زمیں کو تکتے تکتے آ گئیں آنکھیں ستاروں کی!
کروڑوں رنگتیں کس کے لیے ایام نے بدلیں　　پیاپے کروٹیں کس دھن میں صبح و شام نے بدلیں
یہ کس کے واسطے مٹی نے سیکھا گل فشاں ہونا　　گوارا کر لیا پھولوں نے پامالِ خزاں ہونا
یہ سب کچھ ہو رہا تھا ایک ہی اُمید کی خاطر　　یہ ساری کاہشیں تھیں ایک صبحِ عید کی خاطر

مشیت تھی کہ یہ سب کچھ تہِ افلاک ہونا تھا
کہ سب کچھ ایک دن نذرِ شہِ لولاک ہونا تھا

خلیل اللہؑ نے جس کے لیے حق سے دعائیں کیں　　ذبیح اللہ نے وقتِ ذبح جس کی التجائیں کی
جو بن کر روشنی پھر دیدۂ یعقوبؑ میں آیا　　جسے یوسفؑ نے اپنے حسن کے نیرنگ میں پایا
کلیم اللہؑ کا دِل روشن ہوا جس ضوفشانی سے　　وہ جس کی آرزو بھڑکی جوابِ لَنْ تَرَانِیْ سے
وہ جس کے نام سے داؤدؑ نے نغمہ سرائی کی　　وہ جس کی یاد میں شاہِ سلیماںؑ نے گدائی کی
دلِ یحییٰؑ میں ارماں رہ گئے جس کی زیارت کے　　لبِ عیسیٰؑ پہ آئے وعظ جس کی شانِ رحمت کے

وہ دِن آیا کہ پورے ہو گئے تورات کے وعدے
خدا نے آج ایفاء کردیئے ہر بات کے وعدے

مرادیں بھر کے دامن میں مناجاتِ زبور آئی　　اُمیدوں کی سحر پڑھتی ہوئی آیاتِ نور آئی
نظر آئی بالآخر معنیٔ انجیل کی صورت　　ودیعت ہو گئی انسان کی تکمیل کی صورت
اندھیری رات کے پردے سے کی حق نے سحر پیدا　　ہوا بہرِ بصیرت کحل ما زاغ البصر پیدا
ربیع الاوّل اُمیدوں کی دُنیا ساتھ لے آیا　　دعاؤں کی قبولیت کو ہاتھوں ہاتھ لے آیا
خدا نے ناخدائی کی خود انسانی سفینے کی　　کہ رحمت بن کے چھائی بارہویں شب اس مہینے کی
ازل کے روز جس کی دھوم تھی وہ آج کی شب تھی　　جو قسمت کے لیے مقسوم تھی وہ آج کی شب تھی
مشیت ہی کو جو معلوم تھی وہ آج کی شب تھی　　اِرادے ہی میں جو مرقوم تھی وہ آج کی شب تھی
نئے سر سے فلک نے آج بختِ نوجواں پایا　　خزاں دیدہ زمیں پر دائمی رنگِ بہار آیا
اُدھر سطحِ فلک پر چاند تارے رقص کرتے تھے　　اِدھر روئے زمیں کے نقش بنتے تھے، سنورتے تھے
سمندر موتیوں کو دامنوں میں بھر کے بیٹھے تھے　　جبل لعل و جواہر کو مہیا کر کے بیٹھے تھے!
زمرد وادیوں میں سبزہ بن کے ہر طرف بکھرا　　ہوئی بارانِ رحمت ہر شجر کا رنگِ رُخ نکھرا

ہوائیں پے بہ پے اک سرمدی پیغام لاتی تھیں کوئی مژدہ تھا جو ہر گوشِ گل میں کہہ سناتی تھیں
گلے پھولوں سے ملتے جا رہے تھے پھول گلشن میں گلے مل مل کے کھلتے جا رہے تھے پھول گلشن میں

تبسم ہی تبسم تھے نظارے لالہ زاروں کے
ترنم ہی ترنم تھے کنارے جوئباروں کے

جہاں میں جشنِ صبحِ عید کا سامان ہوتا تھا اُدھر شیطان تنہا اپنی ناکامی پہ روتا تھا
نظر آئیں جو محکم فطرتِ کامل کی بنیادیں دھڑک کر زلزلے سے ہل گئیں باطل کی بنیادیں
ستوں مکے میں قائم ہو گئے جب دینِ بیضا کے گرے غش کھا کے چودہ کنگرے ایوانِ کسریٰ کے

سرِ فاراں پہ لہرانے لگا جب نور کا جھنڈا
ہوا اک آہ بھر کر فارس کا آتش کدہ ٹھنڈا

بجائی بڑھ کے اسرافیل نے پر کیف شہنائی ہوئی فوجِ ملائک جمع زیرِ چرخِ مینائی!
ندا آئی دریچے کھول دو ایوانِ قدرت کے نظارے خود کرے گی آج قدرت شانِ قدرت کے
یکایک ہو گئی ساری فضا تمثالِ آئینہ نظر آیا معلق عرش تک اک نور کا زینہ
خدا کی شانِ رحمت کے فرشتے صف بصف اُترے پرے باندھے ہوئے سب دین و دُنیا کے شرف اُترے
سحابِ نور آکر چھا گیا مکے کی بستی پر ہوئی پھولوں کی بارش ہر بلندی اور پستی پر

ہوا عرشِ معلیٰ سے نزول رحمت باری
تو استقبال کو اُٹھی حرم کی چار دیواری

صدا ہاتف نے دی اے ساکنانِ خطۂ ہستی ہوئی جاتی ہے پھر آباد یہ اُجڑی ہوئی بستی
مبارکباد ہے اُن کے لیے جو ظلم سہتے ہیں کہیں جن کو اماں ملتی نہیں برباد رہتے ہیں

مبارکباد بیواؤں کو حسرت زا نگاہوں کو ۔۔۔ اثر بخشا گیا نالوں کو، فریادوں کو، آہوں کو
ضعیفوں، بیکسوں، آفت نصیبوں کو مبارک ہو ۔۔۔ یتیموں کو، غلاموں کو، غریبوں کو مبارک ہو
مبارک ٹھوکریں کھا کھا کے پیہم گرنے والوں کو ۔۔۔ مبارک دشتِ غربت میں بھٹکتے پھرنے والوں کو
خبر جا کر سنا دو شش جہت کے زیر دستوں کو ۔۔۔ زبردستی کی جرأت اب نہ ہو گی خود پرستوں کو
معین وقت آیا، زورِ باطل گھٹ گیا آخر ۔۔۔ اندھیرا مٹ گیا ظلمت کا بادل چھٹ گیا آخر
مبارک ہو کہ دَورِ راحت و آرام آ پہنچا ۔۔۔ نجاتِ دائمی کی شکل میں اِسلام آ پہنچا
مبارک ہو کہ ختم المرسلیں تشریف لے آئے ۔۔۔ جنابِ رحمۃٌ للعٰلمیں تشریف لے آئے

بصد انداز یکتائی بغایت شانِ زیبائی
امیں بن کر امانت آمنہؓ کی گود میں آئی

ندا ہاتف کی گونج اُٹھی زمینوں آسمانوں میں ۔۔۔ خموشی دب گئی اللّٰہُ اکبر کی اذانوں میں
حریمِ قدس سے میٹھے ترانوں کی صدا گونجی ۔۔۔ مبارکباد بن کے شادیانوں کی صدا گونجی
بہر سو نغمہ صلِّ علیٰ گونجا فضاؤں میں ۔۔۔ خوشی نے زندگی کی روح دوڑا دی ہواؤں میں

فرشتوں کی سلامی دینے والی فوج گاتی تھی
جنابِ آمنہؓ سنتی تھیں یہ آواز آتی تھی



---

ا؎ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝ (القرآن) تحقیق اللہ اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے ہیں' اے ایمان والو! تم بھی آپ ﷺ پر درود اور سلام بھیجو

# سَلام

سلام اے آمنہؓ کے لال اے محبوبِ سبحانی
سلام اے فخرِ موجودات فخرِ نوعِ انسانی
سلام اے ظلِّ رحمانی ' سلام اے نورِ یزدانی
ترا نقشِ قدم ہے زندگی کی لوحِ پیشانی!
سلام اے سرِ وحدت اے سراجِ بزمِ ایمانی
زہے یہ عزت افزائی ، زہے تشریف ارزانی
ترے آنے سے رونق آ گئی گلزارِ ہستی میں
شریکِ حالِ قسمت ہو گیا پھر فضلِ ربانی
سلام اے صاحبِ خلقِ عظیمؐ انساں کو سکھلا دے
یہی اعمالِ پاکیزہ یہی اشغالِ رُوحانی
تری صورت ، تری سیرت ، ترا نقشا ، ترا جلوہ
تبسم ، گفتگو ، بندہ نوازی ، خندہ پیشانی!
اگرچہ فَقَرْ فَخرِیْ رُتبہ ہے تیری قناعت کا
مگر قدموں تلے ہے فرِ کسرائی و خاقانی
زمانہ منتظر ہے اب نئی شیرازہ بندی کا
بہت کچھ ہو چکی اجزائے ہستی کی پریشانی

زمیں کا گوشہ گوشہ نور سے معمور ہو جائے
ترے پر تو سے مل جائے ہر اک ذرّے کو تابانی
حفیظؔ بے نوا بھی ہے گدائے کوچۂ اُلفت
عقیدت کی جبیں تیری مروّت سے ہے نورانی
ترا در ہو مرا سر ہو ، مرا دل ہو ترا گھر ہو
تمنا مختصر سی ہے مگر تمہید طولانی!

سلام ، اے آتشیں زنجیرِ باطل توڑنے والے
سلام، اے خاک کے ٹوٹے ہوئے دِل جوڑنے والے



# آنحضرت کے دادا عبدالمطلب کو خبر ملتی ہے

تھے عبدالمطلب کے بیٹے پوتے اور دس[1] بارا ۔ پھلا پھولا نظر آتا تھا اپنا خانداں سارا
اگرچہ بولہبؓ ، عباسؓ ، حمزہ ، اور ابو طالبؓ سبھی زندہ تھے عبد اللہ کا غم تھا مگر غالب
جوانی کے دنوں میں اک نرالا[2] خواب دیکھا تھا درختِ نسلِ ہاشم اس قدر شاداب دیکھا تھا
کہ اس کے سائے میں دونوں جہاں معلوم ہوتے تھے مکان و لا مکاں دو ٹہنیاں معلوم ہوتے تھے
وہ[3] عبد اللہ کو اس خواب کی تعبیر سمجھے تھے اسی رُخ کو کتابِ نور کی تفسیر سمجھے تھے
جوانی ہی میں لیکن ہو گیا جب انتقال اُن کا رہا بوڑھے پدر کے قلب میں رنج و ملال اُن کا
جوانا مرگیٔ فرزند سے ناشاد رہتے تھے بچاری حاملہ بیوہ بہو کا رنج سہتے تھے
طوافِ کعبہ کرنا صبح کا معمول تھا اُن کا دُعا بن کر ہوا کرتا تھا ظاہر مدعا اُن کا
دُعا یہ تھی کہ "یا ربّ نعمتِ موعود مل جائے بنو ہاشم کا مرجھایا ہوا گلزار کھل جائے"
یونہی اک روز معمولاً طوافِ کعبہ کرتے تھے فلک کو دیکھتے تھے اور آہِ سرد بھرتے تھے

---

1. بیان کیا جاتا ہے کہ عبدالمطلب کے بہت بیٹے تھے۔ حارث' زبیر' ابو طالب' عبدالکعبہ' عبداللہ' ابولہب' مقوم' حجل' مغیر' حمزہ' ضرار' قثم' عباس' غیداق' مصعب۔ مگر مؤرخین کو دس کے حالات معلوم ہوئے ہیں ان میں سے اکثر کی اولاد چلی اور اب تک نسل باقی ہے یہ سب مطلبی کہلاتے ہیں زبیر' ابو طالب اور عبد الکعبہ اور عبداللہ یہ چاروں ایک ماں کے بطن سے تھے۔ (دیکھو رحمۃ للعالمین جلد دوم صفحہ ۷۵)

2. مولوی عبدالحلیم شرر نے اپنی کتاب خاتم المرسلین میں اس خواب کی تفصیل عبدالمطلب کی زبان سے اس طرح بیان کی ہے "عبدالمطلب کا بیان ہے کہ میں ایک دن کعبہ کے کٹہرے کے اندر سو رہا تھا ناگہاں کیا دیکھتا ہوں کہ ایک درخت زمین سے اُگا اور بڑھنے لگا۔ دیکھتے ہی دیکھتے آسمان سے جا لگا اور اس کی ٹہنیاں مشرق و مغرب تک پھیل گئیں پھر اس میں ایک روشنی نظر آئی جس سے صاف روشنی میں نے کبھی نہیں دیکھی پھر کیا دیکھتا ہوں کہ تمام اہل عرب و عجم اس کے سامنے جھک رہے ہیں اور وہ درخت باعتبار عظمت و روشنی ساعت بساعت بڑھتا جاتا ہے اسی حالت میں قریش میں سے بعض لوگ تو اس کی ٹہنیوں سے لپٹ گئے اور بعض نے ارادہ کیا کہ اسے کاٹ ڈالیں جب اس کے قریب پہنچے تو ایک نورانی نوجوان نمودار ہوا جس سے خوشبو کی لپٹیں آ رہی تھیں اس نے آتے ہی ان سب کو مار کے ہٹا دیا اور ایسے حملے کیے کہ ان کی پیٹھیں توڑ ڈالیں اور آنکھیں نکال لیں یہ دیکھ کر میں نے چاہا کہ ہاتھ بڑھا کر درخت کی کوئی شاخ پکڑ لوں مگر نہ پا سکا۔ (ختم المرسلین)

اچانک صبح کی پہلی کرن ہنستی ہوئی آئی　　مبارک باد کہہ کے یہ خبر دادا کو پہنچائی
کہ رحمت نے تری سوکھی ہوئی ڈالی ہری کر دی　　تری بیوہ بہو کی گود اپنے نور سے بھر دی

ملا ہے آمنہؓ کو فضلِ باری سے یتیم ایسا
نہیں ہے بحرِ ہستی میں کوئی دُرِّ یتیم ایسا

## کعبۂ مقصودِ عالم کا طوافِ کعبہ کے لیے لے جایا جانا

اُٹھا سردارِ مکہ یہ نویدِ جاں فزا سن کر　　ادائے شکر کر کے جلد پہنچا آمنہؓ کے گھر
جنابِ آمنہؓ تھیں شوہرِ مرحوم کے گھر میں[1]　　مجسم سورۂ والشمس کی تفسیر تھی بر میں
نظر آتی تھی آج اس گھر میں آبادی ہی آبادی　　انگوٹھا چوستا تھا اس جگہ انسان کا ہادیؐ
حسیں آنکھیں کہ جن سے کلفتیں معدوم ہوتی تھیں　　فلک کو کچھ سبق دیتی ہوئی معلوم ہوتی تھیں
اُٹھایا گود میں دادا نے عالی قدر پوتے کو　　دکھانے لے چلا حق کا مقامِ صدر پوتے کو
شجر رستے میں استادہ ہوئے تعظیم کی خاطر　　حجر قدموں کے آگے بچھ گئے تسلیم کی خاطر
نظر میں آج دُنیا کچھ نئی معلوم ہوتی تھی　　کہ ہر سو زندگی ہی زندگی معلوم ہوتی تھی
طوافِ کعبہ کرنے جا رہا تھا قبلۂ عالم　　کہ جس کی ذات سے حق کی بنائیں ہوگئیں محکم
وہی کعبہ جو ابراہیمؑ کے ایمان کا گھر تھا　　جو انسانوں کے ہاتھوں ہر بتِ بے جان کا گھر تھا
یہ گویا اب بلائیں لے رہا تھا گرد پھر پھر کے　　هُوَ اللّٰهُ اَحَدْ کہتے تھے بت سجدے میں گر گر کر

---

[1] یہ مکان بطحٰ میں واقع تھا اور بعد کے زمانے میں ابن یوسف کا مکان کہلاتا تھا آنحضرت نے یہ مکان بعد فتح مکہ عقیل بن ابی طالب کو دے ڈالا تھا عقیل کے بعد ان کی اولاد نے حجاج بن یوسف کے بھائی محمد یوسف کے ہاتھ فروخت کر دیا اس نے جب اپنا مکان تعمیر کیا تو اس مکان کو بھی اس میں شامل کر لیا اور اسی وجہ سے محمد بن یوسف کے نام سے مشہور ہوا ابن عباس کے زمانہ میں خلیفہ ہارون رشید کی ماں خیزراں نے اس متبرک زمین کو اپنے قبضہ میں کر کے وہاں ایک مسجد تعمیر کرا دی۔ (خاتم المرسلین بحوالہ ابن اثیر جلد اول صفحہ ۱۶۲)

یہاں سے ہو کے عبدالمطلب فی الفور گھر پلٹے — خدا سے خیر و برکت کی دعائیں مانگ کر پلٹے
امانت آمنہؓ کی آمنہؓ کے بر میں پہنچا دی — غلاموں لونڈیوں نے اس خوشی میں پائی آزادی[1]
بشارت کے مطابق آمنہ نے نام بتلایا — فرشتوں نے بتایا تھا کہ احمدؐ ہے ترا جایا
کہا دادا نے اے بیٹی "میرا پوتا محمد ہے[2] — کہ دُنیا بھر کے انسانوں سے اعلیٰ اور امجد ہے"

# عرب کی دودھ پلانے والی عورتیں

## حلیمہ سعدیہؓ کی غریبی

شریفانِ عرب کا قاعدہ تھا اس زمانے میں — کہ بچے ان کے پلتے تھے کسی بدوی گھرانے میں
اسی مقصد سے بدوی عورتیں ہر سال آتی تھیں — بڑے شہروں سے نوزائیدہ بچے لے کے جاتی تھیں
پلا کر دودھ اپنا پالتی تھیں نو نہالوں کو — عوض دولت میں دینا پڑتا تھا اَولاد والوں کو
جو بچے اس طرح سے کاٹتے تھے دن رضاعت کے — بڑے ہو کر نظر آتے تھے وہ پتلے شجاعت کے
یہ بچے جنگ کو اک کھیل بچوں کا سمجھتے تھے — یہ تلواروں کی جھنکاروں کو اک نغمہ سمجھتے تھے
چنانچہ شہر میں امسال بھی کچھ عورتیں آئیں — بیابانوں سے اپنے ساتھ نہریں دودھ کی لائیں

---

1. اور تو اور ابولہب نے بھی آپ کی ولادت کا مژدہ سن کر اپنی ایک لونڈی ثوبیہ نامی کو آزاد کر دیا تھا یہی وہ خوش نصیب عورت ہے جس نے پہلے پہل آنحضرت ﷺ کی دایہ بننے اور دودھ پلانے کی سعادت حاصل کی تھی۔
2. رحمۃ للعالمین صفحہ ۱۹ دادا نے آنحضرت کا نام محمد اور ماں نے خواب میں ایک فرشتے سے بشارت پا کر احمد ﷺ رکھا تھا خطبات احمدیہ صفحہ ۴۳۱ حدیث میں ہے کہ زمین پر میرا نام محمد ﷺ اور آسمان پر احمد ﷺ ہے۔
3. حضرت حلیمہ سعدیہ کا اسلام لانا ثابت ہے ابن ابی خیثمہ نے تاریخ میں ابن جوزی نے حدار میں منذری نے مختصر سنن ابی داؤد میں ابن حجر نے "اصابہ" میں ان کے اسلام لانے کی تصریح اور ان کے اسلام پر ایک مختصر رسالہ لکھا ہے جس کا نام "التحفہ الجسیمہ فی الاسلام حلیمہ" ہے عہد نبوت میں جب وہ آپ کے پاس آئیں تو آپ "میری ماں" کہہ کر لپٹ گئے۔ (سیرت النبی صفحہ ۱۶۲-۱۶۳)

قریشی نسل کے اطفال کی ہر دل میں خواہش تھی ‏ امیروں کا کوئی بچہ ملے یہ سخت کاہش تھی
یہ دایہ عورتیں تھیں سعد کے بدوی قبیلے[1] کی ‏ اِنہیں میں تھی حلیمہ سعدیہ اور اس کا شوہر بھی
حلیمہ قافلے بھر میں غریب اور سب سے کمتر تھی ‏ پھر اس کی اونٹنی بھی دُبلی پتلی اور لاغر تھی
بچاری قافلے کے پیچھے پیچھے چلتی آتی تھی ‏ حلیمہ چپ تھی ، بچہ ساتھ تھا اور خشک چھاتی تھی
گھروں میں مقدرت والوں کے پہنچیں عورتیں ساری ‏ حلیمہ رہ گئی ڈیرے پہ بیٹھی شرم کی ماری
وہ زرداروں کے بچے لے کے واپس لوٹ بھی آئیں ‏ حلیمہ سعدیہ نے دو کھجوریں بھی نہیں پائیں
بالآخر قافلے کی واپسی کا روز آ پہنچا ‏ بچاری کے لیے اِک ناوکِ دلدوز آ پہنچا
شکستہ خاطری سے اب دِلِ مایوس بھر آیا ‏ "مرادیں سب نے پائیں ہائے میں نے کچھ نہیں پایا"
اُٹھی اس سوچ میں چل کر طوافِ کعبہ کر آؤں ‏ وہاں سے آ کے سوچوں گی کہ ٹھہروں یا چلی جاؤں
مری قسمت بھلی ہوتی تو کوئی طفل مل جاتا ‏ غریبی ہی میں اس کو پال لیتی مجھ سے ہل جاتا
بلا سے دودھ کم ہے تو بھی وہ مجھ کو خوشی دیتا ‏ مرا بچہ بچارا اونٹنی کا دودھ پی لیتا
یہ باتیں سوچتی تھی دل ہی دل میں روتی جاتی تھی ‏ کوئی بچہ نظر آئے تو بیکل ہوتی جاتی تھی!
اچانک اس کو عبد المطلب نے دُور سے دیکھا ‏ حلیمہ کو بلایا رنج و غم کا ماجرا پوچھا
کہا میں سعدیہ عورت ہوں یعنی بدویہ دایا ‏ حلیمہ نام ہے' میں نے کوئی بچہ نہیں پایا
قبیلے والیاں لائی ہیں کیسے پھول سے لڑکے ‏ رہی جاتی ہوں میں اور قافلے کا کوچ ہے تڑکے
ہنسے یہ سن کر عبد المطلب اور ہنس کے فرمایا ‏ کہ "ہاں اے نیک بی بی! اے حلیمہ سعدیہ دایا

---

[1] ہوازن کا قبیلہ جو بنی سعد بھی کہلاتا تھا فصاحت و بلاغت میں مشہور ہے۔ ابن سعد ؒ نے طبقات میں روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ میں تم سب سے فصیح تر ہوں کیونکہ میں قریش کے خاندان سے ہوں اور میری زبان سعد کی زبان ہے۔

حلیمی اور سعادت خوبیاں دو پاس ہیں تیرے
انہی دونوں کے باعث کام سارے راس ہیں تیرے
مرے پاس ایک بچہ ہے پدر جس کا نہیں زندہ
مگر اک خاص جلوے سے ہے چہرہ اس کا تابندہ
تمہارے ساتھ والی عورتیں بھی گھر میں آئی تھیں
زر و انعام پانے کی اُمیدیں ساتھ لائی تھیں
یتیم اور بے سروسامان بچہ تو اگر چاہے
اسے لے جا کر اگر بدلہ نہ چاہے اور نہ زر چاہے''
یہ کہہ کر ایک ہلکا سا تبسم آ گیا لب پر
یہ معنی تھے مرا بچہ ہے بالا مال و جاں سب پر
حلیمہ نے کہا ''دریافت کر لوں اپنے شوہر سے
مبادا وہ خفا ہو اور میری جان پر برسے''
یہ کہہ کر جلد جلد آئی حلیمہ اپنے ڈیرے پر
کہا ''قسمت سے بچہ مل گیا ہے مجھ کو اے شوہر!
مگر اس کا پدر زندہ نہیں کہہ دو تو لے آؤں
یہاں سے قافلے کے ساتھ خالی گود کیا جاؤں
ہماری ساتھنیں بچوں کی دولت لے کے جائیں گی
ہنسیں گی مجھ پہ طعنے دیں گی سو باتیں بنائیں گی''
کہا شوہر نے ''ہاں لے آؤ شاید کچھ بھلائی ہو
ہماری بہتری اس طفل کی صورت میں آئی ہو
اگرچہ اُونٹنی کا اور تمہارا دودھ بھی کم ہے
مگر مالک کی رحمت پر بھروسا ہے تو کیا غم ہے''

## آنحضرتؐ کے بچپن کی برکات

حلیمہؓ جلد عبد المطلب کے پاس لوٹ آئی
وہ اس کو لے کے گھر پہنچے کتابِ نور دکھلائی
جو دیکھا آمنہؓ کو آمنہ کے لال کو اُس نے
خوشی سے تج دیا دنیا کے جاہ و مال کو اُس نے
یہی وہ ماں تھی جس سے مادرِ گیتی کی عزت تھی
یہی بچہ تھا جس سے خالقِ ہستی کی عظمت تھی
حلیمہؓ نے اُٹھایا آ کے بچہ دستِ اُلفت پر
برستا تھا تبسم سادگی بن بن کے صورت پر
کسی نے بھی نہ پائی تھی وہ دولت مل گئی اس کو
جو تھی معنی ہی معنی اب وہ صورت مل گئی اس کو

چلی ڈیرے کی جانب آج ایسے نور کو لے کر
مہ و خورشید صدقے ہو رہے تھے جس کے قدموں پر

پلایا دودھ جب اس طفل کو تو ہو گئی حیراں
کہ چھاتی بن گئی تھی دودھ کی اک نہر بے پایاں

یہ برکت روزِ اوّل ہی سے دیکھی جب حلیمہ نے
ہوئی حیران، اندیشے مٹائے سب حلیمہ نے

کیا سیراب اپنے دودھ سے اپنے پسر کو بھی
سلا کر دونوں بچوں کو خوشی سے خود بھی جا سوئی

## یتیمِ مکہ صحرائی گھر کی طرف

بڑھائے اپنے اپنے اونٹ سب نے نور کے تڑکے
کجاووں پر تھیں دایہ عورتیں اور ساتھ کے لڑکے

اُٹھا شوہر حلیمہ کا اور اپنی اونٹنی لایا
حلیمہ اور دونوں بچوں کو اک ساتھ بٹھلایا

چلا خود آپ پیدل اونٹنی دبلی تھی بیچاری
کسی صورت نہ ہو سکتی تھی اس پر سب کی اسواری

جب آئے تھے تو پیچھے تھک کے رہ جاتی تھی منزل سے
وہ اپنے آپ ہی کو لے کے چل سکتی تھی مشکل سے

مگر آج اُس نے دکھلائی کچھ ایسی تیز رفتاری
جو آگے چل رہی تھیں اب وہ پیچھے رہ گئیں ساری

یکا یک ہمرہوں کے پاس سے جس دم گزرتی تھی
تو ہر عورت تعجب کا وہیں اظہار کرتی تھی

وہی پہلی ہے تیری اُونٹنی یا اور ہے کوئی
نہیں پہلی کہاں، ایماں سے کہنا اور ہے کوئی

حلیمہ کہتی تھی ''ہاں ہاں وہی تو ہے وہی تو ہے
یہ سر یہ ناک ہے، یہ تھوتھنی ہر شے وہی تو ہے''

یہ سن کر عورتیں بیچاریاں حیران ہوتی تھیں
نگاہیں گرد پھر پھر کر بلا گردان ہوتی تھیں

حلیمہ کی سواری اِس قدر جب تازہ دم دیکھی
سوار اس اونٹنی پر ہو گیا اب اس کا شوہر بھی

مگر یہ ہو گئی تھی تیز رو اور برق دم ایسی
کہ سارے قافلے سے پہلے منزل پر پہنچتی تھی



# بیاباں پر ابرِ رحمت کا سایہ

بچاری اونٹنی کا دودھ کم کیا تھا بہت کم تھا / مگر اس مرتبہ منزل پہ آ کر جب اسے دوہا

تو اتنا دودھ نکلا جو زیادہ تھا ضرورت سے / لگے منہ دیکھنے اِک دوسرے کا دونوں حیرت سے

کہا شوہر نے "اے بی بی یہ اس بچے کی برکت ہے / اسی کا صدقہ ہے ورنہ ہماری کیا لیاقت ہے"

حلیمہؓ نے کہا "واللہ میں بھی ہوں بہت حیراں / نظر آتا ہے مجھ کو ہاشمی لڑکا بہت ذی شاں!

مسرت ہوتی ہے جب اس کا چہرہ دیکھتی ہوں میں / کہ اس پر طور کے پھولوں کا سہرا دیکھتی ہوں میں"

غرض اس شان سے مائی حلیمہ اپنے گھر آئی / متاعِ دُنیوی و اُخروی آغوش میں لائی!

یہاں پر قحط تھا ہر سُو نہ دانہ تھا نہ چارا تھا / کہ اب تک مینہ نہ برسا تھا یہاں جس کا سہارا تھا

مویشی مر رہے تھے، لوگ فاقے کر رہے تھے سب / بتوں سے، اپنے اپنے دیوتا سے ڈر رہے تھے سب

حلیمہ کی زمیں کا حال سب لوگوں سے بدتر تھا / نکمی تھی زمیں اس کا زیادہ حصہ بنجر تھا

وہ لے آئی تھی لیکن گھر میں اس سامانِ رحمت کو / مٹایا جس کی ذاتِ پاک نے ہر ایک زحمت کو

چرائی کے لیے ہر صبح اس کی بکریاں جاتیں / خدا کے فضل سے سب سیر ہو کر پیٹ بھر آتیں

حلیمہ اور کنبہ بکریوں کے دودھ پر جیتے / پلاتے دودھ مہمانوں کو بھی اور آپ بھی پیتے

قبیلے والے بھی سیراب تھے اس ابرِ رحمت سے / یتیمی کے سبب انکار تھا جس کی رضاعت سے

سبھی حیران تھے لیکن انہیں اس کی خبر کیا تھی / کہ رحمت کی نظر مفلس حلیمہ ہی کی جو یا تھی

رہے محروم اس دولت سے دولت ڈھونڈنے والے / سبھی کچھ پا گئے دامانِ رحمت ڈھونڈنے والے

حلیمہ کا گھرانا خوش تھا اپنی خوش نصیبی پر / یہ بچہ ایک دامن تھا یتیمی پر غریبی پر

تھا اک سادہ سے گھر میں دولتِ کونین کا وارث — رضاعی ماں حلیمہ تھی رضاعی باپ تھا حارث[1]

رضاعی بہنیں شیمہ[2] اور انیسہ بس یہی دو تھیں — عفیفہ تھیں، محبت کرنے والی تھیں، دعا گو تھیں

رضاعی[3] بھائی دو تھے جن میں عبداللہ ہم سن تھا — یہ سب نگراں تھے جب اللہ کا محبوب کم سن تھا

## رضاعت سے بعثت تک کا بیان

نجاتِ دو جہاں تھی جس کے دامانِ کریمی میں — وہ بچہ پل رہا تھا آج آغوشِ یتیمی میں

وہ بچہ ہاں وہ بچہ جو سبق آموز دُنیا تھا — گلِ تقدیس تھا لیکن نظر افروزِ صحرا تھا

تمنا تھی حفیظؔ اے کاش، عمرِ نوح مل جاتی — مرے قالب کو اک جبریل کی سی روح مل جاتی

بیاں کرتا میں حالِ نونہالِ گلشنِ خوبی — دکھاتا قدرتِ حق کا کمالِ شانِ محبوبی

وہ بچپن کا زمانہ کس طرح گزرا بیاں کرتا — حقیقت کا فسانہ پردے پردے میں عیاں کرتا

بیاں کرتا، حلیمہ کس طرح سے دودھ دیتی تھی — بیاں کرتا، انیسہ گود میں کس طرح لیتی تھی

بیاں کرتا، کہ شیما لوریاں دیتی تھی کیا کہہ کر — جسے هـذا اخ لـی کا خیال آتا تھا رہ رہ کر

---

[1] دائی حلیمہ کے شوہر حارث بن عبدالعزیٰ آنحضرت کی بعثت کے بعد مکے میں آئے تھے اور مسلمان ہو گئے آپ نے آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر پوچھا کہ یہ آپ کیا کہتے ہیں آنحضرت ﷺ نے فرمایا: ''ہاں وہ دن آئے گا میں تجھ کو دکھا دوں گا کہ میں سچ کہتا تھا'' حارث فوراً ایمان لے آئے۔ (سیرت النبی علامہ شبلی)

[2] ان کا نام حذاقہ تھا، شیمہ کے لقب سے مشہور تھیں۔

[3] عبداللہ اور شیمہ کا اسلام ثابت ہے باقیوں کا حال معلوم نہیں۔ (سیرت النبی از علامہ شبلی)

[4] شیماء آپ کو لوری دیتی اور یہ مصرعے پڑھتی تھی:

هـذا اخ لـی لـم تـلـده امـی — یہ میرا بھائی ہے جو نہ میری ماں کے بطن

ولیـس مـن نسـل ابـی وعمـی — سے ہے نہ میرے باپ اور چچا کی نسل سے

فـانهـم الـلهـم ضیـامـا تـنمـی — اے اللہ اسے بڑھا کر بڑا کر

سیرت الحبیب جلد ا صفحہ ۹۸ بحوالہ خاتم المرسلین از مولانا شر صفحہ ۱۸

بیاں کرتا کہ بھیڑ اور بکریاں بھی سجدے کرتی تھیں　　فضائے دشت کی چڑیاں بھی دم الفت کا بھرتی تھیں
بیاں کرتا' کہ سورج شرق پر کیوں جگمگاتا تھا　　بیاں کرتا زمیں پر چاند کیوں چادر بچھاتا تھا
بیاں کرتا' ستارے رات بھر کیوں رقص کرتے تھے　　بیاں کرتا کہ صبح و شام کیوں یہ رنگ بھرتے تھے
بیاں کرتا کہ فطرت خود بخود کس طرح پلٹی ہے　　اندھیرے سے تجلی کی سحر کیونکر نکلتی ہے
بیاں کرتا ہے شقِ صدر کی اصلی حقیقت کیا　　ہوا کیوں چاک سینہ اور تھی اس کی ضرورت کیا؟
بیاں کرتا، کہ آنحضرت کا بچپن کس طرح گزرا　　لڑکپن کے چمن سے سروِ گلشن کس طرح گزرا
بیاں لازم تھا صحرائی وطن سے گھر میں آنے کا[1]　　محمد کے دوبارہ دامنِ مادر میں آنے کا[2]
مدینے[3] کے سفر میں ماں کی ہمراہی بیاں کرتا　　پدر کے مدفنِ راحت سے آگاہی بیاں کرتا
بیاں کرتا وفاتِ آمنہؓ کا حالِ حسرت زا　　بیاں کرتا مقدس ہو گیا کیوں خطۂ ابوا[4]
بیاں کرتا کہ جب اٹھتا ہے سر سے سایۂ مادر　　یتیم اس وقت آنسو پونچھتے ہیں منہ سے کیا کہہ کر
بیاں کرتا کہ جب غربت میں یہ صدمہ گزرتا ہے　　تو شش سالہ یتیم اس وقت کیسا صبر کرتا ہے
بیاں کرتا کہ پھر مکے میں آئے حضرتِ والا[5]　　بیاں کرتا کہ عبدالمطلب نے کتنے دن پالا

---

[1] دو برس کی رضاعت کے اوّل بار حلیمہ رضی اللہ عنہا آپ کو لے کر مکے میں آئیں' لیکن چونکہ حلیمہ کو آپ سے محبت ہو گئی تھی اور غیبی برکات کے سبب آپ کو جدا کرنے کو جی نہ چاہتا تھا' نیز مکے میں ان دنوں وبا پھیلی ہوئی تھی' اس لیے بعد اصرار واپس لے گئیں۔

[2] اس میں اختلاف ہے کہ حضرت حلیمہ کے یہاں کتنے برس رہے' ابن اسحٰق نے وثوق کے ساتھ چھ برس لکھا ہے۔ (سیرت النبی علامہ شبلی)

[3] آپ کی والدہ آپ کو ساتھ لے کر مدینہ گئیں' چونکہ آنحضرت کے دادا کی ننہال خاندان نجار میں تھی' اس لیے وہیں ٹھہریں حضرت آمنہ اپنے شوہر کی قبر کی زیارت کے لیے گئیں جو مدینہ میں مدفون تھے۔ (سیرت النبی صفحہ ۱۶۳)

[4] واپس آتے ہوئے جب مقام ابوا پر پہنچیں تو سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہو گیا اور اسی جگہ مدفون ہوئیں ابوا ایک گاؤں کا نام ہے جو جحفہ سے ۲۳ میل پر واقع ہے۔

[5] مدینے کے سفر میں حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ام ایمن رضی اللہ عنہا بھی تھیں جو حضرت آمنہ کی لونڈی تھیں۔ آنحضرت کو حلیمہ رضی اللہ عنہا سے پہلے کچھ دن دودھ بھی پلا چکی تھیں' چنانچہ جب حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا ابوا میں انتقال ہو گیا تو ام ایمن رضی اللہ عنہا آنحضرت کو ساتھ لے کر مکہ میں آئیں۔

وہ عبد المطلب کا سایۂ شفقت[1] بھی اُٹھ جانا
وہ اُس نورِ حقیقی کا ابو طالب کے گھر آنا[2]

چچا کا پرورش کرنا بھتیجے کا بڑے ہونا
وہ کرنا کام کاج اور اپنے پیروں پر کھڑے ہونا

وہ سن دس سال کا' دن بکریوں کی گلہ بانی[3] کے
لڑکپن سادگی کا پیش خیمے نوجوانی کے

یہ گلہ بانیٔ اقوام کی تمہید تھی گویا
سلف کے ہادیانِ قوم کی تائید تھی گویا

چچا کے ساتھ ارضِ شام کا لمبا سفر کرنا
یہودی اور مسیحی راہبوں کے دل میں گھر کرنا[4]

نرالی تھی متانت جس طرح اس کے لڑکپن کی
نرالی تھی جوانی بھی جوانِ پاک دامن کی

شرافت ہو جہاں حسنِ ازل کا دائمی گہنا
سکھاتا ہے وہی پاکیزہ رہنا خوش چلن رہنا

الگ رہنا وہ رسمِ رزم و بزمِ جاہلیت[5] سے
وہ نفرت شرک سے اور مشرکوں کے ساتھ شرکت سے

---

1. عبدالمطلب نے بیاسی برس کی عمر میں وفات پائی اور حجون میں مدفون ہوئے آنحضرت کی عمر آٹھ برس کی تھی عبدالمطلب کا جنازہ اُٹھا تو آپ فرطِ محبت سے آنسو بہاتے ہوئے ساتھ گئے تھے۔ (سیرت النبی)

2. عبدالمطلب نے مرتے وقت اپنے بیٹے ابوطالب کو آنحضرت ﷺ کی تربیت سپرد کی اور ابوطالب نے اس فرض کو اپنی موت کے دن تک اس طرح نبھایا کہ نظیر نہیں ملتی۔ عبدالمطلب کے دس بیٹے مختلف ازواج سے موجود تھے ان میں سے آنحضرت ﷺ کے والد عبداللہ اور ابوطالب ماں جائے بھائی تھے۔ اس لیے عبدالمطلب نے آپ کو ابوطالب ہی کی آغوش تربیت میں دیا ابوطالب آپ سے اس قدر محبت رکھتے تھے کہ آپ کے مقابلے میں اپنے بچوں کی پروا نہیں کرتے تھے' سوتے تو آنحضرت ﷺ کو ساتھ لے کر اور باہر جاتے تو آپ کو ساتھ لے کر جاتے۔ (سیرت النبی صفحہ ۱۶۵)

3. طبقات ابن سعد جلد اوّل میں بخاریؒ نے کتاب الاجارہ میں آنحضرت ﷺ کا قول نقل کیا ہے کہ میں قراریط پر بکریاں چرایا کرتا تھا' ابراہیم حربی کے قول کے مطابق قراریط ایک مقام کا نام ہے جو اجیاد کے قریب ہے۔

4. مؤرخین نے بحیرا راہب کا قصہ تفصیل کے ساتھ لکھا ہے بصرہ کے مقام پر اس راہب نے آسمانی کتابوں کی بشارتوں اور پیش گوئیوں کے مطابق دیکھ کر آپ کو پہچان لیا اسی طرح بعض یہودیوں کے کاہنوں نے آپ کو پہچان لیا کہ یہی وہ نبی ہیں جس کی خبر انبیاء سلف دیتے چلے آئے تھے۔

5. آپ نے لڑکپن میں بھی نہ تو کبھی بتوں کی تعظیم کی نہ کوئی چڑھاوا چڑھایا' بلکہ بتوں پر چڑھائی ہوئی چیز بھی کبھی استعمال نہ کی۔ جوانی میں جب تک نبوت تفویض نہ ہوئی تھی آپ ملت حنفیہ ابراہیمیہ کے پابند تھے اور سچے خدا ذوالجلال کے سوا کسی کے سامنے سر نہیں جھکایا آپ خانہ کعبہ میں جاتے تھے اور اسے معبدِ الٰہی مانتے تھے لیکن آپ نے کبھی ان بتوں کی طرف خیال نہیں کیا جو اندرون کعبہ مشرکین نے رکھ چھوڑے تھے ساری قوم ان بتوں سے حاجتیں طلب کرتی تھی مگر آپ کعبہ میں جا کر بتوں سے منہ پھیر کر فرماتے۔ لبیك حقًا تعبدًا و صدقًا عدت بما عاذنه ابراهيم یعنی اللہ تیری درگاہ میں حاضر ہوں حق پسندی عبادت گزاری اور سچائی کے ساتھ اور اس سے پناہ مانگتا ہوں جس سے ابراہیم نے پناہ مانگی۔

وہ عہد[1] تمام مظلوموں کی امداد و اعانت کا　　　وہ آوازہ صداقت کا ' دیانت کا ' امانت کا
وہ خوش خلقی وہ دانائی وہ شانِ نیک کرداری　　　صداقت کی تجارت پیشگی اور راست گفتاری[2]
یہ سب کچھ میں بیاں کرتا نہایت لطف لے لے کر　　　تواریخی و قرآنی حوالے ساتھ دے دے کر
بیاں کرتا خدیجہؓ[3] کی شرافت کو ' نجابت کو　　　وہ جس کا مال لے کر آپ نکلے تھے تجارت کو
بیاں کرتا کہ آیا کس طرح پیغام[4] شادی کا　　　سبق دیتا جہانِ شوق کو عالی نہادی کا
بیاں کرتا کہ یہ شادی عرب کی خوش نصیبی تھی　　　محمدؐ پاک شوہر تھا خدیجہؓ پاک بی بی[5] تھی
بیاں کرتا کہ گزری ازدواجی زندگی کیسی[6]　　　نظر والوں کو ملتی روح کی تابندگی کیسی
محبت ہی سے تہذیب و تمدن کی ہیں بنیادیں　　　بیاں کرتا کہ دیں اللہ نے کیسی پاک اولادیں

---

۱؎ آنحضرت ﷺ نے مکے کے چند آدمیوں کو ساتھ لے کر ایک عہد باندھا تھا کہ ہم میں ہر شخص مظلوم کی حمایت کرے گا' اور کوئی ظالم مکے میں نہ رہنے پائے گا' آنحضرت ﷺ عہد نبوت میں فرمایا کرتے تھے کہ معاہدہ کے مقابلے میں اگر مجھ کو سرخ رنگ کے اونٹ بھی دیے جاتے تو میں نہ بدلتا۔ اور آج بھی ایسے معاہدے کے لیے کوئی بلائے تو میں حاضر ہوں۔

۲؎ آپ نے جوانی میں کاروبار تجارت اختیار کیا اور اسی سلسلے میں یمن' شام بصرہ وغیرہ کے سفر بھی کیے اور مکے میں کامیاب دیانتدار اور خوش معاملہ تاجر کی حیثیت سے مشہور ہوئے بعض لوگ تجارت میں آپ کے شریک بھی رہے چنانچہ سائب بن ابی سائب آپ کے شریک تھے سائب کا بیان ہے کہ میں آپ کی معاملت اور دیانت دونوں سے ہمیشہ خوش رہا۔

۳؎ اُم المومنین حضرت خدیجہ ؓ ایک شریف النفس پاکیزہ اخلاق قریش کے ایک نہایت معزز گھرانے کی خاتون تھیں آپ کے والد کا نام خویلد تھا جو مکے کے معزز رئیس تھے آپ کا سلسلہ نسب پانچ پشت اُوپر آنحضرت ﷺ کے سلسلہ نسب سے مل جاتا ہے یعنی خدیجہ ابن خویلد ابن اسد ابن عبدالعزیٰ ابن قصی عبد العزیٰ حضرت عبدالمطلب کے دادا عبد مناف بن قصی کے بھائی تھے۔

۴؎ خدیجہ بیوہ ہو چکی تھی آپ کی تجارت اس بیوگی کی حالت بھی دور دور تک پھیلی ہوئی تھی آپ نے آنحضرت کی تاجرانہ دیانت و امانت' راست بازی حسن معاملت اور پاکیزہ سیرت کا شہرہ سنا تو آنحضرت کے پاس پیام بھیجا کہ آپ میرا مالِ تجارت لے کر شام کو جائیں' بصریٰ سے واپسی پر حضرت خدیجہ ؓ نے آپ کے پاس شادی کا پیغام بھیجا۔ تاریخ معین پر ابو طالب ؓ حمزہ ؓ اور تمام رؤسائے خاندان خدیجہ کے مکان پر گئے' ادھر سے عمر بن اسد یعنی حضرت خدیجہ ؓ کے چچا نے خطبہ پڑھا' ادھر سے ابو طالب نے۔ پانچ سو طلائی درہم مہر مقرر ہوا تھا۔

۵؎ حضرت خدیجہ ؓ چونکہ نہایت شریف النفس اور پاکیزہ اخلاق تھیں جاہلیت میں لوگ ان کو طاہرہ کے نام سے پکارتے تھے۔

۶؎ آنحضرت کی عمر شادی کے وقت ۲۴ سال کی اور حضرت خدیجہ کی عمر چالیس سال کی تھی۔ آنحضرت ﷺ نے خدیجہ ؓ کی زندگی میں دوسری شادی نہ کی۔

بیاں کرتا کہ قاسم طیب و طاہر' یہ تھے بیٹے
کہ بچپن ہی میں جو آرام سے تربت میں جا لیٹے

خدیجہ ہی سے حق نے آپ کو سب بیٹیاں بھی دیں
یہ زینبؓ اور رقیہؓ' اُمِ کلثومؓ اور زہراؓ تھیں[1]

بیاں کرتا محبت کس قدر تھی رشتہ داروں سے
عزیزوں دوستوں سے، شہریوں سے اور یاروں سے

بیاں کرتا عرب میں عام تھا لطف و کرم کس کا
یتیموں اور بیواؤں کے دل میں تھا بھرم کس کا

بیاں کرتا کہ سارا ملک کہتا ہے امیں ﷺ اس کو
چنا تھا رحمت باری نے ختم المرسلیں اس کو

قبائل کا بہم تعمیرِ کعبہ کے لیے آنا
وہ سب کا سنگ اسود کے اٹھانے پر بگڑ جانا[2]

لہو[3] میں ہاتھ بھرنا لڑنے مرنے کی قسم کھانا
گھٹاؤں کی طرح غصے کے طوفانوں کا ٹکرانا

وہ ہٹ' وہ ضد وہ اپنوں کا سراسر غیر ہو جانا
مگر خیر الامیں ﷺ کا آ کے وجہِ خیر ہو جانا[4]

وہ چادر کا بچھانا اُس پہ رکھنا سنگِ اسود کا
یہ زندہ معجزہ قبلِ نبوت تھا محمد ﷺ کا[5]

---

[1] آنحضرت ﷺ کی جس قدر اولادیں ہوئیں بجز حضرت ابراہیم کے حضرت خدیجہ ؓ ہی کے بطن سے ہوئیں۔

[2] کعبہ کی تعمیر سیلاب وغیرہ کے سبب کمزور ہو گئی لہٰذا قریش نے ارادہ کیا کہ اسے دوبارہ تعمیر کر دیں عرب کے تمام قبائل اس مذہبی کام میں حصہ لینے کے لیے اکٹھے ہو گئے اور عمارت کے مختلف حصے آپس میں تقسیم کر لیے کہ کوئی قبیلہ اس شرف سے محروم نہ رہ جائے لیکن جب حجر اسود کے نصب کرنے کا موقع آیا تو سخت جھگڑا ہوا ہر شخص یہ چاہتا تھا کہ یہ خدمت اس کے ہاتھ سے انجام پائے نوبت یہاں تک پہنچی کہ تلواریں کھنچ گئیں۔ (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۱۷۱)

[3] عرب میں دستور تھا کہ جب کوئی شخص جان دینے کی قسم کھاتا تو پیالے میں خون بھر کے اس میں انگلیاں ڈبو لیتا تھا اس موقع پر بھی بعض دعوے دار قبائل نے یہ رسم ادا کی اور مرنے مارنے کی ٹھان لی۔ (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۱۷۲)

[4] چار دن تک ہنگامہ برپا رہا آخر ابو امیہ بن مغیرہ نے جو قریش میں سب سے معمر تھا رائے دی کہ کل صبح کو سب سے پہلے جو شخص حرم میں داخل ہو وہی ثالث قرار دیا جائے کرشمہ ربانی دیکھو کہ سب سے پہلے لوگوں کی نظریں جس نور پر پڑیں وہ جہاں تاب محمدی ﷺ تھا' آپ کو دیکھ کر شور مچ گیا' امین آ گیا' امین آ گیا' اور سب نے بخوشی آپ کو ثالث مان لیا۔

[5] رحمت عالم نے فرمایا جو قبائل دعوے دار ہیں سب ایک ایک سردار کا انتخاب کریں پھر آنحضرت نے اپنی چادر بچھا کر دستِ نبوت سے سنگِ اسود کو اُٹھایا اور اپنی چادر پر رکھ دیا اور قبائل کے منتخب سرداروں سے کہا اب اس چادر کے کنارے پکڑ کر سنگِ اسود کو اٹھاؤ اور مقررہ مقام پر لے چلو' چنانچہ سب نے اُٹھایا جب چادر موقع کے برابر آ گئی تو رحمت عالم نے حجر اسود کو پھر اُٹھایا اور خود نصب فرما دیا (گویا اشارہ تھا کہ دین الٰہی کا آخری تکمیلی پتھر بھی انہی ہاتھوں سے نصب ہو گا) (سیرت النبی صفحہ ۱۷۲)

وہ پتھر نصب کرنا آپ خود جھگڑے کا چک جانا — وہ ہر اک جنگجو کا آشتی کی سمت جھک جانا
یتیموں کی خبر لینا غلاموں کی مدد کرنا — طلب کرنے سے نفرت خود سوالی کو نہ رد کرنا
بیاں کرتا یہ ساری حالتیں قبلِ نبوت کی — طبیعت کا وہ سوز و ساز وہ تسکین خلوت کی
غریبوں پر ترس کھانا خدا کے خوف سے ڈرنا — وہ چھپ چھپ کے حرا[1] کے غار میں یادِ خدا کرنا
وہ صبحِ نور کا نظارہ وہ جبریلؑ کا آنا — ادب سے وہ نبوت کا لباسِ نور پہنانا
وہ اِقْرَاْ[2] کا سبق وہ ایک اُمی کا سبق پڑھنا — وہ ہمت کی بلندی اور ذوق و شوق کا بڑھنا

وہ کثرت کے مقابل ایک وحدت لے کے آجانا
وہ فرمانِ خدا یعنی نبوت لے کے آ جانا

## مصنف کا اعترافِ عجز

میں یہ سب کچھ بیاں کرتا مگر ہمت نہیں پڑتی — یہ نازک مرحلے ہیں اور مری جرأت نہیں پڑتی
ادب اے خامۂ گستاخ جھک جا' سرنگوں ہو جا — تحیّر خیز نظاروں میں عقل و ہوش کو کھو جا
بیاں کرتا ! بیاں کرتا ' یہ آخر گفتگو کیا ہے! — اگر کہہ دے کوئی' تیرا بیاں کیا اور تو کیا ہے!

---

[1] مکہ معظمہ سے تین میل پر ایک غار ہے جس کو غارِ حرا کہتے ہیں۔ آپ مہینوں جا کر قیام فرماتے اور مراقبہ کرتے کھانے پینے کا سامان ساتھ لے جاتے وہ ختم ہو چکتا تو پھر گھر تشریف لے جاتے اور پھر واپس جا کر مراقبہ میں مصروف ہوتے۔

[2] نبوت کا دیباچہ تھا کہ خواب میں آپ پر اسرار منکشف ہونے شروع ہوئے جو کچھ آپ خواب میں دیکھتے بعینہٖ وہی پیش آتا۔ ایک دن جب کہ آپ حسب معمول غارِ حرا میں محو مراقبہ تھے فرشتہ غیب نظر آیا جو آپ سے کہہ رہا ہے۔

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ○ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ○ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ○ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ○ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ○ (سورہ اقرا)

پڑھ اُس خدا کا نام جس نے کائنات کو پیدا کیا اور جس نے انسان کو گوشت کے لوتھڑے سے پیدا کیا پڑھ تیرا خدا کریم ہے' وہ جس نے انسان کو قلم کے ذریعہ سے علم سکھایا وہ جس نے انسان کو وہ باتیں سکھائیں جو اسے معلوم نہ تھیں۔

مرا منہ اور سرکار محمدؐ کی ثناء خوانی
مجھے معلوم ہے اپنے سخن کی تنگ دامانی!

نہیں ہرگز کوئی دعویٰ نہیں ہے لب کشائی کا
دہن کیا ہے مرا ہاں ایک کاسہ ہے گدائی کا

میں حیثیت سوالی کے سوا کچھ بھی نہیں رکھتا
متاعِ بے کمالی کے سوا کچھ بھی نہیں رکھتا

نہ یارائے سخن سنجی نہ دعوائے زباں دانی
اگر کچھ پاس ہے تو بس عقیدت کی فراوانی

مگر ہاں مدعا ہے خدمتِ اسلام مدت سے
کہ میں نے بھی پیئے ہیں چند قطرے جامِ وحدت کے

کروں سیرت نگاری یہ نہیں ہے حوصلہ میرا
کہ غزواتِ حق و باطل ہیں اصلی معرکہ میرا

رسولِ پاک کی سیرت سے واقف اِک زمانہ ہے
مجھے بعثت کے بعد اب نقطۂ اصلی پر آنا ہے



# بابِ پنجم

## آفتابِ ہدایت کا طلوع

### مقصدِ بعثت

### مظلوم دُنیا کی دعائیں

وہ مقصد جس کی خاطر آپ اس دُنیا میں آئے تھے
وہ قرآں جس کو انسانوں کی خاطر آپ لائے تھے

وہ پیغامِ محبت وہ نجات اولادِ آدم کی
زمینِ صدق پر رکھنا نئی بنیاد عالم کی

اب اس کا وقت آ پہنچا تھا اب وہ کام ہونا تھا
زمیں تیارِ کر کے نخلِ حق کا بیج بونا تھا

اندھیرا چھا چکا تھا کفر کا دنیائے ہستی پر
زبردستی تسلط پا چکی تھی زیردستی پر

اَلستی میکشوں سے ہو چکا تھا مے کدہ خالی
کہ دُنیا ہو گئی تھی بادۂ غفلت کی متوالی

کوئی گوشہ نہ ملتا تھا جہاں مظلوم اماں پائیں
کوئی سنتا نہ تھا ان کی یہ بیچارے کہاں جائیں

کوئی شفقت نہ کرتا تھا یتیموں پر غلاموں پر
یہ مر جاتے تھے بھوکے اور بک جاتے تھے داموں پر

ضعیفوں اور بیواؤں کو روٹی بھی نہ ملتی تھی
غضب ہے مزد مزدوروں کو کھوٹی بھی نہ ملتی تھی

ستم سے تنگ آ کر خودکشی کر لی شریفوں نے
دُعا کو دستِ رعشہ دار اُٹھائے تھے ضعیفوں نے

## اقرأ

اُٹھا غارِ حرا سے ابرِ رحمت شانِ حق لے کر
لب اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِىْ خَلَقْ[1] لے کر

سنایا آ کے اہلِ بیت کو مژدہ رسالت کا
انہیں ایمان پہلے ہی سے تھا حق و صداقت کا

کہا "اس خالقِ ہستی کے جلوے پر رہو شیدا
اسی کا نام لینا چاہیے جس نے کیا پیدا

وہ جس نے گوشت کے اک لوتھڑے کو زندگی بخشی
بنائی شکلِ انساں اور ایسی برتری بخشی

ذریعے سے قلم کے جس نے دی تعلیم انساں کو
اسے وہ کچھ سکھایا جو نہ آ سکتا تھا ناداں کو

خدیجہؓ اور علی ابنِ طالبؓ جب ہوئے مومن
ابھی شیرِ خدا دس سال کے بچے ہی تھے کمسن

جنابِ زید جو اک بندۂ آزاد کردہ تھے
علیؓ کے بعد وہ بھی دامنِ اسلام میں آئے

## صدیقؓ کا ایمان

ابو بکرؓ[2] آئے اُن کو بھی یہی پیغام پہنچایا
خدا کے دین کی تلقین کی' اسلام پہنچایا

کہا "مجھ کو مرے ربّ نے نبوت دے کے بھیجا ہے
ہدایت دے کے بھیجا ہے شریعت دے کے بھیجا ہے

---

[1] آیت اقراء کا ترجمہ دیکھو حاشیہ صفحہ ۱۳۵

[2] علماء میں اس امر کا اختلاف ہے کہ حضرت علی مرتضیٰ پہلے اسلام لائے یا حضرت ابوبکر صدیق علمائے محتاط نے یوں تطبیق کی ہے کہ عورتوں میں سب سے پہلے ام المسلمین حضرت خدیجۃ الکبریٰ ایمان لائیں مردوں میں سب سے پہلے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اکبر بچوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ غلاموں میں زید بن حارث سابق الایمان ہیں۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ اس وقت بچے تھے اور ابو طالب کے خوف سے ایمان کو ظاہر نہ کر سکتے تھے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے ایمان کو فوراً ظاہر کر دیا اس کی تائید میں امام حسن رضی اللہ عنہ کے اس قول سے بھی ہوتی ہے انہوں نے اپنے والد ماجد سے نقل کیا ہے فرمایا: حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے کہ ابوبکر نے چار چیزوں میں مجھ سے سبقت لی۔ ۱- اظہار اسلام۔ ۲- ہجرت۔ ۳- رفاقت غار۔ ۴- ابتدائے ادائے نماز حالانکہ میں شعب جبال میں مخفی طور پر نماز ادا کرتا تھا۔

(تذکرۃ الرسول و آباؤ العدول صفحہ ۴۹)

میں آیا ہوں کہ بندوں کو خدا کے در پہ لے جاؤں
نجاتِ دنیوی و اُخروی کی راہ دکھلاؤں

کہا ابوبکرؓ نے سرکار اٰمَنّـا وَ صَدَّقنَـا
مرے مالک مرے مختار اٰمَنّـا وَ صَدَّقنَـا

مرے ماں باپ آل اولاد قرباں اِس شریعت پر
محمدؐ کے خدا پر اور محمد کی رسالت پر

یہ کہہ کر جھک گئے بوبکر چومے ہاتھ حضرت کے
لگے پھر خدمتِ تبلیغ کرنے ساتھ حضرت کے

یہ وہ ایمان تھا جس کا خدا نے ذکر فرمایا
یہ وہ انسان تھا جس نے لقب صدیقؓ کا پایا

## السَّابِقِینَ الاَوَّلِینَ

ابو بکرؓ[1] آج اس توحیدِ حق کا جام لے آئے
کہ جس سے حضرت عثمانؓ[2] بھی اِسلام لے آئے

زبیرؓ[3] و سعدؓ و طلحہؓ عبدِ رحمٰنؓ بو عبیدہؓ بھی
علی کے بھائی جعفر اور بیوی ان کی اسماءؓ بھی

غرض ایمان لائے سب سے پہلے اپنے گھر والے
پھر آئے دوست اس حلقہ میں دل والے نظر والے

برس چالیس پورے اس نبی کو سب نے دیکھا تھا
مروت سے بھری پاکیزگی کو سب نے دیکھا تھا

یہ چند افراد سب سے پیشتر حق کے قریں آئے
درِ توحید پر السَّـــابِقِیــنَ الاَوَّلِیــنَ آئے

مقدر تھی سعادت اِن رضا کے بہرہ مندوں کو
خدا نے آپ گویا چن لیا تھا اپنے بندوں کو[4]

---

[1] ابوبکر بن ابی قحافہ دولتمند ماہر انساب صاحب الرائے اور فیاض تھے جب وہ ایمان لائے تو ان کے پاس چالیس ہزار درہم تھے اور مکے میں ان کا عام اثر تھا معززین شہران سے ہر بات میں مشورہ کرتے تھے آپ آنحضرت ﷺ کے پرانے دوست اور لڑکپن کے رفیق تھے اور مدتوں سے فیضیاب تھے اہل سیر کا بیان ہے کہ کبار صحابہ ان ہی کی تبلیغ سے ایمان لائے۔

[2] عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ خاندان اُمیہ کے ایک دولتمند رکن تھے۔

[3] زبیر رضی اللہ عنہ ابن عوام آنحضرت کی پھوپھی کے بیٹے اور حضرت خدیجہ کے بھتیجے تھے۔ سعد رضی اللہ عنہ بن ابی وقاص، طلحہ رضی اللہ عنہ بن عبید اللہ، عبدالرحمٰن بن عوف، ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ ابن الجراح اسماء رضی اللہ عنہا بن عمیس۔

[4] ابوسلمہ رضی اللہ عنہ عثمان بن مظعون، عبیدہ بن حارث بن عبدالمطلب، سعید رضی اللہ عنہ ابن زید اور ان کی بیوی فاطمہ بنت خطاب، ہمشیر حضرت عمر فاروق (عمر فاروق اس وقت حالت کفر میں تھے) اسماء رضی اللہ عنہا بنت ابی بکر، عبداللہ بن مسعود، عمار بن یاسر، خباب بن الارث، ارقم، صہیب رضی اللہ عنہ رومی ان خوش قسمت میں سے تھے جو السابقین الاوّلین کہلائے۔

یہ چھوٹی سی جماعت ذکرِ حق کرتی تھی چھپ چھپ کے — شہادت گاہِ الفت میں قدم دھرتی تھی چھپ چھپ کے[1]
انہیں معلوم تھا جس روز کھولا راز کا دامن — عرب کا ذکر کیا سارا جہاں ہو جائے گا دشمن
مگر وہ روز جلد از جلد منہ دکھلانے والا تھا — کہ تبلیغ علانیہ کا فرماں آنے والا تھا
ملا ہو جس کو یہ فرماں کہ ہاں فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ[2] — خدا کے حکم کو پھر کھول کر کہتا نہ وہ کیونکر

## پہاڑی کا وعظ' اعلائے کلمۃُ الحق

چڑھا کوہِ صفا پر ایک دن اسلام کا ہادیؐ — نظر کے سامنے تھی پستیٔ انساں کی آبادی
صدا دی اے قریشی عورتو' مردو ادھر آؤ! — یہ اپنے کام دھندے آج تہ کر دو' ادھر آؤ"!
مثالِ رعد ہادیؐ کی صدا گونجی ہواؤں میں — زمیں سے آسماں تک غلغلہ اُٹھا فضاؤں میں
یہ کڑکا سن کے خلقت گھر سے نکلی اس طرف آئی — بڑی انبوہ در انبوہ' دوڑی صف بصف آئی
اکٹھے ہو گئے آ کر جوان و پیر و مرد و زن — بنی آدم کا جنگل بن گیا یہ کوہ کا دامن
خطاب اُن سے پیمبر نے کیا اللہ کے بندو — خلیل اللہ کے پوتو' ذبیح اللہ کے فرزندو!
کھڑا ہوں میں تمہارے سامنے اس کوہ کے سر پر — دو جانب مجھ پہ روشن ہے یہاں اچھا بُرا منظر
اگر میں تم سے یہ کہہ دوں کہ "اس کہسار کے پیچھے — پہاڑوں کی بلند اور آہنی دیوار کے پیچھے
چھپی ہے رہزنوں کی فوج تم پر وار کرنے کو — گھروں کے لوٹنے کو شہر کے مسمار کرنے کو
یہ کہہ دوں میں اگر تم سے تو کیا تم مان جاؤ گے — یقیں آ جائے گا کیا مجھ پہ کوئی شک نہ لاؤ گے؟

---

[1] احتیاط کی جاتی تھی کہ محرمانِ خاص کے سوا کسی کو خبر نہ ہونے پائے نماز کے وقت آنحضرت ﷺ کسی پہاڑ میں چلے جاتے اور وہاں نماز پڑھتے۔ (سیرت النبی ﷺ)

[2] فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ (قرآن) — پس تجھے جو حکم ہوا ہے واشگاف کہہ دے اور مشرکین کی کوئی پروا نہ کر

کہا لوگوں نے "ہاں سچا ہے تو یہ جانتے ہیں سب
تو بچپن ہی سے صادق ہے' امیں ہے مانتے ہیں سب

بھلا اس قول پر کیسے یقیں ہم کو نہ آئے گا
بلا چون و چرا مانیں گے کوئی شک نہ لائے گا"

یہ سن کر پھر بلند آواز سے سچا نبی بولا
اسی انداز سے قرآنِ ناطق نے دہن کھولا

کہ اے لوگو مرا کہنا نہایت غور سے سن لو
میں کہتا ہوں کہ باز آ جاؤ ظلم و جور سے سن لو

بہائم کی صفت چھوڑو ذرا اِنسان بن جاؤ
بُرے اعمال سے توبہ کرو شرماؤ ' شرماؤ

فواحش اور زنا کاری مٹا دو' نیک ہو جاؤ
خدا کو ایک مانو اور تم بھی ایک ہو جاؤ

یغوث ولات وعزیٰ کچھ نہیں بے جان پتھر ہیں
جنہیں تم پوجتے ہو وہ تو خود تم سے بھی کمتر ہیں

وہی خالق ' وہی سچا خدا معبود ہے سب کا
وہی مطلوب ہے سب کا وہی مسجود ہے سب کا

بتوں کی بندگی کے دام سے آزاد ہو جاؤ
خدا کے دامنِ توحید میں آباد ہو جاؤ

پھنسا رکھا ہے شیطاں نے تمہیں باطل کے پھندے میں
نہ رکھا فرق تم نے کچھ خدا میں اور بندے میں

تمہارے واسطے میں دولتِ اِسلام لایا ہوں
جو ابراہیم لائے تھے وہی پیغام لایا ہوں

خدائے واحد و قہار پر ایمان لے آؤ
جہاں کے مالک و مختار پر ایمان لے آؤ

جہالت چھوڑ دو قرآن پر ایمان لے آؤ
بتوں کو توڑ دو رحمٰن پر ایمان لے آؤ

اگر ایمان لے آؤ تو بچ جاؤ گے اے لوگو!
فلاحِ دنیوی و اُخروی پاؤ گے اے لوگو!

نہ مانو گے تو بربادی کا بادل چھانے والا ہے
بُرا وقت آنے والا ہے، بُرا وقت آنے والا ہے



# مشرکین کا جوش وخروش

خدا کا نام گویا قہر تھا بت خانۂ دل پر
گرا دی حق نے بجلی تودۂ بارودِ باطل پر

غضب کی آندھیاں منڈلا گئیں لوگوں کی صورت میں
نگاہیں سرخ ہو کر چھا گئیں نورِ نبوت پر

غضب میں بھر گئے سارے قریش اس وعظ کو سن کر
کہ اُن کے پتھروں کو کہہ دیا تھا آپ نے پتھر

جسے دیکھو اسی کے منہ میں کف تھی کفر بکتا تھا
خدا واحد ہے، یہ گویا سمجھ میں آ بھی سکتا تھا

بتوں اور دیوتاؤں کی مذمت جرم تھی گویا
ہوا وہ شور و شر برپا' قیامت آ گئی گویا

انہیں تو حق سے نفرت تھی یہ باتیں کس طرح سنتے
کھٹکنے لگ گئے کانٹے جنہیں' وہ پھول کیا چنتے

# ابولہب ابنِ عبدالمطلب کا کفر

اُٹھا شعلے کی صورت بولہب اور یوں دہن کھولا
کہ "بس چپ او بھتیجے تو ہی جانے گا اگر بولا!

ہمارے دیوتا ناراض ہو جائیں تو پھر کیا ہو!
تو اتنا ہی بتا دے مینہ نہ برسائیں تو پھر کیا ہو!

اہانت اِک خدا کے نام سے اتنے خداؤں کی
مذمت اتنے معبودوں کی دیوی دیوتاؤں کی

نبوت کیا ترے ہی واسطے تھی اس گھرانے میں
نبوت کے لیے کیا تو ہی تھا سارے زمانے میں

یہی باتیں سنانے کو ہمیں تو نے بلایا ہے
سمجھ میں کچھ نہیں آیا یہ کیا تو نے سنایا تھا

تری باتوں پہ ہرگز کان دھر سکتا نہیں کوئی
کہ اِس توہین کو برداشت کر سکتا نہیں کوئی"

غرض ایسی ہی باتیں کر کے سب نے راہ لی گھر کی
پسند آئی نہ اُن کو بات کوئی بھی پیمبرؐ کی

---

[1] ابولہب یہ خیال کرتا تھا کہ آلِ ہاشم میں اس وقت سب سے بڑا میں ہوں اس لیے نبوت مجھے ملنی چاہیے تھی۔

مگر اس رحمتِ عالم کا دِل توحید کا گھر تھا
نہ آ سکتی تھی مایوسی کہ یہ اُمید کا گھر تھا

## بنو ہاشم میں تبلیغ، حضرت علی کا ایمان

کیا دولت کدے پر ایک دن سامان دعوت کا
بنی ہاشم کو یعنی اپنے کنبے کو بلا بھیجا[1]

چچا تھے بو لہبؔ عباسؓ حمزہؓ اور ابو طالبؔ
یہ عبد المطلب کے جانشیں سر کردہ و غالب

اکٹھے ہوگئے سب بھائی بہنیں بیویاں بچے
کہ ان میں کچھ تو تھے ذی ہوش اور کچھ عمر کے[2] کچے

کھلا کر سب کو کھانا رحمتِ عالم نے فرمایا
"عزیزو میں تمہارے واسطے اِک چیز ہوں لایا

وہ چیز اسلام پر ایمان ہے جو دینِ بیضا ہے
متاعِ بے بہا ہے اور کفیلِ دین و دُنیا ہے

بتاؤ آپ میں سے کون میرا ساتھ دیتا ہے
بتاؤ کون اپنا ہاتھ میرے ہاتھ دیتا ہے[3]

یہ سن کر منہ لگے اک دوسرے کا سب کے سب تکنے
لگا تھا بو لہب اُس وقت پھر کچھ ناروا بکنے

کہ طفل سیز دہ سالہ علی ابنِ ابی طالبؓ
وہی شیرِ خدا جو ساری دُنیا پر رہا غالب

اٹھا اور اُٹھ کے بولا میں اگرچہ عمر میں کم ہوں
مری آنکھوں میں ہے آشوب گویا چشم پرنم ہوں

بھری محفل میں لیکن آج یہ اعلان کرتا ہوں
کہ میں سچے نبی پر جان و دِل قربان کرتا ہوں

میں اپنی زندگی بھر ساتھ دوں گا یا رسول اللہ
یقیں رکھیے کہ قدموں میں رہوں گا یا رسول اللہ

جھکے شیرِ خدا جب بات اپنی بر ملا کہہ کر
رسول اللہ نے سر پر ہاتھ رکھا مرحبا کہہ کر

[1] وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ (شعرا)
اور اپنے نزدیکی خاندانوں والوں کو خدا سے ڈرا

[2] یہ سب بنی ہاشم تھے ان کی تعداد چالیس یا ایک کم یا ایک زیادہ تھی۔ (رحمۃ للعالمین ۱۳۶)

[3] دیکھو رحمۃ للعالمین صفحہ ۳۷

بڑے بوڑھے جو چپ تھے کھلکھلا کر ہنس پڑے سارے
انہیں معلوم کیا تھا جانتے کیا تھے وہ بیچارے

کہ یہ لڑکا وہ جس پر ہنس رہے ہیں اس حقارت سے
پہاڑوں کے جگر تھرا اُٹھیں گے اس کی ہیبت سے

بنی ہاشم ہنسی میں بات اُڑا کر ہو گئے راہی
علیؓ کو ہو گئی حاصل مگر دارینؑ کی شاہی

## اِسلام لانے والوں پر مصائب کے پہاڑ

علانیہ اِدھر سے دین کا اِعلان ہوتا تھا
اُدھر سے شہر میں تضحیک کا سامان ہوتا تھا

مسلسل پھولنے پھلنے لگا اِسلام کا پودا
مخالف تھے قریش اب بڑھ چلا کچھ اور بھی سودا

نبیؐ کو اور مسلمانوں کو تکلیفیں لگیں ملنے
وہ تکلیفیں کہ جن سے عرشِ اعظم بھی لگا ہلنے

غضب کے ظلم ہوتے تھے مسلماں ہونے والوں پر
خزاں آتی تھی دل میں تخمِ وحدت بونے والوں پر

لٹاتے تھے کسی کو تپتی تپتی ریت کے اُوپر
تو رکھتے تھے کسی کے سینۂ بے کینہ پر پتھر

مسلماں بیبیوںؔ پر چابکوں کا مینہ برستا تھا
کنیزوں کو شکنجے میں کوئی بے درد کستا تھا

---

ا حضرت بلال رضی اللہ عنہ حبشی النسل تھے اور امیہ بن خلف کے غلام تھے ٹھیک دوپہر کے وقت امیہ ان کو عرب کی جلتی ہو ریت پر لٹاتا اور پتھر کی چٹانؔ سینے پر رکھ دیتا یہ وہی بلال ہیں جو مؤذن کے لقب سے مشہور ہیں حضرت یاسر اور ان کے بیٹے عمار رضی اللہ عنہ اور ان کی بیوی سمیہ رضی اللہ عنہا مسلمان ہو گئے تو ابوجہل نے ان کو شدید عذاب پہنچائے ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو عذابوں میں مبتلا دیکھ کر فرمایا: ''اصبروا یا ال یاسر فان موعدکم الجنہ'' ترجمہ: یاسر والو صبر کرو تمہارا مقام جنت ہے ابوجہل نے بی بی سمیہ کے اندامِ نہانی میں نیزہ مارا اور وہ تڑپ کر ہلاک ہو گئی حضرت خباب بن الارث کے سر کے بال کھینچے جاتے اور گردن مروڑی جاتی گرم پتھروں سے داغ دیا جاتا۔ (رحمۃ للعالمین صفحہ ۴۰)

حضرت صہیب رضی اللہ عنہ رومی مشہور ہیں مگر ان کے والد سنان کسریٰ کی طرف سے ابلہ کے حاکم تھے رومیوں کے حملے کے سبب تباہ حال ہو گئے' ایک عرب نے ان کو خرید ا کے میں عبداللہ بن جدعان نے روپیہ دے کر ان کو آزاد کرا دیا تھا۔ یہ مسلمان ہو گئے۔ ابوفکیہہ رضی اللہ عنہ صفوان بن امیہ کے غلام تھے امیہ ان کا گلا گھونٹتا' مارتا' گھسیٹتا' مگر وہ راہِ خدا سے نہ ہٹے ان کے سینے پر ایسے وزنی پتھر رکھے جاتے کہ ان کی زبان باہر نکل آتی۔

لبنیہ ایک کنیز تھی حضرت عمر جس وقت تک ایمان نہ لاتے تھے ان کو اتنا مارتے کہ خود تھک جاتے اور وہ اسلام پر قائم رہی نہدیہ اور زنیرہ بھی کنیزیں عامر بھی غلام تھے۔ (دیکھو سیرت النبی ۲۱۳-۲۱۴-۲۱۵)

بلالؓ و یاسرؓ و عمارؓ و خبابؓ اور سمیہؓ — صہیبؓ اور بو فکیہؓ اور لبینہؓ اور نہدیہؓ
زنیرہؓ اور عامرؓ تھے غلام اور لونڈیاں اُن کی — مسلماں ہو گئے بس آ گئی آفت میں جاں ان کی
محمدؐ کی محبت میں ہزاروں ظلم سہتے تھے — خدا پر تھی نظر ان کی زباں سے کچھ نہ کہتے تھے
یہ ظلم ان کو خدا سے دور کر سکتے نہ تھے ہرگز — نشے صہبائے وحدت کے اتر سکتے نہ تھے ہرگز
ستم ہائے فراواں کی بڑھی جب حد سے بیدردی — تو ان کی حضرت بو بکرؓ نے قیمت ادا کر دی[1]
اخوت مذہبِ اسلام کا پتھر ہے بنیادی — غلاموں کو دلائی ہے اسی جذبے نے آزادی

مسلماں ہونے والوں سے غلامی کی مٹی ذلت
کہ آڑے آ گئی عثمانؓ اور بو بکرؓ کی ہمت[2]

## اکابرِ قریش کی ابو طالب کو دھمکی

شرارت میں کمی کوئی نہ کی اشرارِ مکہ نے — مسلمانوں کو بے بس کر دیا کفارِ مکہ نے
مگر اس پر بھی جب بڑھتے رہے پیروِ محمدؐ کے — تو باہم مشورے ہونے لگے ایذائے بے حد کے
ابوجہل و امیہؔ بو لہبؔ عقبہؔ ابو سفیاں — ولید و عاص و عتبہ الغرض جتنے بھی تھے ذیشاں[3]
یہ فرزندانِ تاریکی جو نورِ حق سے چندھیائے — ہوئے اک دن اکٹھے اور ابو طالب کے گھر آئے[4]
کہا "ہم کو بھتیجا آپ کا بے دیں کہتا ہے — ہمارے دین کو انسان کی توہین کہتا ہے

---

[1] دیکھو سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۱۵

[2] حضرت ابوبکر کے دفتر فضائل کا پہلا باب یہی ہے کہ انہوں نے بے دریغ دولت خرچ کر کے مظلوم مسلمان لونڈی اور غلاموں کو بھاری بھاری داموں پر خرید کے آزاد کر دیا (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۱۵)

[3] ابوجہل ابن ہشام' امیہ بن خلف' عقبہ ابن معیط' ابوسفیان حرب بن امیہ' ولید بن مغیرہ (حضرت خالد کا باپ) عاص بن وائل سہمی (عمر بن عاص کا باپ) عتبہ بن ربیعہ (امیر معاویہ کا نانا)

[4] دیکھو سیرت النبی صفحہ ۲۰۵

بُرا کہتا ہے وہ چھوٹے بڑے سارے خداؤں کو
ہبل کو لات کو عزیٰ کو دیوی دیوتاؤں کو
ہمارے باپ داداؤں کو بھی گمراہ کہتا ہے
سوا اپنے خدا کے سب کو غیر اللہ کہتا ہے
بس اب برداشت کر سکتے نہیں ہم اس کی جرأت کو
کسی دن دیکھ لیں گے اس کو اور اس کی نبوت کو
ہم اپنے دین کی توہین پر چپ رہ نہیں سکتے
تمہارے پاس آئے ہیں کہ بس اب سہہ نہیں سکتے
تم اس کا ساتھ چھوڑو یا کرو تنبیہ سمجھاؤ
وگرنہ جنگ کا ساماں کرو میدان میں آؤ!"

## چچا کی فہمائش بھتیجے کو

یہ کہہ کر چل دیئے سب لوگ ابو طالب بھی گھبرائے
انہیں ڈر تھا مبادا قوم ہی سے جنگ چھڑ جائے
بلایا آپ کو نرمی سے بولے "جانِ عم دیکھو!
تمہیں لازم ہے ڈالو اس چچا پر بارِ کم' دیکھو'
تم اپنے دین کی تلقین کو رہنے دو جانے دو
بڑھاپے میں ہماری شان پر دھبہ نہ آنے دو
میں بوڑھا ہوں اکیلا کل عرب سے لڑ نہیں سکتا
میں اڑ بھی جاؤں تو سارا قبیلہ اڑ نہیں سکتا"

## بھتیجے کا جواب

چچا کے دامنِ شفقت کو بھی ہٹتا ہوا پایا
تو ہوکر آبدیدہ ہادیٔ برحق نے فرمایا
قسم اللہ کی سارا جہاں بھی ہو اگر دشمن
یہ سب شیطان کے ساتھی بڑھیں ہوکر بشر دشمن
جفا و ظلم کی آندھی چلے طوفان آجائیں
مٹانے کو مرے شداد اور ہامان آ جائیں
کسی دھمکی، کسی ڈر سے مرا دل گھٹ نہیں سکتا
مجھے یہ فرض ادا کرنا ہے اس سے ہٹ نہیں سکتا
مرے ہاتھوں میں لاکر چاند سورج بھی اگر رکھ دیں
مرے پیروں تلے روئے زمیں کا مال و زر رکھ دیں

خدا کے کام سے میں باز ہر گز رہ نہیں سکتا
یہ بت جھوٹے ہیں میں جھوٹوں کو سچا کہہ نہیں سکتا

میں سچا ہوں تو بس میرے لیے میرا خدا بس ہے
کسی امداد کی حاجت نہیں اُس کی رضا بس ہے

مرا ایمان ہے ہر شے پہ قادر حق تعالیٰ ہے
وہی آغاز کو انجام تک پہنچانے والا ہے

## ابوطالب کا تاثر

ابو طالب نے حیرت سے بھتیجے کی طرف دیکھا
جلالِ مصطفیٰ میں نورِ حق جلوہ نما پایا

کہا "اے جانِ عم اب میں کسی سے ڈر نہیں سکتا
جہاں میں کوئی تیرا بال بیکا کر نہیں سکتا"!

## تبلیغِ حق کا دشوار گزار رستہ

## کفار کی ایذا رسانی اور توہین

پیمبر دعوتِ اسلام دینے کو نکلتا تھا
نویدِ راحت و آرام دینے کو نکلتا تھا

نکلتے تھے قریش اس راہ میں کانٹے بچھانے کو
وجودِ پاک پر سو سو طرح کے ظلم ڈھانے کو

امیہ بولہب بوجہل عقبہ سخت دشمن تھے
شقاوت پیشہ تھے بیداد گر تھے اور پُرفن تھے

خدا کی بات سن کر مضحکے میں ٹال دیتے تھے[1]
نبی ﷺ کے جسمِ اطہر پر نجاست ڈال دیتے تھے[2]

---

[1] قرآن مجید کی آیت ذیل میں اسی طرف اشارہ ہے۔

لَا تَسْمَعُوْا لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ وَالْغَوْا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَغْلِبُوْنَ (حم سجدہ)		اس قرآن کو نہ سنو اس میں گڑبڑ ڈال دو شائد تم غالب آ و۔

[2] ابولہب بن عبدالمطلب آنحضرت ﷺ کا چچا تھا' مگر آپ کو سب سے زیادہ ایذا دیتا تھا آپ کے دروازے پر محض ستانے کے لیے نجاست ڈال دیتا ایک مرتبہ کچھ اونٹ ذبح ہوئے تھے ان کی اوجھیں پڑی ہوتی تھیں ابوجہل نے دل لگی کی راہ سے کہا' اس اوجھ کو کون لے کر اس شخص پر ڈالتا ہے؟ عقبہ بن ابی معیط نے کہا میں حاضر ہوں یہ کہہ کر اُس نے اوجھ اُٹھائی آپ ﷺ سجدے میں تھے کہ سر اور دونوں شانوں کے درمیان رکھ دی' اور سب لوگ قہقہے لگانے لگے۔ آپ ﷺ اُسی طرح ساکت و صامت سجدے میں پڑے رہے سیدۃ النساء حضرت فاطمۃ الزہراؓ کو خبر ہوئی اگرچہ وہ کمسن تھیں مگر تاب نہ لائی دوڑی ہوئی آئیں اور اس نجاست کو دونوں ہاتھوں سے ہٹایا۔ (خاتم المرسلین از شرر صفحہ ۹۰-۹۱)

کوئی گالی سناتا تھا کوئی پتھر اُٹھاتا تھا — کوئی توحید پر ہنستا تھا کوئی منہ چڑاتا تھا
حرم کی سرزمیں پر آپ پڑھتے تھے نماز اکثر — ہمیشہ اس گھڑی کی تاک میں رہتے تھے بدگوہر
قریشی مرد اُٹھ کر راہ میں آوازے کستے تھے — یہ ناپاکی کے چھرّے چار جانب سے برستے تھے
کوئی حضرت کی گردن گھونٹتا تھا کس کے چادر میں — کوئی دیوانہ پتھر مارتا تھا آپ کے سر میں[1]
قریشی عورتیں کانٹے بیابانوں سے لاتی تھیں — گزرگاہِ گلِ گلزارِ وحدت میں بچھاتی تھیں[2]
نجاست گھر کے دروازے پہ لاکر پھینک جاتی تھیں — جھگڑتیں بدزبانی کرتی تھیں فتنے اُٹھاتی تھیں
کلامِ حق کو سن کر کوئی کہتا تھا یہ شاعر ہے — کوئی کہتا تھا کاہن ہے کوئی کہتا تھا ساحر ہے

مگر وہ منبعِ حلم و صفا خاموش رہتا تھا
دعائے خیر کرتا تھا جفا و ظلم سہتا تھا

# قریش کی طرف سے مادی ترغیبات

## عتبہ کی فہمائش

قریش اک دن اکٹھے ہو کے بیٹھے اور یہ سوچا — کہ ظلم اتنے کیے لیکن نتیجہ کچھ نہیں نکلا
محمد اس قدر صابر ہے کیوں ؟ یہ ماجرا کیا ہے؟ — نمود و نام کا طالب نہیں تو چاہتا کیا ہے؟

---

[1] ایک دفعہ بہت سے قریش نے جن میں اشراف قریش شامل تھے آنحضرت پر وار کیا عقبہ بن ابی معیط نے آپ کے گلے میں چادر ڈال کر اس قدر مروڑا کہ آپ کا دم رُکنے کے قریب ہو گیا اتنے میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ جھپٹ کر آئے اور ان لوگوں کے ہاتھوں سے آپ کو یہ کہہ کر چھڑایا۔
اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ یَّقُوْلَ رَبِّیَ اللّٰہُ وَقَدْ جَآءَکُمْ بِالْبَیِّنٰتِ — تم ایک شخص کو محض اس لیے قتل کرتے ہو کہ وہ کہتا ہے اللہ میرا پروردگار ہے تمہارے پاس روشن دلائل لایا ہے

[2] ابوسفیان کی زوجہ ام جمیل جو ابوسفیان کی بہن تھی وہ کام چھوڑ کے جاتی اور خاردار جھاڑیوں کا ایک بوجھ پیٹھ پر لاد کے لاتی اور آپ کے راستے میں بچھا دیتی' چونکہ آپ صبح اُٹھنے کے عادی تھے اور اندھیرے منہ طواف کعبہ کیا کرتے تھے' اس لیے آپ کو ان کانٹوں سے سخت تکلیف پہنچتی۔

غرض آپس میں کوئی مشورہ کر کے اُٹھا عتبہ — رسولِ پاک سے تنہائی میں جا کر ملا عتبہ
کہا "جس دن سے تم کہنے لگے ہو خود کو پیغمبر — بڑی بھاری مصیبت ڈال دی ہے قوم کے سر پر
رواج و رسمِ قومی کی برائی کرتے پھرتے ہو — غلاموں مفلسوں[1] سے آشنائی کرتے پھرتے ہو
بُرا کہتے ہو کیش و مذہبِ اجداد و آبا کو — کہا کرتے ہو تم دوزخ کا ایندھن[2] لات وعزیٰ کو
پرانے دین سے تم پھیرتے جاتے ہو لوگوں کو — خدا اک ہے' انوکھی بات سمجھاتے ہو لوگوں کو
قریش اس ذلت و توہین سے تنگ آ چکے ہیں سب — بظاہر ہر طریقے سے تمہیں سمجھا چکے ہیں سب
بتاؤ تو سہی آخر تمہارا مدعا کیا ہے؟ — بہت اچھے تھے پہلے تم تمہیں آخر ہوا کیا ہے؟
رسومِ عام میں پہلے بھی شرکت تم نہ کرتے تھے — ہمارے دیوتاؤں کی عبادت تم نہ کرتے تھے
تمہیں ہم نیک طینت جانتے تھے کچھ نہ کہتے تھے — تمہارا مرتبہ پہچانتے تھے کچھ نہ کہتے تھے
یہ کیا جادو ہے' کیا افسوں ہے جس میں کھو گئے ہو تم — روایاتِ قدیمہ کے مخالف ہو گئے ہو تم
تمہاری اس روش نے قوم میں ہے تفرقہ ڈالا — نہ ہو گا اس طریقہ سے تمہارا مرتبہ بالا
اگر دولت کی خواہش ہو تو دولت تم کو دلوائیں — تمہارے واسطے ہم جمع کر کے مال و زر لائیں
عرب کی سلطنت چاہو تو یہ بھی کچھ نہیں مشکل — کہ سارے ملک کو کر دیں گے ہم اس بات پر مائل
کسی عورت پہ عاشق ہو تو ناممکن نہیں یہ بھی — ہمیں کہہ دو تمہارا کام کر دیں گے ہمیں یہ بھی
نہیں ہے گر نمود و نام و شاہی سے غرض تم کو — تو پھر ظاہر یہ ہوتا ہے کہ ہے کوئی مرض تم کو

[1] حضرت نوح کے خاص مقربین کی نسبت بھی کفار اسی طرح کہا کرتے تھے۔
وَمَا نَرٰكَ اتَّبَعَكَ اِلَّا الَّذِيْنَ هُمْ اَرَاذِلُنَا بَادِیَ الرَّاْیِ وَمَا نَرٰی لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍۭ بَلْ نَظُنُّكُمْ كٰذِبِيْنَ ٥ (ہود)
اور ہم تو بظاہر یہی دیکھتے ہیں کہ تیری پیروی انہیں لوگوں نے کی ہے جو رذیل ہیں' اس لیے ہم تم میں کوئی بھی برتری نہیں پاتے بلکہ ہماری نظر میں تم سب جھوٹے ہو۔

[2] اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ (الانبیاء)
تم اور جن چیزوں کو پوجتے ہو سب دوزخ کا ایندھن ہوں گی۔

اگر یہ ہے تو کہہ دو صاف جس سے ہم سمجھ جائیں
کریں اس کا تدارک اور دوائیں ڈھونڈ کر لائیں
مسلط کوئی جن ہے یا کوئی آسیب آتا ہے؟
ستاتا ہے تمہیں اس قسم کی باتیں سکھاتا ہے؟
ہمیں تم صاف کہہ دو ہم کسی عامل کو بلوائیں
کوئی تعویذ ڈھونڈیں کوئی ٹونا ٹوٹکا لائیں!
مگر اس کام سے باز آؤ یہ ضدی روش چھوڑو
مقدس دیوتاؤں کو بُرا کہنے سے منہ موڑو

تمہارے ان طریقوں سے بڑا طوفان آئے گا
تمہارے پیروؤں میں کوئی بھی جینے نہ پائے گا

## ارشادِ نبوت

کہا' میں تم کو ارشاداتِ ربانی سناتا ہوں
ہدایت کے لیے آیاتِ قرآنی سناتا ہوں
یہ فرما کر پڑھیں حٰمٓ کی آیاتِ [1] قرآنی
سنیں عتبہ نے سن کر ہو گیا غرقابِ حیرانی
اُٹھا چپ چاپ اپنے ساتھیوں کے رو برو آیا
کہا میں نے تو اس کو ساحر و کاہن نہیں پایا
وہ شاعر بھی نہیں کچھ اور ہے طرزِ کلام اس کا
میں کہتا ہوں کہ لوہا مان لیں گے خاص و عام اس کا
نہ مال و جاہ کی خواہش نہ ہے دھمکی کا ڈر اس کو
مناسب ہے کہ اب رہنے دو اس کے حال پر اُس کو
اگر اس شخص کو اہلِ عرب نے مار ہی ڈالا
چلو چھٹی ہوئی مطلب تمہارا ہو گیا پورا
اگر یہ غالب آیا ملک پر تو بھی بُرا کیا ہے
تم اس کی قوم ہو سب کے لیے اچھا ہی اچھا ہے
وہ بولے "اور لیجے یہ بھی اب ہم کو ڈبوتا ہے
دلِ عتبہ پہ جادُو چل گیا معلوم ہوتا ہے"

---

[1] قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَاسْتَقِيْمُوْٓا اِلَيْهِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ (حٰمٓ السجدہ)

کہہ دے میں تمہارے جیسا بشر ہوں وحی نے بتایا کہ تمہارا خدا صرف وہی ایک خدا ہے پس سیدھے اس کے حضور میں جاؤ اور معافی طلب کرو۔

قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

کہہ دے کیا تم لوگ اس خدا کو جھٹلاتے ہو جس نے دو دن میں یہ زمین پیدا کر دی اور تم خدا کے شریک قرار دیتے ہو وہی ہے سارے جہان کا پروردگار!

غرض کوئی نہ کی پروا پرستارانِ باطل نے ۔۔۔ رسول اللہ کو اب اور ایذائیں لگیں ملنے
ابی طالب کے ڈر سے قتل گرچہ کر نہ سکتے تھے ۔۔۔ مگر تضحیک اور تذلیل کرنے سے نہ تھکتے تھے
ابو جہل اور عتبہ کرتے تھے گستاخیاں ایسی ۔۔۔ کہ سن کر بھی جنہیں برداشت کر سکتا نہیں کوئی

## حضرت حمزہؓ کا ایمان لانا

شجاعِ نامور فرزندِ عبد المطلب حمزہؓ ۔۔۔ وہ عم مصطفیٰؐ عالی نسب والا حسب حمزہؓ
وہ حمزہ[1] جس کو شاہِ شہسوارانِ عرب کہیے ۔۔۔ جسے جانِ عرب لکھیے جسے شانِ عرب کہیے
اگرچہ اب بھی اپنے کفر کی حالت پہ قائم تھے ۔۔۔ مگر فخرِ رسل کی دائمی اُلفت پہ قائم تھے
مشیت تھی کہ ان کے دم سے تقویت ملے حق کو ۔۔۔ مٹے باطل سے شانِ ظاہری شوکت ملے حق کو
چلے آتے تھے اک دن دشت سے وہ پشتِ توسن پر ۔۔۔ شجاعت اور جلالِ ہاشمی تھا اپنے جوبن پر
سوئے خانہ چلے جاتے تھے رستے میں یہ سن پایا ۔۔۔ بھتیجے کو مرے بو جہل نے صدمہ ہے پہنچایا
یہ سن کر جوشِ خوں سے روح میں غیظ و غضب دوڑا ۔۔۔ پلٹ کر سوئے کعبہ ابنِ عبد المطلب دوڑا
وہاں بو جہل اپنے ساتھیوں میں گھر کے بیٹھا تھا ۔۔۔ مثیل ابرہہ تھا ہاتھیوں میں گھر کے بیٹھا تھا
کیا حمزہ نے نعرہ "او ابو جہل او خرِ بزدل! ۔۔۔ محمد مصطفیٰؐ کے دین میں اب میں بھی ہوں شامل
سنا ہے میں نے تو میرے بھتیجے کو ستاتا ہے ۔۔۔ ہمیشہ گالیاں دیتا ہے اور فتنے اُٹھاتا ہے
اگر کچھ آن رکھتا ہے تو آ میرے مقابل ہو ۔۔۔ کہ تیری بد زبانی کا چکھا دوں کچھ مزا تجھ کو
بلا لے ساتھ اپنے اِن حمایت کرنے والوں کو ۔۔۔ ذرا میں بھی تو دیکھوں ان کمینوں کو رذالوں کو"

[1] حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب آنحضرت کے برادر رضاعی بھی تھے یعنی آنحضرت ﷺ نے ثویبہ کا دودھ بھی پیا تھا۔ ثویبہ حضرت حمزہ کو بھی دودھ پلا چکی تھی۔

یہ کہہ کر گھس پڑے حمزہ گروہ بد سگالاں میں
گریباں سے پکڑ کر کھینچ لائے اس کو میداں میں
کماں تھی ہاتھ میں وہ سر پہ نا ہنجار کے ماری
گرا بوجہل سر سے ہوگیا ناپاک خوں جاری[1]
سبھی دبکے کھڑے تھے چھا گیا تھا ایک سناٹا
مگر حمزہؓ نے کھا کر رحم اس کا سر نہیں کاٹا
کہا "گر آج سے میرے بھتیجے کی طرف دیکھا
تیرے ناپاک چمڑے میں شتر کی لید بھروں گا"
یہ کہہ کر چل دیئے مشرک بھلا کیا ٹوک سکتے تھے
کہیں روباہ بھی اس شیرِ نرؓ کو روک سکتے تھے
ابو جہل اس لیے دبکا پڑا تھا فرش کے اوپر
مبادا واپس آ کر قتل کر دے عمِ پیغمبر
یہاں سے جا کے حمزہؓ جلد تر ایمان لے آئے
بھتیجے کے وسیلے سے چچا نے مرتبے پائے

# حضرت عمر کے اِیمان کا بیان

## دُشمنانِ دِین میں نبی کے قتل کی تجویزیں

عمرؓ ابنِ خطاب اس وقت تک ایماں نہ لائے تھے
حجابِ کفر میں تھے دامنِ حق میں نہ آئے تھے
نہایت صاحبِ غیرت بہادر تھے تہمتن تھے
مگر سچے نبی کے اور مسلمانوں کے دشمن تھے
غریبوں حق پرستوں کو اذیت دیتے رہتے تھے
مسلماں اُن کے ہاتھوں سے ہزاروں رنج سہتے تھے
جنابِ حضرتِ حمزہؓ بھی جب ایمان لے آئے
تزلزل پڑ گیا باطل میں اہلِ مکہ گھبرائے
مسلمانوں کی روز افزوں ترقی سے لگے ڈرنے
نبیؐ کو قتل کر دینے کی تجویزیں لگے کرنے
کوئی بولا غضب ہے اپنی طاقت گھٹتی جاتی ہے
کہ دُنیا دِین آبائی سے پیچھے ہٹتی جاتی ہے

[1] دیکھو خاتم المرسلین صفحہ ۹۳
[2] حضرت حمزہ کا خطاب اسداللہ و رسولہٗ بھی تھا۔ دیکھو رحمۃ للعالمین جلد دوم صفحہ ۹۱

یہی حالت رہی تو ایک دن ایسا بھی آئے گا		ہبل کے واسطے کوئی چڑھاوا بھی نہ لائے گا"
کوئی بولا" یہ مذہب پھیلنے سے رُک نہیں سکتا		محمدؐ زندہ ہیں جب تک یہ جھگڑا چک نہیں سکتا"
کہا بوجہل نے" دیکھو یہ نرمی کا نتیجہ ہے"		پکارا" بولہب[2] میں کیا کروں میرا بھتیجا ہے"

## عمرؓ نبیؐ کے قتل کا بیڑا اُٹھاتے ہیں

عمرؓ بولے یہ قصہ ہی چکا دیتا ہوں میں جا کر		کہ دیتا ہوں تمہیں سرہادیٔ اِسلام کا لا کر
بدی کے غلغلے اس محفلِ حق پوش میں اُٹھے		عمر نے کھینچ لی تلوار پورے جوش میں اُٹھے
چلے اس زندگی بخشِ جہاں کے قتل کرنے کو		شہنشاہِ مکان و لا مکاں کے قتل کرنے کو
نعیم[3] اِک مردِ مسلم سے ہوئی مُٹ بھیڑ رستے میں		وہ بولے آج کیا ہے تم نظر آتے ہو غصے میں؟
کہا" میں قتل کرنے جا رہا ہوں اس پیمبر کا		کہ جس نے خرخشے میں ڈال رکھا ہے عرب بھر کو"
وہ بولے اپنے گھر کا حال بھی معلوم ہے تم کو		کہ ہمشیرہ مسلماں ہو چکی معلوم ہے تم کو؟
تمہارے گھر میں بستا ہے خدا کا نام مدت سے		کہ بہنوئی تمہارا لا چکا اِسلام مدت سے"
یہ سن کر اور بھی غیظ و غضب طوفان پر آئے		عمر تلوار کھینچے اپنے بہنوئی کے گھر آئے
غضب ٹوٹا عمر دہلیز پر جس وقت چڑھتے تھے		وہ دونوں حضرتِ خباب[4] سے قرآن پڑھتے تھے

---

[1] دیکھو سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۰۸

[2] بولہب نبی کا سب سے زیادہ دشمن تھا جب آنحضرت ﷺ تبلیغ کے لیے نکلتے تو یہ پیچھے سے پکارتا جاتا۔ لوگو! دیوانہ ہے اس کی بات میں نہ آنا۔

[3] نعیم بن عبداللہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خاندان کے ایک معزز شخص تھے۔

[4] حضرت خباب بن الارت بنی تمیم میں سے تھے جاہلیت میں غلام بنا کر فروخت کر دیے گئے تھے ام انمار نے خرید لیا تھا یہ ان دنوں ایمان لائے جب آنحضرت ﷺ ارقم کے گھر میں مقیم تھے اور اس وقت تک صرف چھ سات شخص ایمان لا چکے تھے انہوں نے اِسلام کی محبت میں طرح طرح کی تکلیفیں اُٹھائی تھیں ان کو گرم ریت پر لٹا کر سینے پر پتھر رکھ دیے جاتے اور ان کی پشت ان صدمات سے برص کے سفید داغوں کی طرح سفید پڑ چکی تھی۔ (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۱۲-۲۱۳)

عمر داخل ہوئے جب گھر کے اندر سخت غصے میں
سنی آہٹ تو فوراً چھپ گئے خباب پردے میں

کہا کیا پڑھ رہے تھے تم وہ بولے "تم کو کیا مطلب"!
کہا "دونوں مسلماں ہو چکے ہو جانتا ہوں سب!"

بہن[1] بہنوئی کو آخر عمرؓ نے اس قدر مارا
کہ زخموں سے نکل کر خون کی بہنے لگی دھارا

بہن بولی عمر! ہم کو اگر تو مار بھی ڈالے
شکنجوں میں کسے یا بوٹیاں کتوں سے نچوالے

مگر ہم اپنے دینِ حق سے ہرگز پھر نہیں سکتے!
بلندی معرفت کی مل گئی ہے گر نہیں سکتے!!"

دہن سے نامِ حق آنکھوں سے آنسو منہ سے خوں جاری
عمر کے دل پر اس نقشے سے عبرت ہو گئی طاری

کہا اچھا دکھاؤ مجھ کو وہ آیاتِ قرآنی
سمجھ رکھا ہے جن کو تم نے ارشاداتِ ربانی"

بہن بولی "بغیرِ غسل اس کو چھو نہیں سکتے"
یہ سن کر اور حیرت چھا گئی منہ رہ گئے تکتے

اُٹھے اور غسل کر کے لے لیا قرآن ہاتھوں میں
بھلی ساعت میں آئی دولتِ ایمان ہاتھوں میں

## حضرت عمرؓ کا ایمان

کلامِ پاک کو پڑھتے ہی[2] آنسو ہو گئے جاری
خدائے واحد و قدوس کی ہیبت ہوئی طاری

---

[1] حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بہنوئی کا نام سعید بن زید تھا اور بہن کا نام فاطمہ بن خطاب۔

[2] سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم صفحہ ۲۰۹ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے قرآن کے اجزالا کر سامنے رکھ دیے عمر رضی اللہ عنہ نے اٹھا کر دیکھا تو یہ سورۃ تھی۔

سَبَّحَ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ○ (حدید) — زمین و آسماں میں جو کچھ ہے خدا کی تسبیح پڑھتا ہے اور خدا ہی غالب حکمت والا ہے

ایک ایک لفظ پر اُن کا دل مرعوب ہو جاتا تھا یہاں تک کہ جب اس آیت پر پہنچے۔

اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ (حدید) — خدا پر اور اس کے رسول پر ایمان لے آؤ۔

تو بے اختیار پکار اُٹھے

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ — میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کے سوا کوئی معبود نہیں اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم رسول خدا ہیں۔

وہ دل، وہ سخت دل جو آہن و فولاد کا دل تھا　　مسلمانوں کے حق میں جو کسی جلاد کا دل تھا
شعاعِ نور نے اس دل کو یکسر موم کر ڈالا　　ہوئی تسکین بہہ نکلا قدیمی کفر کا چھالا
اُڑی کافور کی صورت سیاہی رنگِ باطل کی　　یکا یک آج روشن ہو گئیں گہرائیاں دل کی
اِسی عالم میں اُٹھے جانبِ کوہِ صفا دوڑے　　نکل کر نرغۂ شیطاں سے جیسے پارسا دوڑے

## عمرؓ آستانہ نبوت پر

رسول اللہ تھے اس دم مقیمِ خانہ ارقمؓ[1]　　حضوری میں جناب حمزہؓ و بوبکرؓ تھے ہمدم
نحیف و ناتواں کچھ اور اہلِ اللہ بیٹھے تھے　　خدا سے لو لگائے دو جہاں کے شاہ بیٹھے تھے
عمر آئے مسلح، آ کے دروازے پہ دی دستک　　اسی انداز میں تھے ہاتھ میں تلوار تھی اب تک
صحابہ نے جونہی سوراخ میں سے جھانک کر دیکھا　　چمک تلوار کی آئی نظر روئے عمرؓ دیکھا
صحابہ میں سے اکثر ڈر گئے اس رنگِ ظاہر سے　　عمرؓ کا دبدبہ کچھ کم نہ تھا اِک فوجِ قاہر سے
رسول اللہ سے آ کر عرض کی اک طرفہ ساماں ہے　　عمرؓ در پر کھڑے ہیں ہاتھ میں شمشیرِ براں ہے
کہا حمزہؓ نے "جاؤ جس طرح آتا ہے آنے دو　　اسے اندر بلاؤ جس طرح آتا ہے آنے دو
ادب ملحوظ رکھے گا تو خاطر سے بٹھائیں گے　　نمونہ اس کو ہم خلقِ محمد کا دکھائیں گے
اگر نیت نہیں اچھی تو اس کو قتل کر دوں گا　　اسی کی تیغ سے سر کاٹ کر چھاتی پہ[2] دھر دوں گا"
رسول اللہ سن کر مسکرائے اور فرمایا　　"بلا لو دیکھ لیں کس دُھن میں ہے ابنِ خطاب آیا"
عمرؓ داخل ہوئے اندر تو اُٹھے حضرتِ والا　　ہوا ضَو ریز سرِّ شاخِ طوبیٰ پر قدِ بالا

[1] ارقم کا مکان کوہ صفا کی تلیٹی پر تھا اور رسول اللہ وہاں پناہ گزیں تھے (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۱۰)
[2] دیکھو سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۱۰

کہا چادر کا دامن کھینچ کر یوں اے عمر کیا ہے! "چلا تھا آج کس نیت سے' کس نیت سے آیا ہے؟"
عمرؓ کے جسم پر اک کپکپی سی ہو گئی طاری وہیں سر جھک گیا آنکھوں سے آنسو ہو گئے جاری
ادب سے عرض کی" حاضر ہوا ہوں سر جھکانے کو خدا پر اور رسولِ پاکؐ پر ایمان لانے کو"
یہ کہنا تھا کہ ہر جانب صدائے مرحبا گونجی فضا میں نعرۂ اللہ اکبر کی صدا گونجی

## حضرت عمرؓ کی شانِ ایمان

عمرؓ رخصت ہوئے ایمان لا کر شہر کی جانب چلے بے خوف ہو کر بانیانِ قہر کی جانب[1]
وہاں وہ لوگ بیٹھے تھے عمرؓ کے منتظر سارے کسی کے قتل ہونے کی خبر کے منتظر سارے
عمرؓ آ کر پکارے "اے قریش! اے فہر[2] کے بیٹو! سنو اے عقل کے اندھو' سنو تقدیر کے ہیٹو!
یہ بت جھوٹے ہیں بیشک پوجنا بے سود ہے سب کا خدا واحد ہے' جو خالق ہے اور معبود ہے سب کا
کوئی جھٹلائے مجھ کو یا کرے میرا یقیں کوئی محمد ہیں رسول اللہ اس میں شک نہیں کوئی
نہ ہوگا کچھ بھی حاصل مکر سے' حجت سے' حیلے سے فلاحِ دین و دنیا ہے محمدؐ کے وسیلے سے
حقیقت کا تمہارے سامنے اظہار کرتا ہوں میں توحید و رسالت کا بہ دل اقرار کرتا ہوں
کتاب اللہ پر' قرآن پر ایمان لایا ہوں خدائے واحد و رحمٰن پر ایمان لایا ہوں"
یہ سن کر زلزلہ سا آ گیا ایوانِ باطل میں بہت صدمہ ہوا دل کی امیدیں رہ گئیں دل میں

---

[1] حضرت عمر سے پہلے پچاس کے قریب آدمی ایمان لا چکے تھے عرب کے مشہور بہادر سیدالشہدا حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ بھی مسلمان ہو چکے تھے تاہم مسلمان اپنے فرائضِ مذہبی ادا نہیں کر سکتے تھے کعبہ میں نماز ادا کرنا تو گویا ناممکن ہی تھا لیکن حضرت عمر کے ایمان لانے سے حالت بدل گئی۔ انہوں نے علانیہ اسلام کا اظہار کیا۔ کافروں نے شدت کے ساتھ مخالفت کی لیکن وہ ثابت قدم رہے یہاں تک مسلمانوں کو ساتھ لے جا کر کعبے میں نماز ادا کی ابن ہشام اس واقعہ کو عبداللہ بن مسعود کی زبانی اس طرح لکھتا ہے کہ عمر اسلام لائے تو قریش نے لڑے یہاں تک کہ کعبے میں نماز پڑھی اور ان لوگوں کے ساتھ ہم لوگوں نے بھی پڑھی۔

[2] فہر قریش اوّل کا نام تھا۔

اُٹھے سب طیش کھا کر پل پڑے اس مردِ غازی پر
کیا اُن بھیڑیوں نے حملہ اس شیرِ حجازی پر
مگر وہ مردِ میدانِ وغا غالب رہا سب پر
خدا غالب ہوا' نامِ خدا غالب رہا سب پر

# ہجرتِ حبشہ

## ایذا دہی کی انتہا' طرح طرح کی عقوبتیں

عمرؓ کی حق پسندی سے بڑھی اِسلام کی شوکت
علی الاعلان اب ہونے لگی تبلیغ کی خدمت
قریش اب ہو چکے تھے درحقیقت خون کے پیاسے
یہ باطل محو کرنا چاہتا تھا حق کو دُنیا سے
ستم ایجاد تھے' لاکھوں ستم ایجاد کرتے تھے
کوئی جلاد کیا کرتا جو یہ جلاد کرتے تھے
زمین و آسماں جب دھوپ کی گرمی سے تپتے تھے
غضب کی دل لگی تھی ریت پر مسلم تڑپتے تھے
جھلس کر سرخ ہو جاتی تھی جب چھاتی چٹانوں کی
ہم آغوشی ہوا کرتی تھی ان سے بے زبانوں کی
نشانِ سجدۂ توحید تھا جن کی جبینوں پر
دھرے رہتے تھے پہروں سخت پتھر اُن کے سینوں پر
جو ابراہیم کے پوتوں کو پھول اور باغ دیتے تھے
سلاخیں سرخ کر کے لوگ ان کو داغ دیتے تھے
مثالِ نوح جو اِنسان کے بیڑے تراتے تھے
انہیں یہ لوگ پہروں آب میں غوطے کھلاتے تھے
غلاموں تک نہ تھا محدود یہ "لطف و کرم" ان کا
کہ تھا ہر بندۂ توحید پر ظلم و ستم ان کا
ابو بکرؓ و عمرؓ عثمانؓ [1] علیؓ تک کو ستاتے تھے
ابوذرؓ پر زبیرؓ و سعدؓ پر سو ظلم ڈھاتے تھے
وہ مصعبؓ عبد رحمٰنؓ اور جعفر بنؓ ابی طالبؓ
یہ سب کے سب بہادر جو کہ تھے یک جان دو قالب

[1] حضرت عثمان بن عفان کے اسلام لانے کی خبر ان کے چچا کو ہوئی تو وہ ان کو طرح طرح کی ایذائیں دینے لگا' اکثر اوقات کھجور کی صف میں لپیٹ کر باندھ دیتا اور نیچے دھواں دیا کرتا۔

قیامت خیز ایذائیں غضب کے رنج سہتے تھے — تشدد منع تھا اس واسطے خاموش رہتے تھے

وطن کی سرزمیں پھرنے لگی جب آسماں بن کر — ہوادم گھونٹنے کے واسطے پھیلی دھواں بن کر

حقوقِ زندگی بھی چھن گئے جب اہلِ وحدت سے — حبش کی سمت ہجرت کا ملا فرماں نبوت سے

مسلمانوں کی اک تعداد نکلی بے وطن ہو کر — حبش یعنی نجاشی کی حکومت میں بنایا گھر

مگر اس امر کی جب اہلِ مکہ نے خبر پائی — تعاقب کے لیے فوراً سفارت ایک بھجوائی

چلے مکے سے ابنِ عاص جو تھے ان دنوں کافر — سفارت لے کے دربارِ نجاشی میں ہوئے حاضر

حضورِ شہ جھکے سجدے میں یہ سب ظلم کے بانی — تحائف اور نذریں پیش کر کے عرض گزرانی

کہ اے شاہِ حبش یہ سلطنت قائم رہے دائم — ہمارے شہر سے بھاگ آئے ہیں کچھ قوم کے مجرم

حبش میں آ بسے ہیں ہر طرح دلشاد پھرتے ہیں — مذاہب کی بُرائی کرتے ہیں آزاد پھرتے ہیں

یہودی اور نصرانی مذاہب سے بھی جلتے ہیں — نیا دین ایک قائم کر لیا ہے جس پہ چلتے ہیں

پکڑ کر اس سفارت کے حوالے کیجیے ان کو — اسی خاطر ہم آئے ہیں ہمیں دے دیجیے ان کو"

نجاشی اور درباری یہ سب کے سب تھے نصرانی — ہوا جب مشورہ ہر شخص نے تائید کی ٹھانی[۵]

---

۱ حضرت ابوذر کا اسلام لانے والوں میں ساتواں یا چھٹا نمبر تھا۔

۲ وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً (النحل) — اور وہ لوگ جنہوں نے اللہ کی راہ میں ہجرت کی اور اس کے بعد کہ ظلم ہوئے ہم انہیں دنیا میں اچھی جگہ دیں گے۔

۳ سب سے پہلے حضرت عثمان بن عفان اور ان کی زوجہ یعنی آنحضرت ﷺ کی بیٹی سیدہ رقیہ نے ہجرت اختیار کی' آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا حضرت لوط علیہ السلام کے بعد عثمان پہلا شخص ہے جس نے راہ خدا میں ہجرت کی ہے یہ پہلا قافلہ ۱۲ مردوں اور چار عورتوں پر مشتمل تھا رات کی تاریکی میں مکے سے نکلے اور جدہ کی بندرگاہ سے جہاز پر سوار ہو کر حبش کو چلے گئے۔ ان کے بعد اور بھی مسلمان جن میں ۸۳ مرد اور ۱۸ عورتیں تھیں ان کے قافلہ سالار حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بھائی تھے۔

۴ عمر بن عاص جو بعد میں مسلمان ہوئے اور فاتح مصر کے نام سے مشہور ہیں اس وقت کافر تھے اور مسلمانوں کے سخت دشمن۔

۵ سفارت نے جس میں عمر بن عاص اور عبداللہ بن ربیعہ جیسے سرکردہ لوگ تھے نجاشی شاہ حبش کے درباریوں اور پادریوں کو جاتے ہی گانٹھ لیا تھا کہ دربار میں ان کی طرف سے تائید ہی ہوگی۔ (دیکھو سیرت النبی صفحہ ۲۲۰-۲۲۱)

## نجاشی اِنصاف کی راہ پر

مگر سب کی ہم آہنگی نجاشی نے بُری سمجھی
گلوئے عدل پر ایسی عدالت اِک چھری سمجھی

مسلمانوں کو بھی اُس نے بلایا اور فرمایا
کہ "تم کو قید کرنے کے لیے یہ وفد ہے آیا

تمہارا جرم کیا ہے قوم کیوں ناراض ہے تم سے؟
کسی کو قتل کر ڈالا کہ بگڑی کوئی شے تم سے؟

تمہارا دین کیا ہے کیا وہ دُنیا سے نرالا ہے؟
جسے تم یہ سمجھتے ہو کہ سب دینوں سے بالا ہے؟"

## دربارِ نجاشی میں حضرت جعفرؓ کی تقریر

جنابِ حضرتِ جعفرؓ اُٹھے تقریر کرنے کو
علی الاعلان دین اللہ کی تفسیر کرنے کو

کہا "اے بادشہ ہم لوگ کافر اور جاہل تھے
ہم اس دارِ مشقت میں نکمّے اور کاہل تھے

بہت بدکار تھے بت پوجتے' مردار کھاتے تھے
غریبوں کو' شریفوں کو' ضعیفوں کو ستاتے تھے

یتیموں پر' غلاموں لونڈیوں پر ظلم ڈھاتے تھے
پڑوسی زیر دستوں کو زبردستی دکھاتے تھے

یہ حالت تھی برادر کا برادر جان لیوا تھا
گناہوں کا سمندر ناؤ کا شیطان کھیوا تھا

دقیقہ کون سا باقی رہا تھا ڈوب جانے میں
سہارا کوئی بھی حاصل نہ تھا ہم کو زمانے میں

تکلف برطرف' جاتے تھے ہم سیدھے جہنم میں
اسی اثناء میں ایک سچا نبیؐ پیدا ہوا ہم میں

نبیؐ! شہرہ ہے ساری قوم میں جس کی امانت کا
کوئی منکر نہیں جس کی صداقت کا' دیانت کا

وہ آیا اور اُس نے دعوتِ اِسلام دی ہم کو
نکالا موت کے پنجے سے بخشی زندگی ہم کو

ہمیں تلقین کی ان پتھروں کا پوجنا چھوڑو
زنا سے' جھوٹ سے' چوری سے' سرشوری سے منہ موڑو

ہمیں تلقین کی اک دوسرے کے حق کو پہچانو
سبھی انسان ہو انسانیت دکھلاؤ نادانو

ہمیں اُس نے نماز و روزہ کے ارکان سکھلائے ۔۔۔ پسند آیا ہمیں یہ دین ہم ایمان لے آئے
بس اتنی بات تھی جس پر ہوئے اہلِ وطن دشمن ۔۔۔ ہمیں جی کھول کر دیتے رہے رنج و محن دشمن
ہمارا جرم یہ ہے بت پرستی چھوڑ دی ہم نے ۔۔۔ ملی ہم کو اذیت اپنی بستی چھوڑ دی ہم نے
ہمیں مجبور کرتے ہیں کہ پھر گمراہ ہو جائیں ۔۔۔ یہاں حاضر ہیں ہم اب آپ ہی انصاف فرمائیں"

## نجاشی راہِ ہدایت پر

سچائی کا اثر ظاہر ہوا قلبِ نجاشی پر ۔۔۔ وہ بولا "کون سا بُرہان لایا ہے وہ پیغمبرؐ"
سنائیں حضرت جعفرؓ نے چند آیاتِ قرآنی[1] ۔۔۔ نجاشی کے مکدر دل نے پائی جن سے تابانی
ہوا دل پر اثر آنکھوں سے آنسو ہو گئے جاری ۔۔۔ کہا لا ریب اللہ کی کتابیں ایک ہیں ساری
قسم اللہ کی اعجاز ہے انجیل و قرآں میں ۔۔۔ اسی کے نطق کی آواز ہے انجیل و قرآں میں

## نجاشی کا تہیہ

کیا اب یوں مخاطب اہلِ مکہ کے سفیروں کو ۔۔۔ کہ جاؤ کہہ دو اپنے بھیجنے والے شریروں کو
کہ "جو مظلوم میرے دامنِ دولت میں آئے گا ۔۔۔ وہ خود جائے تو جائے کوئی لے جانے نہ پائے گا"
مسلمانوں سے بولا "تم حبش کو اپنا گھر سمجھو ۔۔۔ مجھے اپنا معین و ہم خیال و ہم نظر سمجھو
یہ دُنیا اک مسافر خانہ ہے ہم سب مسافر ہیں ۔۔۔ خدا منزل ہے سب کی حیف ہے اُن پر جو کافر ہیں"

---

1 حضرت جعفرؓ نے سورۂ مریم کی چند آیات پڑھیں دیکھو سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۲۱

# رسول اللہ کے خلاف اہلِ مکہ کا معاہدہ

شرارت اہلِ مکہ کی کسی صورت نہ کام آئی
سفارت بھی حبش سے یوں ہی بے نیلِ مرام آئی

شریروں کو بڑی شرمندگی تھی اپنی ہیٹی کی
اکٹھے ہو کے پھر اہلِ ستم نے اک کمیٹی کی

بنی ہاشم کے گھر سے بولہب بھی ساتھ شامل تھا
کہ ہر ایذا دہی کے وقت اس کا ہاتھ شامل تھا

صلاح و مشورے کے بعد اب یہ بات طے پائی
کہ اک تحریر لکھوا کر درِ کعبہ پہ لٹکائی

لکھا یہ تھا "تعلق قطع ہے اب آلِ ہاشم[1] سے
نہ رکھیں آج کے دن سے وہ کوئی واسطہ ہم سے

رفاقت، بیاہ، شادی، ناتا رشتہ، دوستی، اُلفت
مروّت، لین دین اور ملنا جلنا سب کا سب رخصت

تواضع، گفتگو، بیع و شریٰ سب ترک کرتے ہیں
کوئی آ کر نہ پوچھے گا وہ جیتے ہیں کہ مرتے ہیں

ہمارے شہر میں ڈھونڈیں نہ چیزیں کھانے پینے کی
نہیں پروا ہمیں اب ان کے مرنے اور جینے کی

ہمارے ان کے باہم کام دھندے بند ہیں سارے
قریش اس باہمی تحریر کے پابند ہیں سارے

ابو طالب لیے بیٹھے رہیں اپنے بھتیجے کو
مریں گے بھوکے پیاسے خود سمجھ لیں گے نتیجے کو

محمدؐ جو ہمیں ہر بات میں گمراہ کہتا ہے
خدا کو ایک اور خود کو رسول اللہ کہتا ہے

ابو طالب اگر اس کو ہمارے ہاتھ میں دے دیں
جو اسکے ساتھ والے ہیں سب اسکے ساتھ میں دیدیں

ہم اُن کو قتل کر ڈالیں تو پھر یہ عہد ٹوٹے گا
لہو ان کا دوبارہ نخلِ اُلفت بن کے پھوٹے گا

غرض یہ عہد لکھوا[3] کر درِ کعبہ پہ لٹکایا
ابو طالب کے پاس اک ہاشمی فوراً خبر لایا

---

[1] کیونکہ بنی ہاشم اگرچہ مسلمان نہیں ہوئے تھے مگر قبیلے کی عصبیت کے سبب سے نبی کا ساتھ نہیں چھوڑتے تھے۔ (رحمۃ للعالمین)

[2] اس معاہدہ کا ذکر طبری نے اور ابنِ سعد نے تفصیل سے کیا ہے نبی کریم کو قتل کے لیے حوالے کر دینے کا تذکرہ جواب مواہب لدنیہ میں ہے۔ (سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۲۸)

[3] اس معاہدہ کی کتابت منصور بن عکرمہ نے کی تھی۔

# ابو طالب کی ثابت قدمی

ابو طالب نے فرمایا "عجب اُلٹا زمانہ ہے — یہ اچھی دوستی ہے واہ کیا اچھا بہانہ ہے
وہ صبحِ نور جس کے چہرۂ انور کی برکت سے — کیا کرتے ہیں باراں کی تمنا ابرِ رحمت سے
وہ دامن جو یتیموں کو پناہیں دینے والا ہے — جو اندھوں کو بصیرت کی نگاہیں دینے والا ہے
وہ جس نے اُجڑی بچھڑی آدمیت کو سنوارا ہے — جو بے یاروں کا یارا بے سہاروں کا سہارا ہے
وہی جو ابرِ رحمت بن کے بے جانوں کو جاں بخشے — چمن کو رنگ بخشے اور بلبل کو زباں بخشے
وہی جو نوعِ انساں کو غلامی سے رہائی دے — وہی جو پنجۂ مرگِ دوامی سے رہائی دے
یہ اِنساں دامِ مرگ اس کے غلاموں پر بچھاتے ہیں — حرم کے طائروں کو شانِ صیادی دکھاتے ہیں
اسی کے باغ پر یہ برق شعلہ ریز ہوتی ہے — اسی کے بے زبانوں پر چھری اب تیز ہوتی ہے
وہ جس کا نام لینے سے پلٹ جاتی ہے تقدیریں — اسی کو قتل کر دینے کی اب ہوتی ہیں تدبیریں
کریں بیداد ہم پر اور ہمیں سے داد بھی چاہیں — ہمارا قتل ہو اور ہم سے پھر امداد بھی چاہیں
ہمیں منظور ہے قطعِ تعلق اہلِ مکہ سے — نہیں ہم چاہتے رسمِ تعلق اہلِ مکہ سے
یہ کہہ کر آلِ عبد المطلب کو گھر میں بلوایا — کیا کنبہ اکٹھا اور سارا حال بتلایا
بنی ہاشم اگرچہ آج تک ایماں نہ لائے تھے — مگر اہلِ حمیت ہاشمی ماؤں کے جائے تھے
اکٹھے ہو گئے شعبِ[1] ابی طالب میں آ کر — یہیں پر تھے رسولِ پاک اہلِ بیت اور چاکر
فقط اک بولہب سب سے الگ تھا سب کا دشمن تھا — نہایت سنگدل، بے رحم، بے ایمان پرفن تھا

---

[1] ابوطالب کے ایک قصیدے کا پہلا شعر ہے۔

وابیض یستسقی الغمامہ بوجھہ — وہ گورا شخص جس کے چہرے کی برکت سے بارانِ رحمت کی دعا کی جاتی ہے
ثمال الیتامی عصمۃ الارامل۔ — جو یتیموں کے لیے پناہ اور دکھیا عورتوں کو دُکھ سے نجات دینے والا ہے

# شعبِ ابی طالب[1] میں محصوری کا زمانہ

بڑی سختی سے کرتے تھے قریش اس گھر کی نگرانی　　نہ آنے دیتے تھے غلہ اِدھر تاحدِ امکانی
کوئی غلے کا سوداگر اگر باہر سے آ جاتا　　تو رستے ہی میں جا کر بولہب کمبخت بہکاتا
پہاڑوں کا درہ اِک قلعۂ محصور تھا گویا　　خدا والوں کو فاقوں مارنا منظور تھا گویا
رسول اللہ لیکن مطمئن تھے اور صابر تھے　　خدا جس حال میں رکھے اسی حالت پہ شاکر تھے
وہ حمزہ کا شکارِ آہواں کے واسطے جانا　　کبھی کچھ بھی نہ ملنا اور خالی ہاتھ آ جانا
وہ بچوں کا تڑپنا ماہیِ بے آب کی صورت[2]　　علیؓ کے ضبط میں غصے کے پیچ وتاب کی صورت
عمرؓ کا ہاتھ اکثر قبضۂ شمشیر پر رکھنا　　نبیؐ کے حکم پر سر تکیۂ تقدیر پر رکھنا
نبیؐ کے حکم کی تعمیل کرنا اور چپ رہنا　　غضب کو ضبط کرنا قہر اپنی جان پر سہنا
وہ بھوکی بچیوں کا رُوٹھ کر فی الفور من جانا　　خدا کا نام سن کر صبر کی تصویر بن جانا
تڑپنا بھوک سے کچھ روز آخر جان کھو دینا　　وہ ماؤں کا فلک کو دیکھ کر چپ چاپ رو دینا
گزارے تین سال اس رنگ سے ایمان والوں نے　　دکھا دی شانِ استقلال اپنی آن والوں نے
رضا وصبر سے دن کٹ گئے ان نیک بختوں کے　　کہ کھانے کے لیے ملتے رہے پتے درختوں کے
دکھائی شکل اس آغاز کے انجام نے اِک دن　　چچا کو دی خبر اس مصدرِ الہام نے اِک دن

---

۱ شعب ابی طالب پہاڑ کے ایک درے کا نام ہے جو خاندان بنو ہاشم کی موروثی ملکیت تھی۔

۲ دیکھو خاتم المرسلین صفحہ ۱۲۱-۱۲۲-۱۲۳ سیرت النبی ﷺ ۲۲۸-سیرت خیر البشر صفحہ ۷۲-سیرت رحمۃ للعالمین صفحہ ۵۳

۳ بنی ہاشم کے بچے بھوک سے اس قدر رویا کرتے تھے کہ ان کی آواز گھاٹی سے باہر سنائی دیتی۔ (زاد المعاد)

۴ صحابہ کی زبان سے مذکور ہے کہ ہم طلحہ کے پتے کھا کھا کر بسر کرتے تھے حضرت سعد بن وقاص کا بیان ہے کہ ایک دفعہ رات کو سوکھا ہوا چمڑہ ہاتھ آ گیا میں نے اس کو پانی سے دھویا پھر آگ پر بھونا اور پانی میں ملا کر کھایا۔ (روض الانف بحوالہ سیرت النبی صفحہ ۲۲۸)

کہ دیمک کھا چکی ہے ظالموں کے عہد نامے کو — شکستہ کر دیا اللہ نے باطل کے خامے کو
ہے عبرت کا سبق اس انتباہِ آسمانی میں — فقط نامِ خدا باقی ہے اس تحریرِ فانی میں

## شکستِ معاہدۂ باطل

ابی طالب اُٹھے گھر سے نکل کر شہر میں آئے — تھے جن کے دستخط اس عہد نامے پر وہ بلوائے
کہا اس قسم کی دی ہے بھتیجے نے خبر مجھ کو — دکھاؤ کھول کر تحریر اپنی اک نظر مجھ کو
میں اس کو چھوڑ دوں گا قول ہے اس کا اگر باطل — وہ حق پر ہے تو پھر اس عہد نامے کا اثر باطل
تبختر کی ادا سے ہنس پڑا بو جہل بد گوہر — اتارا عہد نامہ دیکھ کر سب رہ گئے ششدر
کہو ظاہر پرستو! کیا یہ امرِ اتفاقی تھا — جو فانی تھا' وہ فانی تھا جو باقی تھا' وہ باقی تھا

## عامُ الحُزن [1]

## ابوطالب اور حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کی وفات

ملا اس قید سے آخر مسلمانوں کو چھٹکارا — اسی انداز سے بہنے لگی تبلیغ کی دھارا
روایت ہے کہ دسواں سال تھا عہدِ نبوت کا — کہ ٹوٹا آخری رشتہ بھی انسانی حمایت کا
ابوطالب سدھارے جانبِ ملکِ عدم آخر — اُٹھا سر سے چچا کا سایۂ لطف و کرم آخر

---

[1] بعثت نبوی کا دسواں سال تاریخ اسلام میں عام الحزن کے نام سے مشہور ہے کیونکہ آپ کے دو ایسے رفیق و غمگسار اُٹھ گئے جن سے آپ کو بہت تقویت ملتی تھی۔ آنحضرت کی مشکلات پہلے سے بھی بڑھ گئیں اور ایک اور سختی کا زمانہ شروع ہوا۔ (سیرت خیر البشر صفحہ ۶۳)

[2] ابوطالب آنحضرت ﷺ سے عمر میں ۳۵ سال بڑے تھے۔ رسول اللہ کو ان سے اور ان کو رسول اللہ سے بے حد محبت تھی ایک دفعہ بیمار پڑے تو رسول اللہ سے کہا: "بھتیجے جس خدا نے تجھے پیغمبر بنا کر بھیجا ہے اس سے دعا نہیں کرتا کہ مجھ کو اچھا کر دے"۔ آنحضرت نے دُعا کی اور وہ اچھے ہو گئے تو آنحضرت نے کہا: خدا تیرا کہا مانتا ہے آپ نے فرمایا کہ اگر آپ بھی خدا کا کہا مانیں تو وہ بھی آپ کا کہا مانے۔ (اصابہ فی احوال الصحابہ ذکر ابوطالب بحوالہ سیرت النبی از علامہ شبلی صفحہ ۲۳۱)

وہ اُمِ المسلمینؓ جو مادرِ گیتی کی عزت ہے — وہ اُمِ المسلمینؓ قدموں کے نیچے جس کے جنت ہے
خدیجہؓ[1] طاہرہ یعنی نبیؐ کی با وفا بی بی — شریکِ راحت و اندوہ پابندِ رضا بی بی
دیارِ جاودانی کی طرف راہی ہوئیں وہ بھی — گئیں دُنیا سے آخر سوئے فردوسِ بریں وہ بھی
یہ بی بی تھیں' وہ ہمدردِ یتیمی تھے محمدؐ کے — یہ دونوں غمگسارانِ قدیمی تھے محمدؐ کے
مشیت کو مگر مدِ نظر تھی شانِ یکتائی — محمدؐ کی یہ تنہائی ہی تھی سامانِ یکتائی
قریش اس وقت تک نامِ ابوطالب سے ڈرتے تھے — عرب کے لوگ اُن کے مرتبے کا پاس کرتے تھے
ابوطالب کے اُٹھ جانے سے ڈر جاتا رہا دل سے — یہ ہستی اک سپر تھی ہٹ گئی ان کے مقابل سے
غلامانِ محمدؐ تھے حبش کے ملک میں اکثر — یہاں مکے میں چند افراد تھے دمسازِ پیغمبرؐ
دیا زور اور اظہارِ صداقت پر پیمبرؐ نے — تو باطل آخری کوشش کے منصوبے لگا کرنے

## ہادیؐ اِسلام کا سفرِ طائف

وہ ہادیؐ جو نہ ہو سکتا تھا غیر اللہ سے خائف — چلا اِک روز مکے سے نکل کر جانبِ طائف
دیا پیغامِ حق طائف میں طائف کے رئیسوں[2] کو — دکھائی جنسِ روحانی کمینوں کو خسیسوں کو
نبیؐ کے ساتھ یہ بد بخت پیش آئے رعونت سے — جو سرکردہ تھا ان میں' بول اُٹھا فرطِ حقارت سے
"اگر اللہ تجھ ایسوں کو نبیؐ پاک کرتا ہے — تو گویا پردۂ کعبہ کو خود ہی چاک کرتا ہے"[3]

---

1. حضرت خدیجہ نے رمضان ۱۰ نبوی میں وفات پائی' آپ کی عمر ۶۵ برس ہوئی' مقام حجون میں دفن کی گئیں' آنحضرت خود ان کی قبر میں اُترے اس وقت تک نماز جنازہ شروع نہیں ہوئی تھی۔ (سیرت النبی)
2. طائف میں بڑے بڑے امرا اور ارباب اثر رہتے تھے عمیر کا خاندان رئیس القبائل تھا یہ تین بھائی تھے عبد یالیل' مسعود' حبیب
3. دیکھو سیرت النبی ﷺ از علامہ شبلی صفحہ ۲۳۲

کہا اِک دوسرے نے "واہ وہ بھی ہے خدا کوئی
پیمبر ہی نہیں ملتا جسے تیرا سوا کوئی"[1]

ظرافت کی ادائے طنز سے اِک تیسرا بولا
نہایت بانکپن سے سانپ نے گویا دہن کھولا

"اگر میں مان لوں تم کر رہے ہو راست گفتاری
تو ہے تم سے تخاطب میں بھی گستاخی بڑی بھاری

اگر تم جھوٹ کہتے ہو تو ڈرنا چاہیے تم سے
مجھے پھر بات بھی کوئی نہ کرنا چاہیے تم سے"

یہ طعنِ سو قیا نہ سن کے بھی ہادیؐ نہ گھبرایا
اُٹھا اور اُٹھ کے اطمینان و آزادی سے فرمایا

کہ "حق پر دل نہیں جمتا تو اچھا خیر جانے دو!
یہ پیغامِ ہدایت شہر والوں کو سنانے دو!"

یہ کہہ کر شہر کی جانب چلا اِسلام کا ہادیؐ
سنایا قیدیانِ لات کو پیغامِ آزادی

مگر بھڑکا دیا لوگوں کو ان تینوں شریروں نے
دکھائی شیطنت شیطان کے سچے مشیروں نے

## پتھروں کی بارش

بڑھے انبوہ در انبوہ پتھر لے کے دیوانے
لگے مینہ پتھروں کا رحمتِ عالم پہ برسانے

وہ ابرِ لطف جس کے سائے کو گلشن ترستے تھے
یہاں طائف میں اس کے جسم پر پتھر برستے تھے

وہ بازو جو غریبوں کو سہارا دیتے رہتے تھے
پیاپے آنے والے پتھروں کی چوٹ سہتے تھے

وہ سینہ جس کے اندر نورِ حق مستور رہتا تھا
وہی اب شق ہوا جاتا تھا اس سے خون بہتا تھا

فرشتے جن پہ آ آ کر جبینِ شوق رکھتے تھے
وہ پائے نازنیں زخموں کی لذت آج چکھتے تھے

جگہ دیتے تھے جن کو حاملانِ عرش آنکھوں پر
وہ نعلینِ مبارک خاک وخوں سے بھر گئیں یکسر

---

[1] کنایہ یہ تھا کہ ہم عرب کے اتنے بڑے رئیس ہیں خدا کو چاہیے تھا کہ پیغمبری ہمیں دیتا چنانچہ حق تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔
وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ — وہ کہتے ہیں کہ قرآن کو اُترنا تھا تو ان دوشہروں مکہ اور طائف میں سے کسی رئیس اعظم پر اُترتا تھا۔

[2] یہ پوری تفصیل مواہب لدنیہ بحوالہ موسیٰ بن عقبہ اور طبری و ابن ہشام میں ہے۔

بشر کی عیب پوشی کے لیے جس کو اتارا تھا
بشر کی چیرہ دستی سے وہ دامن پارا پارا تھا

زمیں کا سینہ شق تھا اور فلک کا رنگِ رُخ فق تھا
کہ ساری عمر کا حاصل شکارِ جورِ ناحق تھا

حضورؐ اس جور سے جب چور ہو کر بیٹھ جاتے تھے
شقی آتے تھے بازو تھام کر اوپر اُٹھاتے تھے

اسی ''مہماں نوازی'' کا نمونہ پھر دکھاتے تھے
خدائے قاہر و قہار کا صبر آزماتے تھے

یہ جسمانی عقوبت اس پہ طرّہ رنج روحانی
خدا پر مضحکہ کرتے تھے یہ بیداد کے بانی

کوئی کہتا تھا ''آپ اعجاز اپنا کوئی دکھلائیں!
کم از کم یہ تو ہو ہم پر یہ پتھر ہی پلٹ آئیں''!

کوئی کہتا تھا ''تم پر سے بلا کیوں ہٹ نہیں جاتی!
ہمارے غرق ہونے کو زمیں کیوں پھٹ نہیں جاتی!''

کوئی کہتا تھا ''میں ایسے خدا سے ڈر نہیں سکتا!
کہ جو اپنے پیمبر کی حفاظت کر نہیں سکتا!!''

غرض یہ بانیانِ شر یہ فرزندانِ تاریکی
نبی پر مشق کرتے جا رہے تھے سنگ باری کی

مگر اس رنگ میں جب تک زبانِ دیتی رہی یارا
دعائے خیر ہی کرتا رہا اللہ کا پیارا

بالآخر جان کر بے جان' ان لوگوں نے منہ موڑا
لہو میں اس وجودِ پاک کو لتھڑا ہوا چھوڑا

## آپ سے بددُعا کی خواہش

## رحمۃٌ للعالمین کا جواب

غلامِ باوفا زید ابنِ حارث ڈھونڈتا آیا
متاعِ نور کو طائف سے کندھوں پر اُٹھا لایا

حدِ نخلہ[1] میں آ پہنچا بحالِ خستہ و غمگیں
وہاں چشمہ پہ لا کر زخم دھوئے پٹیاں باندھی

کہا ''سرکار ان لوگوں کے حق بد دعا کیجے!!
شکایت اس جفا و جور کی پیشِ خدا کیجے!!

[1] نخلہ طائف اور مکے کے درمیان ایک مقام ہے آپ نے طائف سے واپسی پر یہاں چندروز قیام فرمایا۔ (سیرت النبی ﷺ)

زمیں کو حکم دیجے ان لعینوں کو ہڑپ کر لے
اسی کا بوجھ ہیں یہ لوگ ان کو پیٹ میں بھر لے

فلک کو حکم دیجے پھٹ پڑے ان کینہ کاروں پر
بجائے آب برسے آگ طائف کی بہاروں پر"

جناب رحمۃ للعالمین نے سن کے فرمایا
کہ "میں اس دہر میں قہر و غضب بن کر نہیں آیا

اگرچہ لوگ آج اسلام پر ایماں نہیں لاتے!
خدائے پاک کے دامانِ وحدت میں نہیں آتے

مگر نسلیں ضرور ان کی اسے پہچان جائیں گی
درِ توحید پر اک روز آ کر سر جھکائیں گی!

میں ان کے حق میں کیوں قہرِ الٰہی کی دُعا مانگوں
بشر ہیں بے خبر ہیں، کیوں تباہی کی دُعا مانگوں

## پتھر مارنے والوں کے لیے آنحضرت کی دُعائے خیر

یہ فرما کر نبی نے ہاتھ اُٹھا کر اک دُعا مانگی
خدا کا فضل مانگا خوئے تسلیم و رضا مانگی

دُعا مانگی "الٰہی قوم کو چشمِ بصیرت دے
الٰہی رحم کر ان پر انہیں نورِ ہدایت دے

جہالت ہی نے رکھا ہے صداقت کے خلاف ان کو
بچارے بے خبر انجان ہیں کر دے معاف ان کو

فراخی ہمتوں کو، روشنی دے ان کے سینوں کو
کنارے پر لگا دے ڈوبنے والے سفینوں کو

الٰہی فضل کر کہسارِ طائف کے مکینوں پر
الٰہی پھول برسا پتھروں والی زمینوں پر"

# وہی جوشِ تبلیغ

## یمنیوں اور یثربیوں کا ایمان لانا

رسول اللہ پھر طائف سے مکے کی طرف آئے
برائے دعوت و تبلیغِ حق پھر سر بکف آئے

یہاں بہرِ تجارت کچھ قبائل آتے جاتے تھے
رسولِ پاک انہیں جا کر پیامِ حق سناتے تھے

بہت سے خوش نصیب اللہ پر ایمان لے آئے
گھروں کی سمت پلٹے دولتِ عرفان لے آئے

طفیل[1] ابنِ عمر دوسی یمن کا شاہزادہ تھا
حضورِ سرورِ دیں اس کا آنا بے ارادہ تھا

قریشِ مکہ نے بہکا دیا تھا اس کو آتے ہی
کہ انساں عقل کھو دیتا ہے اُس کے پاس جاتے ہی

قضا کار ایک دن یہ ہو گیا دو چار حضرتؐ سے
سنا قرآن ' پھر معمور تھا نورِ ہدایت سے

مسلماں بن کے خوش قسمت' یمن کے سمت لوٹ آیا
پئے تبلیغِ حق اہلِ وطن کی سمت لوٹا آیا

اسی صورت سویدِ[2] یثربی ایمان لائے تھے
ایاس ابنِ معاذ اوسی[3] اسی صورت سے آئے تھے

---

[1] طفیل ابن عمر یمن کے مشہور فرمان روا قبیلہ دوس کے ایک معزز کن اور نامی گرامی شاعر تھے وہ کسی کام سے مکے میں آئے انہیں رسول اللہ کے متعلق کچھ بھی معلوم نہ تھا اکابر قریش طفیل کے مرتبہ کو جانتے تھے وہ اُن کے پاس آئے اور کہا اتنا خیال رکھنا کہ محمد ﷺ نام ایک شخص ہے اس سے نہ ملنا بڑا جادوگر ہے اس کا کلام باپ بیٹے میں تفرقہ ڈال دیتا ہے طفیل نے ان کے مشورے پر عمل کرنے کا تہیہ کر لیا' جب کبھی باہر نکلتا کانوں میں روئی ٹھونس لیتا لیکن اتفاق سے آنحضرت قرآن کی تلاوت فرما رہے تھے طفیل نے بھی باوجود کانوں میں روئی ہونے کے اس آواز کو سنا دل میں خیال آیا کہ یہ تو حماقت ہے کہ کسی کی آواز نہ سنوں بُری بات ہو گی تو نہ مانوں گا چنانچہ کانوں سے روئی نکالی اور اللہ کا کلام سننے لگا کلام سچائی نے اثر کیا اور وہ آنحضرت ﷺ کے خدمت میں حاضر ہو کر مسلمان ہو گیا اور چپ چاپ اپنے وطن چلا گیا وہاں جا کر اپنے کنبے کو مسلمان کیا اور قوم میں تبلیغ کرنے لگا۔ (خاتم المرسلین صفحہ ۱۲۹-۱۳۰)

[2] سوید ابن صامت ارض یثرب کا مشہور و معروف شجاع اور عالم تھا اس کو امثال لقمان کا ایک نسخہ ہاتھ آ گیا تھا' جس کو وہ کتاب آسمانی سمجھتا تھا وہ ایک مرتبہ حج کے لیے آیا رسول خدا ﷺ اس کے پاس تشریف لے گئے۔ اس نے امثال قرآن پڑھ کر سنائیں آپ نے فرمایا میرے پاس اس سے بھی بہتر چیز ہے یہ کہہ کر قرآن مجید کی چند آیات پڑھیں وہ اسلام کا معتقد ہو کر لوٹا اور یثرب کے لوگوں پر اس واقعہ کا اظہار کیا وہ انہی دنوں جنگ ابعاث میں مارا گیا روضہ الانف میں طبری میں ذکر موجود ہے۔

[3] ارض یثرب میں اوس و خزرج نامی ایک ہی خاندان یعنی قحطان کے دو قبیلے آباد تھے مگر ایام جاہلیت میں دونوں میں جنگ رہا کرتی تھی قبیلہ اوس کو خزرج کے مقابلہ میں شکست ہوئی تو اس کے عمائد قریش کے پاس خزرج کے مقابلے میں نہیں اپنا حلیف بنانے کے لیے آئے اس سفارت میں ایاس بن معاذ بھی تھے رسول اللہ کو ان کا آنا معلوم ہوا تو ان کے پاس تشریف لے گئے اور قرآن مجید کی چند آیات ان کو سنائیں ایاس نے ساتھیوں سے کہا: تم جس غرض سے آئے ہو یہ کام تو اس سے بھی بہتر ہے لیکن اس سفارت کے قافلہ سالار نے اس کے منہ پر کنکریاں مار کر کہا ہم اس کام کے لیے نہیں آئے اس کے بعد یہ سفارت وطن کو ئی ایاس آنحضرت کی ہجرت سے پہلے انتقال کر گیا۔ لوگوں کا بیان ہے کہ مرتے وقت ایاس رضی اللہ عنہ کی زبان پر تکبیر جاری تھی۔ (سیرت النبی ﷺ)

اسی صورت سے[1] چند افراد آئے ارضِ یثرب سے — پسند آیا انہیں اسلام ہی سارے مذاہب سے
وطن میں جا کے سب نے دینِ بیضا کی منادی کی — کہ لوگو جاگ اُٹھی قسمت ہماری خشک وادی کی
وہ پیغمبرؐ کہ جس کا منتظر سارا زمانہ تھا — وہ پیغمبرؐ نوشتوں[2] کے مطابق جس کو آنا تھا
اسی کو دیکھ کر آئے ہیں ہم مکے کی بستی میں — خدا کا نام لیتا ہے جہانِ بت پرستی میں
سنو ہم نے کلام اس کا سنا ہے اپنے کانوں سے — جو صورت ہم نے دیکھی کہہ نہیں سکتے زبانوں سے
خدا کے فضل سے ہم سب مسلماں ہو کے آئے ہیں — دلوں سے بت پرستی کی نجاست دھو کے آئے ہیں

## اہلِ یثرب میں اِسلام

یہ سن کر غلغلہ سا پڑ گیا اطرافِ یثرب میں — اخوت از سرِ نو آ چلی اشرافِ یثرب میں
یہاں کے رہنے والے اوس و خزرج کے قبائل تھے — نہایت با مروّت، اہلِ دل، اہلِ وسائل تھے
یہ باہم بھائی بھائی تھے مگر آپس میں لڑتے تھے — بڑی مدت سے خانہ جنگیوں میں گھر اُجڑتے تھے
یہودی بھی بکثرت تھے، معزز سمجھے جاتے تھے — یہ لڑوا کر قبائل کو بہت ہی لطف اُٹھاتے تھے
بتوں کو چھوڑ کر اور حبِ مال و جاہ کو تج کے — مسلماں ہو چلے آخر گھرانے اوس و خزرج کے

---

[1] حج کے زمانہ میں عرب کے قبائل مکے میں آتے تھے اور آنحضرت اس موقع پر ان کے ڈیروں پر جا جا کر تبلیغ فرماتے تھے۔ ۱۰ء میں ایسا ہی ہوا مقام عقبہ کے پاس (جہاں اب مسجد عقبہ ہے) قبیلہ خزرج کے چند اشخاص آپ کو نظر آئے آپ نے ان کو دعوت اسلام دی ان لوگوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور کہا دیکھو یہود اس اوّلیت میں ہم سے بازی نہ لے جائیں یہ کہہ کر سب نے اسلام قبول کر لیا چھ شخص تھے دوسرے سال بارہ اشخاص آئے اور بیعت کی اور خواہش کی کہ کوئی معلم ہمارے ساتھ ارکان اسلام سکھانے کے لیے دیا جائے آپ نے مصعب رضی اللہ عنہ بن عمیر کو ان کے ساتھ کر دیا مصعب رضی اللہ عنہ ہاشم بن عبد مناف کے پوتے اور سابقین اسلام میں تھے مصعب رضی اللہ عنہ کی کوشش سے یثرب میں اسلام پھیلنے لگا اگلے سال بہتر آدمیوں نے مکے اور مقام منا میں بیعت کی۔ (سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

[2] اہل یثرب نے یہودیوں سے سن رکھا تھا کہ ایک موعود نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے آنے کا زمانہ قریب ہے یہودی تورات، عیسائی انجیل کی پیشگویوں کی بناء پر موعود نبی کے مدتوں سے منتظر تھے۔

لیا جانے لگا ختم الرسل ﷺ کا نام یثرب میں  لگا ہر سمت پھلنے پھولنے اسلام یثرب میں

حسد کرنے لگی قومِ یہود اس دین و ملت سے
بنے بیٹھے تھے وہ لوگوں کے ہادی ایک مدت سے



# باب ششم

## مسلمانانِ مکہ کی ہجرتِ یثرب

ادھر مکے میں دُنیا تنگ تھی ایمانداروں پر
کہ روندے جارہے تھے پھول کے سے جسم خاروں پر

نبوت نے اجازت دی کہ یثرب میں چلے جاؤ
وطن والوں کے اس ظلم و تعدی سے اماں پاؤ

بشارت ہے وہاں پر امن بخشے گا خدا تم کو
یہاں صبحِ وطن ہے' خندۂ دنداں نما تم کو

صحابہ پر اگرچہ قہر کے بادل برستے تھے
بچارے سانس آزادی سے لینے کو ترستے تھے

نہ تھا آسان منہ اپنے وطن سے موڑ کر جانا
رسولِ پاک کو مکے میں تنہا چھوڑ جانا

مگر فرمانِ محبوبِ خدا فرمانِ باری تھا
مسلمانوں کا شیوہ' شیوۂ طاعت گزاری تھا

## مشرکینِ مکہ کے ارادے

صحابہ رفتہ رفتہ جانبِ یثرب ہوئے راہی
قریشی کافروں کو مل گئی فی الفور آگاہی

دلوں میں خوش ہوئے ظالم کہ اب حسرت ہوئی پوری
محمدؐ اور اس کے ساتھیوں میں ہو گئی دُوری

مسلماں جا چکے ارضِ حبش میں اور یثرب میں
یہ اچھا وقت ہے سب ٹل گئے وقت مناسب میں

ابو بکرؓ و علیؓ باقی ہیں لیکن دو کی ہستی کیا بہادر ہی سہی ہم پر کریں گے پیش دستی کیا
جو چند افراد ہیں کچھ اور وہ کمزور[1] ہیں سارے کہ اب بھی چھپتے پھرتے ہیں ہمارے خوف کے مارے
یہ اچھا وقت ہے اب قتل کرڈالو محمدؐ کو مٹا دو آج تنہائی میں اس نورِ مجرد کو
تساہل اب نہیں اچھا کہ طوفاں چڑھتے جاتے ہیں حبش میں اور یثرب میں مسلماں بڑھتے جاتے ہیں
خدا والے کہیں ایسا نہ ہو قوت پکڑ جائیں بتانِ کعبہ کے اِس ملک سے جھنڈے اکھڑ جائیں

## مشرکینِ مکہ کی مشاورتِ قتل

جبیر و عقبہ و عتبہٗ ابو جہل و ابو سفیاں نضرٗ بو بختریٗ حارث امیہ اور اک شیطاں
یہ سب ایوانِ ندوہ میں اکٹھے ہو گئے آ کر قبائل کے نمائندے بٹھائے ساتھ بلوا کر
تھا شیطاں نجد کا اک بے حیا بوڑھے کی صورت[2] میں کہ چل کر دور سے آیا تھا آج اس بزمِ لعنت میں
ہوئے ایوان کے در بند تقریریں لگی ہونے نبیؐ کو قتل کر دینے کی تدبیریں لگی ہونے
نظر آتی تھی اس بوڑھے کو ہر تجویز میں خامی وہ کہتا تھا مبادا پیش آئے کوئی ناکامی!
بالآخر سوچ کر بو جہل نے اک بات بتلائی! یہی تجویز اس شیطان بوڑھے کو پسند آئی
کہا اُس نے کہ ہر کنبے سے اِک اک آدمی چن لو کوئی باقی نہ رہ جائے قبیلہ یہ ذرا سن لو
یہ نکلیں آج شب کو لے کے خون آشام تلواریں محمدؐ پر یہ تلواریں سبھی یک بارگی ماریں

---

1. حضرت صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ چند ایسے لوگ مکہ میں باقی رہ گئے تھے جو مفلسی کے ہاتھوں مجبور تھے۔
وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَ الْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۔
کمزور مرد، عورتیں اور بچے یہ کہتے ہیں کہ اے خدا ہم کو اس شہر سے نکال کہ یہاں کے لوگ ظالم ہیں۔

2. تدبیر قتل پر غور کرنے کے لیے دار الندوہ میں اجلاس خفیہ کا اعلان کیا گیا (دار الندوہ کو قصی ابن کلاب نے قائم کیا تھا) اس اجلاس میں نجد کا ایک تجربہ کار بوڑھا شیطان بھی آ کر شامل ہو گیا تھا۔ (رحمۃ للعالمین)

نبیؐ کا جسم عبرت کا نظارا ہو کے رہ جائے ۔۔۔ مجسم نورِ وحدت پارا پارا ہو کے رہ جائے
یہی تجویز اچھی ہے یہی ترکیب ہے کامل ۔۔۔ کہ ہوگا اس طرح ہر اک قبیلہ قتل میں شامل
کریں اس خون کا دعویٰ مسلماں یا بنی ہاشم ۔۔۔ تو مل کر سب قبیلے جنگ میں اُن سے نبٹ لیں ہم"

غرض طے پا گئی آخر یہی تجویزِ شیطانی
قسم کھا کھا کے لوگوں نے نبیؐ کے قتل کی ٹھانی

## ہجرت کی رات

سفینہ مہر کا جس دم شفق کے خون میں ڈوبا ۔۔۔ کیا تاریکیوں نے دن پہ چھا جانے کا منصوبا
کئی فتنے جگا کر رات نے پھیلا دیئے دامن ۔۔۔ فضا پر لشکرِ ظلمات نے پھیلا دیئے دامن
مسلط ہو گئیں خاموشیاں دنیائے ہستی پر ۔۔۔ ستاروں کی نگاہیں جم گئیں مکے کی بستی پر
نہیں تھا دامنِ کعبہ پہ زمزم اشک جاری تھا ۔۔۔ چٹانیں دم بخود تھیں وادیوں پر ہول طاری تھا
نظر آتی ہو جس میں روشنی وہ ایک ہی گھر تھا ۔۔۔ مصلے پر وہاں جو شخص بیٹھا تھا پیمبر تھا
عبادت ختم کی تسکین و اطمینان نے اُس نے ۔۔۔ اُٹھا' باندھی کمر اللہ کے فرمان سے اُس نے
جگایا نیند سے شیرِ خدا کو اور فرمایا ۔۔۔ کہ "فرماں ہجرتِ یثرب کا ہے میرے لیے آیا
مثالِ موسیٰؑ و داوٗدؑ ہجرت[1] فرض ہے مجھ پر ۔۔۔ کمالِ دینِ حق اتمامِ حجت فرض ہے مجھ پر
اُٹھو' دیکھو کہ تلواروں سے گھر محصور ہے میرا ۔۔۔ کہ میری قوم کو اب قتل ہی منظور ہے میرا
نکلنا اور اس عالم میں تلواروں پہ چلنا ہے ۔۔۔ مگر حکم خدا ہے اس لیے مجھ کو نکلنا ہے

[1] حضرت موسیٰ نے مصر سے ہجرت کی اور حضرت داوٗد نے بھی ساؤل بادشاہ کے ظلم کے سبب ہجرت کی دیکھو کتاب سیموائیل ۱۲-۱۳-۱۴ اور س (بحوالہ رحمۃ للعالمین)

یہ چادر اوڑھ لو سو جاؤ آ کر میرے بستر پر　　محافظ ہے وہی ' رکھو بھروسہ شانِ داور پر
یہ مال وزر انہی لوگوں کا میرے پاس امانت ہے　　امانت کا ادا کرنا ہی اِسلامی دیانت ہے
خدا حافظ ہے' دیکھو دل میں اندیشہ نہ کچھ لانا　　یہ چیزیں ان کی پہنچا کر سوئے یثرب چلے آنا''
علیؓ نے حکم کی تعمیل کی اور اوڑھ لی چادر　　''باطمینان'' آ کر سو گئے حضرتؐ کے بستر پر

..........................................

ارادہ کر لیا جب سرورِ عالم نے چلنے کا　　تو دیکھا راستہ مسدود ہے گھر سے نکلنے کا
درازوں میں سے جھانکا ہر طرف گہرا اندھیرا تھا　　مگر پہرے کھڑے تھے گھر کو جلادوں نے گھیرا تھا
اندھیرے میں چمک اُٹھتی تھیں بجلی کی طرح دھاریں　　نظر آیا کہ ہیں ہر سمت تلواریں ہی تلواریں
یہ آدھی رات کا عالم یہ ہیبت ناک نظارا　　مگر ڈرتا نہ تھا باطل سے وہ اللہ کا پیارا
وہ دراتا ہوا وحدت کا دم بھرتا ہوا نکلا　　تلاوت سورہ یٰسٓ[1] کی کرتا ہوا نکلا
گری برقِ نظر اس مجمعِ قاتل کی آنکھوں پر　　کہ پٹی خیرگی کی بندھ گئی باطل کی آنکھوں پر

کھنچی ہی رہ گئیں خوں ریز خوں آشام شمشیریں
کسی نے کھینچ دی ہوں جس طرح کاغذ کی تصویریں

خدا نے خاکِ غفلت ڈال دی کفار کے سر میں　　رسولِ پاک پہنچے حضرتِ صدیق کے گھر میں
سنایا دوست کو فرمانِ حق یثرب کی ہجرت کا　　نویدِ زندگی بخشی دیا مژدہ رفاقت کا
بعجلت دخترِ صدیقؓ نے سامان کو باندھا　　نطاق اپنی اُتاری اُس سے توشہ دان کو باندھا

[1] فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔(یٰسٓ)
ہم نے اُن کی آنکھوں پر پردے ڈال دیئے اور کچھ نہیں دیکھتے۔

حبیبِ حق کی خوشنودی صلہ تھا جوشِ خدمت کا ۔۔۔ شرف پایا ہوئی ذات النطاقین آج سے اسمأ[1]

## غارِ ثور[2]

ہوئے آزاد باطل کے حصارِ قہر سے دونوں ۔۔۔ ابھی کچھ رات باقی تھی کہ نکلے شہر سے دونوں

نبیؐ نے خانۂ کعبہ کو دیکھا اور فرمایا ۔۔۔ کہ ''اے پیارے حرم میری تری فرقت کا وقت آیا

ترے فرزند اب مجھ کو یہاں رہنے نہیں دیتے ۔۔۔ تری پاکیزگی کا وعظ تک کہنے نہیں دیتے

جدائی عارضی ہے پھر بھی دل کو بے قراری ہے ۔۔۔ کہ تو اور تیری خدمت مجھ کو دنیا بھر سے پیاری'' ہے

یہ فرماتا ہوا آگے بڑھا اسلام کا ہادیؐ ۔۔۔ سراسر موم ہو کر رہ گئی یہ سنگ دل وادی

چڑھائی سخت تھی سنگین و ناہموار رستہ تھا ۔۔۔ نکیلے پتھروں کا فرش تھا' پر خار رستہ تھا

نبیؐ کے پائے نازک ہر قدم پر چوٹ کھاتے تھے ۔۔۔ دلِ صدیق کے جذبات زخمی ہوتے جاتے تھے

نہ دیکھا جا سکا پائے محمدؐ کی جراحت کو ۔۔۔ بصد اصرار کندھوں پر اُٹھایا شانِ رحمت کو

اندھیرا' پتھروں کے ڈھیر' کوہِ ثور کی گھاٹی! ۔۔۔ خدا ہی جانتا ہے یہ مصیبت جس طرح کاٹی

بالآخر دو مسافر نزدِ غارِ ثور آ ٹھہرے ۔۔۔ مقدر تھا یہیں نورانیوں کا قافلہ ٹھہرے

گئے اندر ابو بکرؓ اور اس کو صاف کر آئے ۔۔۔ عبا کو چاک کر کے روزنوں میں اس کے بھر آئے

مہ و خورشید نے برجِ سفر میں استراحت کی ۔۔۔ کہ تھا نو روز تاریخِ یکم تھی سنِ ہجرت کی

---

[1] اس موقعہ پر توشہ دان کو باندھنے کے لیے کوئی چیز نہ ملتی تھی حضرت ابو بکر صدیق کی بیٹی اسماء رضی اللہ عنہا نے فوراً اپنی کمر کی پٹی اُتاری اور پھاڑ کر دو حصے کر لیے' ایک سے ناشتہ دان کو باندھا حضرت رسالت ﷺ اسماء رضی اللہ عنہا کی اس مستعدی پر خوش ہوئے اور فرمایا کہ اسماء رضی اللہ عنہا خدا جنت میں تمہیں دو پٹیاں عطا کرے گا۔ پٹی کو عرب میں نطاق کہتے ہیں۔ چنانچہ آنحضرت کے ارشاد فیض بنیاد کے سبب اسماء رضی اللہ عنہا کا لقب ذات النطاقین ہو گیا۔ یعنی دو پٹیوں والی

(دیکھو سیرت النبی صفحہ ۲۵۱ خاتم المرسلین ۱۸۱ رحمۃ للعالمین صفحہ ۸۱)

[2] یہ غار مکہ سے تین میل جانب جنوب ہے پہاڑ کی چوٹی قریباً ایک میل بلند ہے چڑھائی بہت ہی سخت ہے۔ یہاں سے سمندر دکھائی دیتا ہے۔

ازل سے سو رہی تھی خاک کی توقیر جاگ اُٹھی
یکایک اس اندھیرے غار کی تقدیر جاگ اُٹھی

## سحر کا نور خندہ زن تھا باطل کی لیاقت پر

اُفق کے غرفۂ مشرق سے جب خورشید نے جھانکا
نظر آیا تماشا قاتلوں کی چشمِ حیراں کا

گروہ اشقیا کو سرنگوں ہوتا ہوا پایا
علی کو سایۂ شمشیر میں سوتا ہوا پایا

سحر کا نور خندہ زن تھا باطل کی لیاقت پر
بہت جز بز تھا انبوہِ قریش اپنی حماقت پر

حقیقت کھل گئی جس وقت غافل ہوش میں آئے
بہت بپھرے، بہت ہی اُچھلے کودے جوش میں آئے

بہت کچھ کھینچا تانی کی، علیؓ کو خوب دھمکایا[2]
یہاں سے پھر یہ مجمع خانۂ صدیق پر آیا

ہوا معلوم انہیں بوبکر بھی گھر میں نہیں سوئے
یہ ایسی بات تھی جس نے حواس و ہوش بھی کھوئے

بہم لڑنے لگے اک دوسرے کی داڑھیاں نوچیں
محمدؐ کو پکڑ لینے کی ترکیبیں کئی سوچیں

## اِنعام کا اِعلان اور تلاش

کیا اِعلان آخر جو کوئی جرأت دکھائے گا
پکڑ لائے گا تو انعام میں سو اونٹ پائے گا

لگے کچھ جمع ہو کر شہر ہی میں ہاو ہُو کرنے
بہت سارے مسلح ہو کے نکلے جستجو کرنے

لگائے ہر طرف چکر بہت لمبے بہت چوڑے
پہاڑوں پر چڑھے وادی میں گھومے دشت میں دوڑے

تعاقب میں کئی مشرک دہانِ غار تک پہنچے
کئی بار اس مقامِ سیّدِ ابرار تک پہنچے

---

[1] دیکھو رحمۃ للعالمین صفحہ ۸۱

[2] ظالموں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو پکڑا اور حرم میں لے جا کر تھوڑی دیر محبوس رکھا پھر چھوڑ دیا۔ (سیرت النبی)

سنی بوبکر نے قدموں کی آہٹ دل ہوا پُرغم[1] — کہا "دشمن قریب آئے ہیں اے فخرِ بنی آدم
کہا اللہ ساتھی ہے تو کیا اندیشۂ دشمن — رکھ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا پر نظر اے دوست لَا تَحْزَنْ[2]

## قافلہ نبوت مدینے کے راستے میں

اٹھا رکھی نہ اہلِ مکہ نے باقی کسر کوئی — نہیں پہنچا خدا کے پاک بندوں تک مگر کوئی
مسافر تین روز و شب رہے اس غار کے اندر — غذا ملتی رہی تازہ بفضلِ خالقِ اکبر
سکوں افشاں ہوا دنیا پہ چوتھی رات کا سایا — تو عامر[3] گھر سے اک ناقہ کی جوڑی ساتھ لے آیا
ادب سے عرض کی بوبکرؓ نے اے رحمتِ باری — سوارِ ناقہ ہوکر کیجیے چلنے کی تیاری"
ہوا ارشاد "اِس ناقہ کی قیمت طے کرو پہلے — کہ ہم قیمت بغیر اس کو نہ لیں گے سوچ لو پہلے"
اشارا تھا مدد جز رحمتِ یزداں نہیں لیتے — خدا کی راہ میں انسان کا احسان نہیں لیتے
بقیمت لے کے ناقہ شانِ رحمت نے سواری کی[4] — بڑھیں یثرب کی جانب نکہتیں بادِ بہاری کی
رسول اللہ اور صدیق تھے اِک پشتِ ناقہ پر[4] — تھا عامرؓ دوسری پر اور اس کے ساتھ اک رہبر[5]

---

[1] دیکھو سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۵۲ رحمۃ للعالمین

[2] خداپاک نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے اس خلوص کا اعتراف قرآن مجید میں بھی فرمایا ہے گویا جس معیت الٰہی میں نبی ﷺ واصل تھا اسی میں ابوبکر کو بھی شامل کرلیا۔ سورۂ توبہ ہے۔

اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا

اگر تم اس کی مدد نہ کرو تو یقیناً اللہ نے اس کی مدد کی جب اسے کافروں نے نکال دیا تھا اس حال میں کہ وہ دو میں سے کا تیسرا تھا۔ جب وہ دونوں غار میں تھے اور جب اس نے اپنے رفیق سے کہا غمگین نہ ہو اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

[3] عامر بن فہیرہ صدیق اکبر کا غلام تھا حضرت صدیق رضی اللہ عنہ چلتے ہوئے اسے ہدایات دے آئے تھے۔

[4] اس ناقہ کا نام قصویٰ تھا۔ اور آنحضرت نے اسے ابوبکر سے بقیمت سے خریدا تھا۔

[5] عبداللہ بن اریقط کو کچھ اُجرت پر رہبری کے لیے مقرر کیا گیا تھا۔

بظاہر چند اہلِ کارواں معلوم ہوتے تھے
مگر اُن کے جلو میں دو جہاں معلوم ہوتے تھے

## عرب کی دُھوپ

یہ شب چلتے ہی گزری اور دن کی دوپہر آئی
عرب کی دھوپ نے شان تمازت اپنی دکھلائی

اُٹھا طوفانِ آتش اس بیابانی سمندر میں
سمایا آ کے سو سو ہاویہ ایک ایک پتھر میں

زمیں انگارے اُگلی آگ برسی آسمانوں سے
دھواں اُٹھنے لگا جھلسی ہوئی کالی چٹانوں سے

فضا تھرا گئی سیلِ حرارت کے دریڑوں سے
ہوا گھبرا گئی امواجِ حدت کے تھپیڑوں سے

ازل کے روز سے یہ خاک یونہی پاک ہوتی تھی
وضو کرتی تھی ہر ذرّے کا منہ کرنوں سے دھوتی تھی

کیا کرتی تھی غسلِ آفتابی اس لیے وادی
کہ گزرے گا یہاں سے ایک دن اسلام کا ہادیؐ

کیا آرام اک پتھر کے سائے میں رسالت نے
مہیا کر لیا دودھ اس جگہ بھی جوشِ خدمت نے

ہوئی جس وقت ہلکی دھوپ کی وہ شعلہ سامانی
پیا شیر مصفا آپ نے چلنے کی پھر ٹھانی

## سراقہ ابنِ مالک ابنِ جعشم کا تعاقب

مقرر ہو چکا تھا اس طرح انعام اونٹوں کا
گرفتاری کی خاطر بچھ چکا تھا دام اونٹوں کا

سراقہ ابنِ مالک کی ہوس نے آج اکسایا
چڑھا گھوڑے کے اُوپر اور نبی کو ڈھونڈنے آیا

آنحضرت نے آرام فرمایا تو حضرت صدیق رضی اللہ عنہ تلاش میں نکلے کہ کہیں سے کچھ کھانے کو مل جائے تو لائیں۔ پاس ہی ایک چرواہا بکریاں چرا رہا تھا اس سے ما بکری کا تھن صاف کر دے پھر اس کے ہاتھ صاف کرائے اور دودھ دوہایا۔ برتن کے منہ پر کپڑا لپیٹ دیا کہ گرد نہ پڑ جائے۔

(سیرت النبی ﷺ صفحہ ۲۵۳)

مگر چلتے ہی ٹھوکر لی صبا رفتار گھوڑے نے
جگایا رُوحِ خوابیدہ کو پہلی بار گھوڑے نے

یہ اِک تنبیہہ تھی لیکن سمجھ اس کو نہیں آئی
کہ بعد از صد تامل پھر تعاقب ہی کی ٹھہرائی

نظر آیا اُسے اب قافلہ ایمان والوں کا
ہوس نے بھر دیا سو اونٹ سے دامن خیالوں کا

سراقہ خوش ہوا گھوڑے کو دواڑتا ہوا دوڑا
نہایت زعم سے نیزے کو چمکاتا ہوا دوڑا

گرایا اک جگہ بارِ دِگر راکب کو مرکب نے
جھنجوڑا روحِ خوابیدہ کو دستِ قدرتِ رَبّ نے[1]

یہ غیبی تازیانہ تھا یہ تنبیہِ الٰہی تھی
ہوا ثابت کہ فالوں میں تعاقب کی مناہی تھی[2]

پھر اُکسایا اُسے انعام ملنے کی امیدوں نے
خطابِ قاتلِ اسلام ملنے کی اُمیدوں نے

بڑھا پھر چڑھ کے گھوڑے پر جہالت کے اعادے سے
اُسی بے رحم نیت سے اسی قاتل ارادے سے

مگر اس مرتبہ دامِ بلا میں پھنس گیا گھوڑا
روایت ہے کہ رانوں تک زمیں میں دھنس گیا گھوڑا

دکھائی پے بہ پے آخر جو قسمت نے نگوں ساری
سراقہ کے دلِ وحشی پہ ہیبت ہوگئی طاری

پڑا ہاتھوں میں رعشہ ڈر سے نیزہ گر گیا اس کا
یہ نقشہ دیکھ کر اس کام سے دل پھر گیا اس کا

## آنحضرت کی ایک معجز نما پیش گوئی

پکارا ''یا محمدؐ بخش دیجے گا خطا میری
میں گمراہی میں تھا بیشک بدی تھی رہنما میری

میں تائب ہوں مجھے اک امن کی تحریر مل جائے
ترے دربارِ رحمت میں مجھے توقیر مل جائے''

انوکھی التجا تھی مسکرایا قوم کا ہادیؐ
پھر اس کو بے تامل امن کی تحریر لکھوا دی

---

[1] یہ واقعہ صحیح بخاری سے لیا گیا ہے۔

[2] گھوڑے نے ٹھوکر کھائی تو سراقہ نے ترکش سے فال دیکھنے کے لیے تیر نکالے کہ حملہ کرنا چاہیے یا نہیں۔ جواب میں نکلا کہ نہیں۔ (صحیح بخاری)

سراقہ سے مخاطب ہو کے یوں ملہمؐ نے فرمایا
اگرچہ تو ابھی اللہ پر ایماں نہیں لایا

نرالے رنگ ہیں لیکن خدا کی شانِ والا کے
تیرے ہاتھوں میں کنگن دیکھتا ہوں دستِ کسریٰ کے

تحیّر خیز تھے معجز نما الفاظ حضرتؐ کے
عیاں فرما دیئے تھے آپ نے اسرار قسمت کے

جہاں کو جلوے اِس پیشین گوئی کے نظر آئے
کہ یہ کنگن سراقہ نے عمرؓ کے عہد میں پائے

## بریدہ اسلمی اور اُس کے ساتھی [2]

سراقہ امن کی تحریر[1] لے کے گھر کو لوٹ آیا
اعادہ پھر سفر کا رحمتِ عالم نے فرمایا

ستارے ہم سفر تھے رات کو اور دن کو سورج تھا
منازل میں لقف تھا مدلجہ تھا اور مرجح تھا

حدآید[3] اور اذاخر اور رابغ راہ میں آئے
مقاماتِ جداجد بھی اقامت گاہ میں آئے

ابھی یہ قافلہ دامانِ منزل تک نہ پہنچا تھا
گرفتاری کی خاطر اور اک انبوہ آ پہنچا

یہ ستر آدمی تھے دشت ہی گھر بار تھا اِن کا
جواں ہمت بریدہ اسلمی سردار تھا ان کا

اسی انعام کا لالچ انہیں بھی کھینچ لایا تھا
یہ فتنہ راستے میں اہلِ مکہ نے اُٹھایا تھا

مگر اِسلام کی دولت لکھی تھی ان کی قسمت میں
بریدہؓ آ گیا آتے ہی دامانِ نبوت میں

شرف پایا جو اس نطقِ خدا سے ہم کلامی کا
تہیہ کر لیا سب نے محمدؐ کی غلامی کا

---

1. تحریر عامر بن فہیرہ نے چمڑے پر لکھی تھی لکھنے کا سامان حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا' سراقہ بعد میں اِسلام لائے اور جب ایران فتح ہوا اور مالِ غنیمت میں کسریٰ کے زیورات بھی آئے تو حضرت عمر نے دیکھا کہ سراقہ کے حصے میں کسریٰ کے کنگن تھے۔

2. یہ واقعہ علامہ شبلی نے نہ جانے کیوں چھوڑ دیا رحمۃ للعالمین میں تفصیل سے مذکور ہے بریدہ اسلمی اپنی قوم کا سردار تھا' اسی انعام کے حاصل کرنے کے لیے ۷۰ آدمی لے کر تلاش میں نکلا۔ (رحمۃ للعالمین صفحہ ۸۷)

3. آپ کی ہجرت کے مقامات یہ تھے' خیمہ ام معبد' اشغل' اج' خرار' ثنیۃ المرہ' مدلجہ' مدلجہ مجاج' مرجح' محاج' مرجح ذی العضوین' بطن ذی کشد' جداجد' اجرد' ذی سلم' عبابید' فاجہ' عرج' ثنیۃ العائر' جثجاثہ' قبا' مدینہ۔

بتوں کو چھوڑ کر دنیائے باطل سے جدا ہو کر
چلے یثرب کی جانب ہمرکابِ مصطفٰی ہو کر

محبت میں بریدہ نے اُتارا اپنا عمامہ[1]
اسے نیزے میں باندھا اور یہ جھنڈا اس طرح تھاما

کہ اِسلامی پھریرا آج لہرایا فضاؤں میں
معاً اللہ اکبر کی صدا گونجی ہواؤں میں

یہ جھنڈا امن و راحت کی بشارت دیتا جاتا تھا
طلوعِ صبحِ وحدت کی شہادت دیتا جاتا تھا

کہ ''عدل و بذل کا مختار امن و صلح کا حامی
مجسم رحمتِ عالم محمد ﷺ مصطفٰی نامی

وہ ابرِ لطف جس سے ہر گلِ گلزار خنداں ہے
انیسِ بے کساں ہے دردمندِ دردمنداں ہے

جہاں کو از سرِ نو نور سے معمور کرنے کو
دلوں سے کفر کا زنگِ کدورت دور کرنے کو

وہ جس کا اِک اشارہ روحِ مردہ کو جِلاتا ہے
وہی تشریف لاتا ہے، وہی تشریف لاتا ہے''

# قبا میں ورودِ مسعود[2]

## الانتظار ' الانتظار

طلوعِ بدر کے ساماں ہوئے بزمِ کواکب میں
کئی دن سے یہ روشن ہو چکا تھا ارضِ یثرب میں

نکل کر شہر سے خلقت قبا تک چل کے آتی تھی
تمنا رنگِ حسرت بن کے آنکھوں میں سماتی تھی

ہوا کرتی تھی فرشِ راہ اُٹھ کر باربار آنکھیں
ہمہ تن انتظار آنکھیں ' ہمہ تن انتظار آنکھیں

بھٹکتا تھا تصور منزلوں میں اور راہوں میں
سحر سے شام تک اک شکل رہتی تھی نگاہوں میں

کئی دن تک نہ جب صورت دکھائی شاہِ والا نے
بہت مضطر ہوئے شمعِ نبوت کے یہ پروانے

---

[1] دیکھو رحمۃ للعالمین صفحہ ۸۷

[2] مدینہ منورہ سے تین میل کے فاصلے پر بالائی آبادی ہے اس کو عالیہ یا قباء کہتے ہیں یہاں انصار کے بہت سے خاندان آباد تھے' یہ فخر ان کی قسمت میں تھا کہ سب سے پہلے رسول خدا نے انہی کی مہمانی قبول کی۔ اکابر صحابہ یہاں پہلے ہی سے مہمان تھے۔

ہوئیں کوتاہ آخر انتظارِ دید کی گھڑیاں
نگاہوں کے لیے آئیں نمازِ عید کی گھڑیاں

کسی نے دی خبر، اے لو رسول اللہ آ پہنچے
جنابِ حضرتِ صدیق بھی ہمراہ آ پہنچے

غل اُٹھا لیجیے ذرّوں کے گھر میں آفتاب آیا
زمین و آسماں کا نور جس کے ہمرکاب آیا

اکٹھے ہو گئے ہر سمت سے طالب زیارت کے
شعاؤں کی طرح سے گرد خورشیدِ رسالت کے

نظر آئی جونہی پہلی جھلک روئے منور کی
سلامی گونج اُٹھی نعرۂ اللہ اکبر کی

پیمبرؐ نے قبا میں چند[1] دن آرام فرمایا
مروت نے بلطفِ خاص فیضِ عام فرمایا

سبھی پہلے مہاجرؓ اس جگہ موجود تھے سارے
اکٹھے ہو گئے تھے چاند کے چاروں طرف تارے

علیؓ مرتضیٰ بھی تیسرے ہی روز آ پہنچے
چلے مکے سے تنہا پا پیادہ تا قبا پہنچے

وہ اہلِ مکہ کو ان کی امانت دے کے آئے تھے
انہیں اِسلام کا درسِ دیانت دے کے آئے تھے

ہوئے حاضر تو پا سوجے ہوئے تھے خون جاری تھا
نبی کا دیدۂ ہمدرد محوِ اشکباری تھا

اساسِ دینِ محکم تھی نبیؐ کی خاطرِ عالی
قبا میں سب سے پہلے ایک مسجد کی بنا ڈالی

یہ مسجد اوّلیں بنیاد تھی طاعت گزاری کی
صفا کی، صدق کی، تقویٰ کی اور پرہیز گاری کی

---

[1] صحیح بخاری کی روایت کے مطابق آنحضرت نے قباء میں ۱۴ دن قیام فرمایا تھا بعض ارباب سیر نے تین دن اور بعض نے چار دن لکھا ہے۔ مگر صحیح بخاری کی روایت قرین قیاس ہے۔

یہی مسجد ہے جس کی شان میں قرآن مجید فرماتا ہے:

لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ؕ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ○

وہ مسجد جس کی بنیاد پہلے ہی دن پرہیز گاری پر رکھی گئی ہے، وہ اس بات کی زیادہ مستحق ہے کہ تم اس میں کھڑے ہو اس میں ایسے لوگ ہیں جن کی پاکیزگی بہت پسند ہے اور خدا پاکیزہ رہنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

## قافلہ نبوت شہر یثرب کی طرف

اٹھی اِک روز آوازِ بلند اللہ اکبر کی سواری جانبِ یثرب چلی محبوبِ داور کی
نمازِ جمعہ کا وقتِ مبارک راہ میں آیا یہاں حضرت نے خطبہ جمعہ کا ارشاد فرمایا
یہ پہلا جمعہ تھا پڑھ لی نمازِ جمعہ حضرت نے امام المرسلینؐ کی اقتدا کی آج اُمت نے[1]

## مدینۃ النبی ﷺ میں نبی ﷺ کے داخلے کی شان

ہوا چاروں طرف اقصائے عالم میں پکار آئی بہار آئی، بہار آئی، بہار آئی بہار آئی
جوان و پیر، مردو زن سراپا چشم بیٹھے تھے بہار آنے کو تھی گلشن سراپا چشم بیٹھے تھے
اب استقبال کو دوڑے بنی نجار سج سج کر بڑھے انصار بن کر اوپچی ہتھیار سج سج کر
جنوبی سمت اُٹھا ایک نورانی غبار آخر سوادِ شہر میں داخل ہوا ناقہ سوار آخر
فضا میں بس گئیں توحید کی آزاد تکبیریں یہ تکبیریں تھیں باطل کے گلو پر تیز شمشیریں
مہاجر پیچھے پیچھے چل رہے تھے سر بکف ہو کر کھڑے تھے راہ میں انصار ہر سو صف بصف ہو کر
درودیوار استادہ ہوئے تعظیم کی خاطر زمیں کیا آسماں بھی جھک گئے تسلیم کی خاطر

مسلماں بیبیاں گھر کی چھتوں پر جمع ہو ہوکر
نظر سے چومتی تھیں عصمتِ دامانِ پیغمبر

زباں پر اشرق البدر علینا کی صدائیں تھیں دلوں میں ما دعٰی للہ کی دعائیں تھیں[2]

---

[1] سرراہ بنی سالم کے محلے میں نماز جمعہ ادا فرمائی۔

[2] مدینے کی معصوم لڑکیاں گھروں میں گا رہی تھیں۔

اَشْـرَقَ الْبَـدْرُ عَـلَيْـنَـا چاند نے طلوع کیا
مِـنْ ثَـنِيَّـاتِ الْـوِدَاعِ کوہ وداع کی گھاٹیوں سے

باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر

کہیں معصوم ننھی بچیاں تھیں دف بجاتی تھیں		رسولِ پاک کی جانب اشارے کر کے گاتی تھیں
کہ "ہم ہیں بچیاں نجار کے عالی گھرانے کی		خوشی ہے آمنہ کے لال کے تشریف لانے کی"
مسلمانوں کے بچے بچیاں مسرور تھے سارے		گلی کوچے خدا کی حمد سے معمور تھے سارے
نبوت کی سواری جس طرف سے ہو کے جاتی تھی		درود و نعت کے نغمات کی آواز آتی تھی

## شوقِ میزبانی

رسول اللہ سلام انصار کا لیتے ہوئے گزرے		زباں سے خیر و برکت کی دُعا دیتے ہوئے گزرے
ہر اک مشتاق تھا پیارے نبی کی میہمانی کا		تمنا تھی شرف بخشیں مجھی کو میزبانی کا
ہر اک مشتاق اپنی اپنی قسمت آزماتا تھا		بصد آداب و منت راہ میں آنکھیں بچھاتا تھا
بہت ہی کشمکش تھی اشتیاقِ میزبانی کی		نبیؐ نے اس عقیدت کی نہایت قدر دانی کی
کہا تم سب مرے بھائی ہو آپس میں برابر ہو		تونگر ہے وہی جو زُہد و تقویٰ میں تونگر ہو
اقامت کو مگر میں نے خدا پر چھوڑ رکھا ہے		کہ ناقے کو فقط اس کی رضا پر چھوڑ رکھا ہے
سبھی پیارے ہو تم ہر ایک سے مجھ کو محبت ہے		جہاں ناقہ ٹھہر جائے وہیں جائے اقامت ہے"
رُکی یکبارگی ناقہ بحکمِ حضرتِ باری		جہاں اک سمت بستے تھے ابو ایوب انصاری

---

بقیہ حاشیہ گزشتہ صفحے

وَجَبَ الشُّكْرُ عَلَيْنَا		ہم پر شکر واجب ہے
مَا دَعَىٰ لِلّٰهِ دَاعٍ		جب تک دُعا مانگنے والے دُعا مانگیں

۲ راہ میں ننھی لڑکیاں دف بجا کر گاتی تھیں۔

نحن جوارين بنى النجار		ہم نجار کے خاندان کی لڑکیاں ہیں
يا حبذا محمدا من جار		محمد ﷺ کتنا پسندیدہ ہمسایہ ہے

پڑی تھی ایک جانب کچھ زمیں ویران و افتادہ
مشیت تھی اسی کو پاک کر دینے پر آمادہ

تھے وارث دو ہی لڑکے داغ تھا جن پر یتیمی کا
انہی کے حال پر سایہ ہوا ابرِ کریمی کا

یہی وہ فرش تھا ملنا تھا جس کو عرش کا پایا
نبیؐ نے ان یتیموں کو بلایا اور فرمایا

کہ ''بچو یہ زمیں تم بیچنا چاہو تو ہم لے لیں!
جو قیمت مانگو ہم دے کر تمہیں دام و درم لے لیں''

وہ بولے نذر ہے حضرت نے نامنظور فرمایا
انہیں بو بکر کے ہاتھوں سے پورا دام دلوایا

یہ افتادہ زمیں ہے سجدہ گاہِ شوق اُس دن سے
یہیں تسکین پاتی ہے نگاہِ شوق اُس دن سے

صحابہ سے کہا جب تک نہ ہو مسجد کی تیاری
ہمارے میزباں ہوں گے ابو ایوب انصاری

فلک نے رشک سے دیکھا اس انصاری کی قسمت کو
ابو ایوب گھر میں لے گئے سامانِ رحمت کو

''مبارک منزلے کاں خانہ را ماہے چنیں باشد
ہمایوں کشورے کاں عرصہ را شاہے چنیں باشد''

## دارُ الامانِ مدینہ

ابو ایوبؓ کے گھر میں حبیبِ کبریاؐ ٹھہرے
مگر جب ہوگئی تیار مسجد میں اس میں آ ٹھہرے

ملی اظہارِ حق کی آج انسانوں کو آزادی
بآزادی لگا تبلیغ کرنے صلح کا ہادیؐ

بھٹکتے پھرنے والوں کو خدا کی راہ پر لایا
بتوں میں گھرنے والوں کو درِ اللہ پر لایا

یہاں آتے تھے غیر اللہ کا رشتہ توڑنے والے
صدائے آخرت پر حبِ دُنیا چھوڑنے والے

زمانے کے ستائے' درد کے مارے ہوئے آتے
نبیؐ کے دامنِ رحمت میں آرام و سکوں پاتے

---

[1] ان لڑکوں کا نام سہل بن عمرو' سہیل بن عمرو تھا' معاذ بن عفرا کی تولیت میں تھے۔ (خاتم النبیین صفحہ ۸۷)

کوئی ترکی کوئی تازی کوئی حبشی کوئی رومی
سبھی یکساں تھے زیرِ سایۂ دامانِ معصومی

تھے انصار و مہاجر اک نمونہ شانِ وحدت کا
کہ اس تسبیح میں تھا رشتۂ محکم اخوت کا

تماشوں رنگ رلیوں کی جگہ پائی عبادت نے
فسادوں اور جھگڑوں کو مٹایا ذوقِ وحدت نے

مسلماں تھے کہ زہد و ورع کی زندہ تصویریں
نمازیں اور تسبیحیں، اذانیں اور تکبیریں

تجارت یا زراعت یا دعائیں یا مناجاتیں
مشقت کے لیے دن تھے عبادت کے لیے راتیں

یہ بستی کاٹتی تھی وقت نیکی سے بھلائی سے
نہایت آشتی سے امن سے صلح و صفائی سے

ہدایت کی سعادت پر ہزاروں شکر کرتے تھے
خدا پر تھی نظر سب کی، خودی کا دم نہ بھرتے تھے

نبی کا حکم اور قرآن دستور العمل اُن کا
صداقت بن گئی آئینہ ظاہراور باطن کا

ضیائے حق سے رشکِ طورِ سینا بن گیا یثرب
نبیؐ کا آستاں بن کر مدینہ بن گیا یثرب



# باب ہفتم

# مدینے پر جنگ کے بادل

## قریشِ مکہ کا جوشِ غضب

مدینے میں ضیا افگن ہوئے جب حضرتِ والاؐ
خدا نے کر دیا جب ظلمتِ باطل کا منہ کالا

قریش اس تازہ ناکامی سے کھسیانے ہوئے ایسے
یہ قتل وخون کے مشتاق دیوانے ہوئے ایسے

کہ فوراً ہو گئے پختہ ارادے کشت وغارت کے
مدینے تک بڑھائے حوصلے اپنے شرارت کے

وہ مسلم جن پہ بیداد و جفا کرنے کے عادی تھے
ہمیشہ جن پہ ظلمِ ناروا کرنے کے عادی تھے

ہنسا کرتے تھے یہ ظالم تڑپتے دیکھ کر جن کو
ستانے کا تہیہ کر چکے تھے عمر بھر جن کو

لٹاتے تھے جنہیں تپتی ہوئی بالو کے بستر پر
رگِ گردن رہا کرتی تھی جن کی نوکِ خنجر پر

جنہیں آزاد رہ کر سانس لینے کی مناہی تھی
خطا جن کی فقط پابندئ امرِ الٰہی تھی

قریش ان کی یہ آزادی گوارا کس طرح کرتے
بھلا صلح و صفائی کا نظارا کس طرح کرتے

وہ جن کی سرد آہیں بھی چھپی رہتی تھیں سینے میں
وہ اب آواز سے قرآن پڑھتے تھے مدینے میں

اگرچہ تین سو فرسنگ پر بستے تھے بیچارے
مگر چلتے تھے رہ رہ کر دلِ کفار پر آرے

نبیؐ کے اس طرح زندہ نکل جانے کا غصہ تھا
زمانے پر سے نازک وقت ٹل جانے کا غصہ تھا

یہ غصہ تھا کہ پیاسی رہ گئیں خونخوار تلواریں!
زمیں پر کیوں نہ بہہ نکلیں مقدس خون کی دھاریں

## قریش مکہ کی دھمکی اہلِ مدینہ کو

ہوئی جب ہر طرح ناکام ہر تزویر ہر سازش
غرور و عجب کو صدمہ ہوا زخمی ہوئی نازش

نہایت طیش کھایا دانت پیسے اہلِ مکہ نے
بالآخر جنگ کی ٹھانی نبی سے اہلِ مکہ نے

مدینے والوں کو اِک اشتعال انگیز خط لکھا
ڈرایا اور دھمکایا بہت ہی تیز خط لکھا

کہ "اپنے سر پہ خود ہی جنگ کو بلوا لیا تم نے
ہمارے مجرموں کو اپنے ہاں ٹھہرالیا تم نے

تمہیں لازم ہے خط کو دیکھتے ہی یہ کڑی ٹالو
محمد ﷺ اوراُس کے ساتھیوں کو قتل کر ڈالو

وگرنہ یاد رکھو ہم نے بھی سوگند کھا لی ہے
قسم اپنے ہبل کی لات کی عزیٰ کی کھا لی ہے

کہ ہم سب مل کے تم لوگوں پہ فوراً حملہ کردیں گے
گلی کوچے تمہارے شہر کے لاشوں سے بھردیں گے

جوانوں کو تمہارے چیل کوؤں کو کھلائیں گے
تمہاری عورتوں کو لونڈیاں اپنی بنائیں گے"

## عبداللہ بن ابی ۔ منافق

یہ خط مکہ سے عبد اللہ اُبی کے نام پر آیا
اور اُس نے دیکھتے ہی ساتھیوں کو اپنے دکھلایا

مدینے کا یہ بدقسمت مسلمانوں سے جلتا تھا
رسول اللہ کے آنے سے کفِ افسوس ملتا تھا

مسلمانوں کی آمد سے مٹا تھا اقتدار اس کا
کہ جب مشرک تھے لوگ اُن پر تھا پورا اختیار اس کا

یہ اپنے آپ کو اس شہر کا افسر سمجھتا تھا
رسول اللہ کے آنے سے کفِ افسوس ملتا تھا

رسول اللہ کی تعلیم سے سب ہو گئے یکساں
اُخوت آ گئی اور بھائی بھائی بن گئے انساں

یہ سمجھا تھا کہ میں بن جاؤں گا حاکم مدینے کا
مگر اب کوئی بھی پُرساں نہیں تھا اِس کمینے کا

مسلمانوں سے جب لڑنے کے منصوبے لگا کرنے
یہ سن کر آپ سمجھایا اُسے آ کر پیمبرؐ نے

کہا "اے بیوقوفو کیا اُجڑنا چاہتے ہو تم
کہ اپنے بھائی بندوں ہی سے لڑنا چاہتے ہو تم

تمہارے بھائی بیٹے سب کے سب پکے مسلماں ہیں
اگر ان سے لڑو گے خود تمہارے ہی یہ نقصاں ہیں

یہ سن کر چل دیئے سب ساتھ والے اس منافق کے
خدا نے دست و بازو کاٹ ڈالے اس منافق کے

منافق چپ ہوا اور چپ ہی رہنے کی ضرورت تھی
بظاہر چپ تھا لیکن دِل میں کینہ تھا کدورت تھی

## مدینے کے بد باطن یہودی

مدینے میں یہودی بھی بڑی کثرت سے رہتے تھے
جو اپنی قوم کو پیغمبروں کی قوم کہتے تھے

یقیں رکھتے تھے یہ توریت کی پیشین گوئی پر
کہ اسمٰعیل کی اولاد میں ہو گا وہ پیغمبرؐ

وہ پیغمبر جو سیدھا راستہ سب کو دکھائے گا
جو اہلِ صدق کو پھر تختِ شوکت پر بٹھائے گا

اُنہیں معلوم تھا اب وہ پیمبر آنے والا ہے
بشر کے واسطے روشن شریعت لانے والا ہے

یہ بیٹھے انتظارِ ہادیٔ موعود کرتے تھے
میانِ اہلِ یثرب کاروبارِ سود کرتے تھے

دنائت کے سبب عقل و خرد کو کھو گئے یہ بھی
نبیؐ تشریف لے آیا تو دشمن ہو گئے یہ بھی

سبب یہ تھا نبیؐ قائل تھا عیسیٰؑ کی صداقت کا
سمجھتا تھا اُسے اِک برگزیدہ ربِّ عزت کا

یہودی ہر طرح جھٹلا چکے تھے اس پیمبر کو
صلیبِ مرگ تک پہنچا چکے تھے اس پیمبر کو

بھلا وہ شخص جو اِس ظلم کو مذموم ٹھہرائے
جو پیغمبر کو پیغمبر کہے معصوم ٹھہرائے

یہودی اس کو پیغمبر اگر جانیں تو کیوں جانیں
اسے سمجھیں تو کیا سمجھیں، اسے مانیں تو کیا مانیں

غرض یہ لوگ بھی اندر ہی اندر سخت دشمن تھے
دغا باز اور محسن کش تھے مکار اور پُر فن تھے

رسول اللہ کی عظمت کے گرچہ دل سے قائل تھے
مگر یہ ان کی فطرت تھی عداوت ہی پہ مائل تھے

بباطن سازشیں تھیں اور بظاہر کچھ نہ کرتے تھے		معاہد[1] ہو چکے تھے اوس و خزرج سے بھی ڈرتے تھے
مسلماں ہونے والے اوس و خزرج کے قبائل تھے		اگرچہ زر میں کم تھے زور میں مدِ مقابل تھے
یہ انصارِ رسول اللہ خوش تھے فقر و فاقے میں		زراعت میں لگے رہتے تھے یثرب کے علاقے میں
ہدایت پا کے اپنی خوبیٔ قسمت پہ نازاں تھے		خدا کے فضل یعنی آیۂ رحمت پہ نازاں تھے

# قریشِ مکہ کی غارت گری

حسد کی ہر طرف جب عام بیماری لگی بڑھنے		مسلمانوں کو پھر جینے کی دشواری لگی بڑھنے
کیا اس طرح آغازِ شرارت اہلِ مکہ نے		کہ رہزن بن کے ڈالی طرح غارت[2] اہلِ مکہ نے
پھرا کرتے تھے بیرونِ مدینہ اونٹ میداں میں		انہیں کرز ابنِ جابر لے گیا روزِ درخشاں میں
صحابہ حضرتِ اقدس سے اکثر التجا کرتے		مگر لڑنے سے ان کو منع شاہِ دوسرا کرتے
یہودی مل گئے مکہ کے ان وحشی لعینوں سے		توقع تھی خلافِ عہد کی ہر دم کمینوں سے
ہوئی تنگ اس قدر آخر مسلمانوں کی عافیت		کہ اندر شہر کے بھی رہ نہ سکتے تھے بخیریت
نکلتے تھے تو گھر جاتے تھے قزاقوں کے دستوں میں		بچارے دن دہاڑے قتل ہو جاتے تھے رستوں میں
خدا کا نام لینا اِک نرالا رنگ لایا تھا		نبیؐ صابر تھے فرمانِ جہاد اب تک نہ آیا تھا
قریشِ مکہ نے ڈالی جو طرحِ جنگِ مغلوبہ		کیا باطل نے شمعِ حق بجھا دینے کا منصوبہ
حدِ برداشت سے گزری تعدی اہلِ باطل کی		زیادہ صبر کرنا بے حسی تھی دینِ کامل کی

---

[1] آنحضرت نے مدینے میں تشریف لاتے ہی یہودیوں اور مسلمانوں میں ایک معاہدہ کرایا تھا۔ (دیکھو ابن ہشام)

[2] ان دنوں مدینہ میں یہود اور منافقین کے گروہ مسلمانوں کو امن و امان سے رہتے دیکھ کر حسد سے اندھے ہو رہے تھے اور آئے دن سازشوں میں مصروف رہتے تھے۔

مشرکین مکہ نے مسلمانوں کو غارت کر دینے کا تہیہ کر رکھا تھا' کرز ابن جابر مدینے کی دیواروں تک غارت کرتا تھا۔ (ارشاد الحکمۃ)

# اذنِ جہاد

بالآخر وقت آیا رحمتِ حق جوش میں آئی! / کہ اذنِ جنگ بن کر غیرتِ حق جوش میں آئی
معاً جبریل لے کر[1] آیۂ قرآں ہوئے نازل / جہادِ فی سبیل اللہ کے فرماں ہوئے نازل
یہ حکم آیا کہ "ہاں اب ان غریبوں کو اجازت ہے / بچارے بے وطن آفت نصیبوں کو اجازت ہے
وہ جن پر ظلم کے بیداد کے بادل برستے ہیں / وہ جو اپنے وطن میں سانس لینے کو ترستے ہیں
جو ناحق کے ستم سہتے ہیں اور مغموم رہتے ہیں / وطن کو چھوڑ کر بھی بے کس و مظلوم رہتے ہیں
خطا جن کی فقط یہ ہے کہ وہ اِسلام لے آئے / جو دنیا کو لٹا کر اک خدا کا نام لے آئے
جنہیں دشمن تہیہ کر چکے ہیں تنگ کرنے کا / ہے ان کو اذن حملہ آوروں سے جنگ کرنے کا
خدا ظالم کے منصوبوں کو رد کرنے پہ قادر ہے / خدا مظلوم لوگوں کی مدد کرنے پہ قادر ہے
نہ دے اللہ اگر حملوں کے سدِ باب کی جرأت / یونہی بڑھتی رہے ہر ایک شیخ و شاب کی جرأت
یہ معبد' خانقاہیں' صومعے یکسر اُجڑ جائیں / منادر اور گرجے بیخ سے بن سے اُکھڑ جائیں
مساجد جن کے اندر ذکرِ حق کثرت سے ہوتا ہے / جہاں انسان آ کر معصیت کے داغ دھوتا ہے
گرا دیں لوگ آ کر ان عماراتِ مقدس کو / نہیں منظور یہ اللہ کی ذاتِ مقدس کو"

---

[1] اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا ط وَاِنَّ اللّٰهَ عَلٰی نَصْرِهِمْ لَقَدِیْرُ ۝ نِالَّذِیْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِهِمْ بِغَیْرِ حَقٍّ اِلَّاۤ اَنْ یَّقُوْلُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ط وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِیَعٌ وَّ صَلَوٰتٌ وَّ مَسٰجِدُ یُذْكَرُ فِیْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِیْرًا ط وَلَیَنْصُرَنَّ اللّٰهُ مَنْ یَّنْصُرُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِیٌّ عَزِیْزٌ۔(حج)

ان کو لڑنے کی اجازت دی جاتی ہے جن سے لڑائی کی جاتی ہے اس لیے کہ ان پر ظلم کیا گیا ہے اور تحقیق اللہ ان کی مدد کرنے پر قادر ہے وہ لوگ جو ناحق اپنے گھروں سے نکالے گئے اس لیے کہ انہوں نے پروردگار کو اپنا خدا کہا' اور اگر بعض لوگوں پر سے بعض کو اللہ دور نہ کرتا تو البتہ گرا دیے جاتے مندر تر سا کر صومعے درویشوں کے اور عبادت خانے یہود کے اور مسجدیں کہ جن میں اللہ کا نام کثرت سے لیا جاتا ہے اللہ اپنے مدد کرنیوالوں کی مدد کرتا ہے اور اللہ ہی البتہ زور آور اور غالب ہے

رسول اللہ نے اک دن بصد تاکید و پابندی　　سنایا اہلِ ایماں کو یہ فرمانِ خداوندی
کہا "راہِ خدا میں تم کو لڑنے کی اجازت ہے　　خدا کے دشمنوں کو دفع کرنے کی اجازت ہے
مگر تم یاد رکھو صاف یہ ہے حکم قرآں کا　　ستانا بے گناہوں کو نہیں شیوہ مسلماں کا
نہیں دیتا اِجازت پیش دستی کی خدا ہر گز　　مسلماں ہو تو لڑنے میں نہ کرنا ابتداء ہر گز
فقط اُن سے لڑو جو لوگ تم سے جنگ کرتے ہیں　　فقط اُن سے لڑو جو تم پہ جینا تنگ کرتے ہیں"

## قریش کی دھمکی

قریشِ مکہ نے ٹھانی ہوئی تھی قتل و غارت کی　　مسلماں بھی لگے تدبیر کرنے اب حفاظت کی
قبائل کا بھی خطرہ تھا دیارِ ارضِ یثرب میں　　کہ بودو باش تھی جن کی جوارِ ارضِ یثرب میں
یہ خطرہ تھا مبادا اہلِ مکہ سے وہ مل جائیں　　رسد کو لوٹ لیں اہلِ مدینہ پر ستم ڈھائیں
خبر تھی فتنۂ آئندہ کی محبوبِ ؐ داور کو　　معاہد کر لیا اس واسطے ان میں سے اکثر کو
یہ کوشش تھی کہ دب جائے فساد و جنگ کا فتنہ　　نہ اُٹھے اس جہاں میں کوئی خونیں رنگ کا فتنہ
مگر اب کر چکے تھے اہلِ مکہ خوب تیاری　　نہ اُن کو بیٹھنے دیتی تھی خوئے مسلم آزاری
مسلمانوں کو لکھ کر بھیج دی بوجہل نے دھمکی!　　کہ پہلے ہی سے اب تم فکر کر لو اپنے ماتم کی
محمدؐ کو بڑا ہی صاحبِ اعجاز سمجھے ہو!　　یہاں سے بچ نکلنے کو خدائی راز سمجھے ہو
تمہیں یہ ناز ہو گا آبسے ہیں اب مدینے میں　　سمجھتے ہو گے ہم آزاد ہیں اب مرنے جینے میں
ذرا دم لو کوئی ساعت ٹھہر جاؤ ہم آتے ہیں　　تمہارا نام ہی اب لوحِ ہستی سے مٹاتے ہیں"

# قافلۂ تجارت اور ابوسفیان کے منصوبے

یہ خالی ایک دھمکی ہی نہ تھی کفارِ مکہ کی
بہت بد ہو چکی تھیں نیتیں اشرارِ مکہ کی

نبیؐ پر حملہ کرنے کے لیے تیار بیٹھے تھے
بس اپنے قافلے کے منتظر کفار بیٹھے تھے

ابو سفیاں گیا تھا شام کی جانب تجارت کو
نکلنا تھا اسی کی واپسی پر قتل و غارت کو

تجارت کے منافع پر مدارِ جنگ تھا سارا
تجارت کیا تھی گویا کاروبارِ جنگ تھا سارا

قریشی تاجروں کا قافلہ جب لوٹ کر آیا
ابو سفیاں منافع کی رقم تھیلوں میں بھر لایا

پہنچ کر مکہ میں اب جنگ کا سامان کرنا تھا
مگر ڈر تھا کہ یثرب کے حوالی سے گزرنا تھا

دغا ہوتی ہے جس دل میں وہی چھاتی دھڑکتی ہے
فسادِ بلغمی سے آنکھ رہ رہ کر پھڑکتی ہے

ابوسفیاں کے دل میں بھی ہزاروں وہم آتے تھے
خیالی وسوسے ہی بھوت بن بن کر ڈراتے تھے

خیال آیا مسلماں نیک و بد پہچان جاتے ہیں
محمدؐ آدمی کے دل کی باتیں جان جاتے تھے

کہیں ایسا نہ ہو مقصد سمجھ لیں اس تجارت کا
خبر ہو جائے شاید بھید کھل جائے تجارت کا

چلے ہیں قاتلوں کے ہم دہانِ آز بھرنے کو
قبائل میں یہ سارا مال و زر تقسیم کرنے کو

سمجھ جائیں' یہ سونا قبر کے اندر سلائے گا
سمجھ جائیں کہ یہ کپڑا کفن ان کو پہنائے گا

سمجھ جائیں کہ ان کی صبح پر شام آنے والی ہے
منافع کی یہ دولت جنگ میں کام آنے والی ہے

کہیں ایسا نہ ہو اس قافلے کا حال کھل جائے
سرِ منزل نہ پہنچیں اور ساری چال کھل جائے

ہمارا قافلہ مکے پہنچ جائے تو اچھا ہو
کسی صورت مدینے پر بلا آئے تو اچھا ہو

یہ کیا ہے آج آگے پاؤں دھرتے ہول آتا ہے
مدینے کی حوالی سے گزرتے ہول آتا ہے

اگر اہلِ مدینہ رستے ہی میں ٹوک لیں ہم کو　　ارادوں سے ہمارے باخبر ہوں روک لیں ہم کو
اکارت جائیں گے بِکے میں پھر ساماں لڑائی کے　　ہوا ہو جائیں گے امکان خنجر آزمائی کے
یہ سارا مال اگر اہلِ مدینہ چھین لے جائیں　　تو شاید جا کے تلواریں خریدیں قلعے بنوائیں
بڑی دقت ہے پھر اللہ والوں کو مٹانے میں　　محمد ہی کا مذہب پھیل جائے گا زمانے میں
کوئی ترکیب ایسی ہو کہ ہم بچ کر نکل جائیں　　لڑائی کے لیے مکے سے واپس لوٹ کر آئیں
نئے مذہب کی جڑ تیغ و تبر سے کاٹ دیں آکر　　مدینے کی زمیں لاشوں سے یکسر پاٹ دیں آکر

## شرارت

ابو سفیاں الجھتا آ رہا تھا اِن خیالوں میں　　کیا اب مشورہ بزدل نے اپنے ساتھ والوں سے
بہت سوچا بالآخر اِک شرارت تازہ طے پائی　　معاً اک مرد ضمضم نام کو ترکیب سمجھائی
کہا یہ کام اگر کر دے تو اتنا مال پائے گا　　ملیں گے اونٹ سونا بھی کئی مثقال پائے گا
چلا مکے کی جانب اُونٹ پر چڑھ کر یہ ہرکارا　　بڑھادو منزلیں کرتا ہوا و حرص کا مارا

## مشرکین میں اشتعال کی چال

اِدھر اس قافلے کے منتظر بیٹھے تھے مدت سے　　لڑائی چھیڑنا منظور تھی فخرِ نبوت سے
فقط اس کارواں کی واپسی کا تھا خیال ان کو　　کہ تھی لڑنے سے پہلے آرزوئے حفظِ مال ان کو
قریش اک روز بیٹھے کر رہے تھے جنگ کی باتیں　　ابو جہل ان کو سکھلاتا تھا قتلِ عام کی گھاتیں
یکا یک اک صدا اُٹھی کہ "فریاد اے بنی غالب!　　اُٹھو دوڑو کرو فی الفور امداد اے بنی غالب!
یہ چیخیں او رفریادیں سنیں تو اہلِ شر دوڑے　　بہت بیتاب ہو ہو کر اُٹھے آواز پر دوڑے

نظر آیا کہ وادی میں کھڑا ہے اک شتر تنہا
اور اس کی پیٹھ پر بیٹھا ہے اک ننگا[1] بشر تنہا

برہنہ جسم ننگِ خانداں معلوم ہوتا ہے
تباہی اور فلاکت کا نشاں معلوم ہوتا ہے

شتر کی پیٹھ پر کاٹھی بھی کس رکھی ہے اُلٹا کر
نظر آتا ہے' آیا ہے کہیں سے کان کٹوا کر

فغاں کرتا ہے' چیخیں مارتا ہے' روتا جاتا ہے
پیا پے سینہ کوباں ہو کے بے کل ہوتا جاتا ہے

صدا دیتا ہے "اے لوگو مری فریاد کو پہنچو
تمہارا مال و زر لٹنے کو ہے امداد کو پہنچو

محمدؐ بدلہ لینا چاہتے ہیں بر ملا تم سے
سمجھتے ہیں کہ جھیلے ہیں بہت جور و جفا تم سے

مسلماں قافلے کی تاک میں نکلے ہیں اے یارو!
اُٹھو' دوڑو' بڑھو' چل کر انہیں روکو' انہیں مارو!

مجھے ڈر ہے کہ جو ہونا تھا اب تک ہو چکا ہو گا
ابو سفیاں بچارا جان اپنی کھو چکا ہو گا!

پڑے سوتے ہو تم' سونا تمہارا لٹ گیا ہو گا
تمہارا کارواں سارے کا سارا لٹ گیا ہو گا

پکڑ کر لے گئے ہوں گے مسلماں ساتھ والوں کو
نکالو جلد اپنی فوج' دوڑاؤ رسالوں کو

ارے تم سن رہے ہو' تم سے کچھ بھی بن نہیں پڑتی!
میری فریاد کی برچھی کسی دل میں نہیں گڑتی"

## ابوجہل کی آتش افروزی

اب اہلِ شہر پہچانے کہ ضمضم ہے یہ ہرکارا
گھڑی میں شہر اُس کے گرد اکٹھا ہو گیا سارا

وہ پتھرائی ہوئی آنکھوں سے ہر سو تکتا جاتا تھا
دو ہتڑ پیٹتا جاتا تھا ظالم بکتا جاتا تھا

اُلجھنے کے لیے تیار تھے پہلے ہی دیوانے
لگے یہ حال سن کر سانپ کی مانند بل کھانے

چنگاری پڑ گئی بارود میں شعلہ بھڑک اُٹھا
دلِ ہر ثانیٔ نمرود میں شعلہ بھڑک اُٹھا

[1] جاہلیت میں فریاد کرنے اور اکسانے کے انتہائی طریقے یہی تھے۔

لگی تلووں میں آگ ایسی کہ نتھنوں سے دھواں نکلا — غضب کی شکل میں آنکھوں سے مغزِ استخواں نکلا
غرور و عجب نے دل کی سیاہی رُخ پہ دوڑا دی — غضب ناکی نے آنکھوں کو ردائے سرخ پہنا دی
یہ ایسی بات تھی جو وہم میں بھی آ نہ سکتی تھی — تصور میں یہ صورت منہ کبھی دکھلا نہ سکتی تھی
مسلمانوں کو یہ جرأت کہ ان کا قافلہ روکیں — جواب تک چھپتے پھرتے تھے انہیں میدان میں ٹوکیں
(انہیں ٹھیکا ملا تھا اہلِ دنیا کو ستانے کا — کسی کو حق نہ تھا مدِ مقابل بن کے آنے کا)
مسلماں اور اُن کے کارواں پر حملہ آور ہوں! — خبر سن لیں یہ بھتنے اور جامے سے نہ باہر ہوں!
وہ ہرکارا تو پلٹا صورتِ شیطان بہکا کر — لگے ڈس گھولنے یہ سانپ پیچ و تاب کھا کھا کر
بھرے بیٹھے تھے پہلے سے بہانہ اور ہاتھ آیا — اُٹھا بوجہل اِک تقریر کی لوگوں کو بھڑکایا
کہا: "او بیوقوفو! سوچتے کیا ہو کمر باندھو!! — اُٹھاؤ نیزہ و خنجر اُٹھو تیغ و تبر باندھو!
مسلمانوں کو مکے سے نکل جانے دیا تم نے — وہ موقع خوب تھا افسوس ٹل جانے دیا تم نے
محمدؐ کو یہیں پر ختم کر دو میں نہ کہتا تھا — مسلمانوں سے قبرستان بھر دو میں نہ کہتا تھا!
مدینے میں پہنچ کر اب یہ جرأت مل گئی اُن کو — تمہیں پر حملہ آور ہوں یہ ہمت مل گئی اُن کو
تمہیں ان کو سزا دینے کی فرصت ہی نہیں ملتی — نیا مذہب مٹا دینے کی فرصت ہی نہیں ملتی
تمہارے سامنے ہستی ہی کیا ہے اس جماعت کی — مسلماں کیا ہیں اک بے رنگ سی تصویر غربت کی
وہ خود ہیں جنگ کے طالب حیا تم کو نہیں آتی — تمہارا قافلہ لٹتا ہے چھاتی پھٹ نہیں جاتی
لطیمہ[1] ہو گیا تاراج تو پچھتاؤ گے یارو! — تم اپنی بیویوں کو عیش سے ترساؤ گے یارو!
یہ بھالے برچھیاں، پیکان کس دن کام آئیں گے — تمہارے جنگ کے ساماں کس دن کام آئیں گے

[1] مال و اسباب متاعِ تجارت کو لطیمہ کہتے تھے۔

چلو میداں میں جرأت آزماؤ دیکھتے کیا ہو
قریشی نسل کی شوکت دکھاؤ دیکھتے کیا ہو
ہمارے تین سو اور ساٹھ ہیں' تنہا خدا اُن کا
بھلا اِتنے خداؤں سے لڑے گا کیا خدا اُن کا
اُٹھو اے لات و عزیٰ و ہبل کے پوجنے والو
عرب سے اِک خدا کے نام کا دھبہ مٹا ڈالو"

# قریشِ مکہ کی چڑھائی

اُٹھا اِک غلغلہ ہر شخص تیاری لگا کرنے
ہر اک تائیدِ خونریزی و خونخواری لگا کرنے
درستی ہو گئی جھٹ نیزہ و شمشیر و خنجر کی
چڑھی آندھی مدینے کی طرف باطل کے لشکر کی
قریشی نسل کے مردانِ جنگی سر بکف ہو کر
بڑھے گھوڑوں پہ یا اونٹوں پہ چڑھ کر صف بصف ہو کر
نضر' بو بختری' حرث ابنِ عامر تھے یہ سب افسر
ابو جہل اور عقبہ اور شیبہ تھے سرِ لشکر
چلے وہ سب کے سب جن کو پیمبر سے عداوت تھی
منبہ اور رقعہ عاص بن ہشام و عقبہ بھی
بنی ہاشم بھی ان کے ساتھ شامل تھے بجبوری
کہ بزدل سمجھے جاتے گر بتاتے کوئی معذوری
اگرچہ با خبر تھے اس بُرائی کے نتیجے سے
چلے عمِ نبیؐ' عباس بھی لڑنے بھتیجے سے
عقیل ابنِ ابی طالب بھی ان کے ساتھ شامل تھا
نہیں تھا بو لہب اس کی بدی کا ہاتھ شامل تھا
قریشی سورما اکثر شریکِ فوجِ باطل تھے
کہ سب جنگ آزمودہ تیغ زن تھے اور قاتل تھے
یہ لشکر مشتمل تھا ساڑھے گیارہ سو جوانوں پر
دلوں میں بغض' نعرے کفر کے ان کی زبانوں پر
یہ لشکر بڑھ رہا تھا کعبۂ توحید ڈھانے کو
مسلمانوں سے لڑنے کو مدینے کے گرانے کو
مدینے کی طرف بڑھتا چلا آتا تھا یہ لشکر
گزرگاہوں میں لوگوں پر غضب ڈھاتا تھا یہ لشکر
زمینِ دشت کی چھاتی سے آہوں کا غبار اُٹھا
فلک بھی کانپ کر اَلْعَظْمَةُ لِلّٰہِ پکار اُٹھا

ابوسفیان اور اس کا قافلہ بالکل سلامت تھا
مگر ظالم کا یہ فتنہ جگا دینا قیامت تھا

وہ لے کر مال و دولت منزلِ مقصود پر پہنچا
نہ آیا پیش کوئی حادثہ اور اپنے گھر پہنچا

پہنچ کر مکے میں یہ قافلہ دو روز ستایا
سوئے لشکر مگر اک تیز رو قاصد کو دوڑایا

کہ ہم بچ کر نکل آئے لطیمہ بھی سلامت ہے
اگر چاہو تو لوٹ آؤ لڑائی بے ضرورت ہے

اگر سارے عرب کو مشتعل کرنا ضروری ہو
مدینے کی زمیں کو خون سے بھرنا ضروری ہو

تو واپس لوٹ آؤ تا کہ بندوبست ہو جائے
مسلمانوں کی ہستی جس سے بالکل پست ہو جائے

تجارت کا منافع بانٹ دو سارے قبائل میں
کہ ہوگی اس سے وسعت اہلِ مکہ کے وسائل میں

قبائل ان مسلمانوں کا جینا تنگ کر دیں گے
وہ اُنکے کھیت' میداں' راستے لاشوں سے بھر دیں گے

مدینے کے یہودی بھی ہمارے دوست ہیں سارے
ابھی خاموش بیٹھے ہیں وہ حلفِ صلح کے مارے

انہیں لالچ دیا جائے تو وہ بھی عہد کو توڑیں
یہ مجبوری کی ظاہر داریاں رکھنے سے منہ موڑیں

اگر کچھ خرچ کرنے سے یہ ہو جائے تو کیا کہنا
کہ ہوگا اوس و خزرج کو بھی مشکل شہر میں رہنا

بہر سو ناکہ بندی کر کے پھر ہم بھی کریں دھاوا
لگا دیں آگ کر دیں مسجدوں کو راکھ کا آوا

مزاجب ہے ہمیں بھی حملہ کرنے کا مزا آئے
کہ ان کے بھاگنے کا راستہ مسدود ہو جائے

پلٹ آنا اگر ہو نا مناسب خیر بڑھ جاؤ
مسلمانوں کے سر پر بھوت کی مانند چڑھ جاؤ

ہماری بھی ضرورت ہو تو کہہ دو ہم بھی آ جائیں
نہیں کچھ اور خیر اس لوٹ ہی کا مال پا جائیں

## ابوجہل کا جواب ابوسفیان کے قاصد کو

ہنسا بوجہل یہ پیغام سن کرتن کے یوں بولا
کہ "یہ دفترِ نصیحت کا ابوسفیاں نے کیوں کھولا!

اُسے کہہ دو لطیمہ رکھ کے جلد آ جائے لشکر میں
وہ چالیں ہی نہ بتلائے ہمیں بیٹھا ہوا گھر میں
قبائل میں کریں کیوں مفت جا کر بادیہ گردی
مسلماں چیز ہی کیا ہیں کریں اتنی جو سر دردی
مٹانے کے لیے ان کے یہ جنگی فوج کافی ہے
خس و خاشاک کی خاطر یہی اک موج کافی ہے
چڑھائی ہو چکی ہے اب پلٹ جانا ہے ناممکن
مسلمانوں کے سر سے موت کا ٹلنا ہے ناممکن
ابوسفیاں سے کہہ دینا کہ تم سمجھے ہو کیا ہم کو
تمہارا مدعا جو کچھ بھی تھا معلوم تھا ہم کو
جو قاصد تم نے بھیجا تھا اُسے پہچانتے تھے ہم
تمہارے کارواں کو بھی سلامت جانتے تھے ہم
سمجھ لی بات ہم نے قوم ساری مشتعل کر دی
لگا دی آگ رگ رگ میں تمنا جنگ کی بھر دی
یہ لشکر جمع ہو کے بہرِ قتل و خوں نکل آیا
نکلنا تھا جو مطلب مال و زر سے یوں نکل آیا
ہوا مفتوح پہلا مرحلہ اب تم بھی آ جاؤ
سلامت ہے تمہارا قافلہ اب تم بھی آ جاؤ
اگر تم عیش کرنے کے لیے بیٹھے ہو مکے میں
مزے سے پیٹ بھرنے کے لیے بیٹھے ہو مکے میں
تو لشکر میں ہمارے عیش و عشرت کی کمی کیا ہے
یہاں ہر چیز ہے موجود ہر نعمت مہیا ہے
شرابیں ناچ گانا کھانا پینا ساتھ لائے ہیں
بھلا لگتا ہے جن چیزوں سے جینا ساتھ لائے ہیں
بہت سی گانے والی عورتیں ہمراہ لشکر ہیں
انہیں کے حسن سے معمور یہ خرگاہِ لشکر ہیں
انہی سے منزلوں میں اہتمامِ عیش رہتا ہے
کہ ہر سردار کا خیمہ مقامِ عیش رہتا ہے
ہماری رات غرقِ بادۂ سر جوش رہتی ہے
صدائے چنگ و دف گلبانگِ نوشا رہتی ہے
کبھی چشمِ فلک نے یہ نرالے رنگ دیکھے ہیں
نظر سے گزرے ہیں یہ عیش ایسے جنگ دیکھے ہیں؟
مگر یہ مت سمجھ لینا کہ ہم بیہوش و غافل ہیں
نہیں، خود آ کے دیکھو ویسے ہی سفاک و قاتل ہیں
ہمارا جوش ہر منزل پہ دونا ہوتا جاتا ہے
کہ ہر مے نوش دل سے زنگِ حسرت دھوتا جاتا ہے

یہ قومی آن کی باتیں ہیں متوالے نہیں ہیں ہم
دکھانا ہے کہ ہر اک رنگ میں مسند نشیں ہیں ہم
قریشی نسل کی شانِ امارت کے امیں ہم ہیں
عرب کا کون مالک ہے؟ ہمیں ہم ہیں ہمیں ہم ہیں
عرب کے رہنے والے کو دکھا کر بزم کا نقشہ
بتا دیں بر سرِ میداں جما کر رزم کا نقشہ
یہ ساری عشرتیں اہلِ وغا کا دل لبھائیں گی
ہمیں جنگاہ تک لے جائیں گی پھر لوٹ آئیں گی
وہاں ہم کیا کریں گے یہ نہ پوچھو بس سمجھ جاؤ
مسلمانوں کی حالت دیکھنی چاہو تو جلد آؤ
تفنگ و نیزہ و خنجر' شراب و نغمہ و ساقی
مجھے یہ تو بتاؤ شہر میں کیا چیز ہے باقی

مرا مطلب یہ ہے بزدل نہ کہلاؤ ابو سفیاں
مجھے تم جانتے ہو منہ نہ کھلواؤ ابو سفیاں

## صورتِ حالات کی نزاکت

## نبی ﷺ کا مشورہ صحابہ

اُدھر گاوِ زمیں تھرا رہی تھی بد نہادوں سے
اِدھر اہلِ مدینہ بے خبر تھے اِن اِرادوں سے
وہی اک ملہمِ صادق' وہی اک دیدۂ بینا
اسی کا قلب تھا جس پر تھا سارا حال آئینہ
اُسے معلوم تھا آغاز و انجام اس چڑھائی کا
اسی کا دل تھا جس میں درد تھا ساری خدائی کا
وہ سب کچھ جانتے ہیں جو اماں دیتے ہیں جانوں کو
خبر ہوتی ہے خونی بھیڑیوں کی گلہ بانوں کو
رسول اللہ نے اِک دن مسلمانوں کو بلوایا
بٹھایا مسجدِ نبوی میں سب کو اور فرمایا
کہ دو جانب سے اُٹھ کر جنگ کا طوفان آتا ہے
قریشی فوج آتی ہے' ابو سفیان آتا ہے
ابو سفیاں پلٹ آیا ہے لے کر شام کی دولت
قبائل میں یہ زر تقسیم کر دینے کی ہے نیت

اُٹھائے گا قبائل کو تمہارے سر پہ لائے گا
مدینے پر قیامت ڈھائے گا فتنے اُٹھائے گا

اُدھر مکے سے لشکر چل چکا ہے لڑنے مرنے کو
تمہارے دین و امن و صلح کے برباد کرنے کو

اُٹھے ہیں اہلِ مکہ تاخت و تاراج کی خاطر
چلا آتا ہے باطل حق سے استمزاج کی خاطر

حلیفوں میں تمہارے ہیں یہودی اور کافر بھی
حمایت میں مسلمانوں کی ہیں کمزور و لاغر بھی

کرو قطع نظر اس سے کہ ان کا دین ہے کیسا
کہ دین و مذہب و ملت میں ہے اکراہ نازیبا

وہ عرفانی بلندی پر ہیں یا پستی میں بستے ہیں
تمہارے دامنوں میں امن کی بستی میں بستے ہیں

بہت سے لوگ طرزِ غیر جانبدار رکھتے ہیں
بچارے بال بچے رکھتے ہیں گھر بار رکھتے ہیں

مدینے پر ہوا حملہ تو گھبرائیں گے بیچارے
جفا و ظلم کی چکی میں پس جائیں گے بیچارے

مسلمانوں پہ لازم ہے حمایت ان حلیفوں کی
مبادا آبرو بگڑے شریفوں کی، ضعیفوں کی

قریشِ مکہ کی یورش کا باعث صرف مسلم ہیں
کہ اب تک باوجودِ ضعف، دین اللہ پہ قائم ہیں

وہ حق سے پھیر لینا چاہتے ہیں تم کو جبر یہ
تمہیں پر فرض ہے اس یورش بے جا کا دفعیہ

اگرچہ مفلس و نادار ہو تعداد میں کم ہو
قریشِ مکہ سے سامان میں افراد میں کم ہو

مہاجر بے وطن ہیں بے نوا کچھ بھی نہیں رکھتے
غریب انصار بھی دل کے سوا کچھ بھی نہیں رکھتے

سواری اور ہتھیاروں کی حالت بھی نہیں اچھی
گھروں میں بعض بیماروں کی حالت بھی نہیں اچھی

مسلمانو! مگر اس راہ میں اللہ کافی ہے
جہادِ فی سبیل اللہ میں اللہ کافی ہے

تمہارا عندیہ کیا ہے لڑیں یا بند ہو بیٹھیں؟
چلیں میدان میں یا شہر کے پابند ہو بیٹھیں



## مہاجرین کا مشورہ

ابو بکرؓ و عمرؓ نے عرض کی اے ہادیٔ دوراں
ہمارے مال' جان' اولاد سب کچھ آپ پر قرباں

غلامانِ محمدؐ جان دینے سے نہیں ڈرتے
یہ سر کٹ جائے یا رہ جائے کچھ پروا نہیں کرتے

اُٹھے مقدادؓ اٹھ کر عرض کی "اے سرورِ عالمؐ
نہیں ہیں قومِ موسیٰ کی طرح کہہ دینے والے ہم

کہا تھا اس نے "اے موسیٰ ہمیں آرام کرنے دے
جہاں کی نعمتیں ملتی ہیں ان سے پیٹ بھرنے دے

خدا کو ساتھ لے لے اور باطل سے لڑائی کر
ہمارے واسطے خود جا کے قسمت آزمائی کر

ہمیں کیوں ساتھ لے جاتا ہے دُنیا سے اُجڑنے کو
خدا اور اس کا موسیٰ ہی بہت کافی ہیں لڑنے کو"

معاذ اللہ مثیلِ اُمتِ موسیٰ نہیں ہیں ہم
جہاں میں پیروانِ دینِ ختم المرسلیں ہیں ہم

ہمارا فخر یہ ہے ہم غلامانِ محمدؐ ہیں
ہمیں باطل کا ڈر کیا زیرِ دامانِ محمدؐ ہیں

مسلماں کو ڈرا سکتے ہیں کب یہ نیزہ و خنجر
لڑیں گے سامنے ہو کر عقب پر دائیں بائیں پر"

بزرگانِ مہاجر نے دکھائی جب توانائی
رسول اللہ نے سن کر دعائے خیر فرمائی

## انصار کا جوشِ ایمان

صفِ انصار کی جانب اُٹھیں آنکھیں نبوت کی
تو سعد ابنِ معاذ اُٹھے دکھائی شان جرأت کی

ادب سے عرض کی "انصار ہیں ہم یا رسول اللہ
غلامِ سیّدِ ابرار ہیں ہم یا رسول اللہ

خدا نے ہم غریبوں پر عجب احسان فرمایا
کہ ختم المرسلیں اس شہر میں تشریف لے آیا

جہاں میں اس سے بڑھ کر کوئی عزت مل نہیں سکتی
کسی کو بھی ابد تک اب یہ دولت مل نہیں سکتی

خدائے پاک کے فرمان پر ایمان لائے ہم
رسول اللہ پر قرآن پر ایمان لائے ہم

تو کیا اب موت کے ڈر سے یہ دولت ہم گنوا دیں گے
بھلا دیں گے یہ احساں بارِ لعنت سر پہ لا دیں گے
تعالی اللہ یہ شیوہ نہیں ہے با وفاؤں کا
پیا ہے دودھ ہم لوگوں نے غیرت دار ماؤں کا
صداقت دیکھ کر رکھا تھا ان قدموں پہ سر ہم نے
کہ مانا آپ کو روشن دلائل دیکھ کر ہم نے
قسم اللہ کی جس نے نبیؐ مبعوث فرمایا
سبھی کچھ پا لیا جس وقت ہم نے آپ کو پایا
گدائی آپ کے در کی ہماری پادشاہی ہے
ہمیں تو آپ کا ارشاد ہی وحیٔ الٰہی ہے
ہمیں میدان میں لے جایئے یا شہر میں رہیے
کسی سے صلح کو فرمایئے یا جنگ کو کہیے
ہمارا فرض ہے تعمیل کرنا رائے عالی کی
ہماری زندگی تکمیل ہے ایمائے عالی کی
ہمارا مرنا جینا آپ کے احکام پر ہو گا
کسی میدان میں ہو خاتمہ اِسلام پر ہوگا
اگر ارشاد ہو بحرِ فنا میں کود جائیں ہم
ہلاکت خیز گردابِ بلا میں کود جائیں ہم
نبیؐ کا حکم ہو تو پھاند جائیں ہم سمندر میں
جہاں کو محو کر دیں نعرۂ اللہ اکبر میں

قریشِ مکہ تو کیا چیز ہیں دیووں سے لڑ جائیں
سنانِ نیزہ بن کر سینۂ باطل میں گڑ جائیں

## وعدۂ نصرتِ الٰہی

نظارا دیکھ کر انصار کے جوشِ اطاعت کا
اُٹھا عرشِ معلّٰی کی طرف چہرہ نبوت کا
یہ وحدت آج وحدت کے مبلّغ کو پسند آئی
اُٹھا کر ہاتھ حضرت نے دعائے خیر فرمائی
دُعا کے بعد لوگوں کو نویدِ فتح و نصرت دی
برائے جنگ یثرب سے نکلنے کی اجازت دی
کہا ”دونوں میں تم کو اک جماعت ہاتھ آئے گی
خدا نے وعدہ فرمایا ہے نصرت ہاتھ آئے گی

رہے گا بول بالا قدرتِ حق سے صداقت کا
گرے گا جڑ سے کٹ کے نخل کفر و ظلم و بدعت کا
فلک پر تھوکنے والے زمیں پر سرنگوں ہوں گے
یقیں رکھو کہ خود سر حملہ آور سرنگوں ہوں گے"

## مجاہدینِ اسلام جہاد کے رستے پر

نمازِ صبح پڑھ کر ہو گئی چلنے کی تیاری
اُٹھا خود مسجدِ نبوی سے ابرِ رحمتِ باری
دکھانا شانِ حق منظور تھی ہادیِٔ کامل کو
مدینے سے نکل کر روکنا تھا فوجِ باطل کو
دوئم تھا سالِ ہجری بارہویں تھی ماہِ رمضاں کی
کہ نکلی مختصر سی اک جماعت اہلِ ایماں کی
نکل کر شہر سے تعداد دیکھی جاں نثاروں کی
تو گنتی تین سو تیرہ تھی ان طاعت گزاروں کی
سلاحِ جنگ یہ تھا آٹھ تلواریں تھیں چھ زرہیں
غنا کا رنگ یہ تھا چیتھڑوں میں بیسیوں گرہیں
کمانیں اور نیزے' چو بہائے نا تراشیدہ
حدودِ کفش سے آزاد پائے آبلہ دیدہ
زیادہ لوگ پیدل تھے سواری پر بہت تھوڑے
کہ ستر اونٹ تھے بہر سواری اور دو گھوڑے
ہلا دیتی تھی کہساروں کو جن کی دھاک پیدل تھے
جنابِ حمزہؓ کیا' خود صاحبِ لولاک پیدل تھے
علیؓ اور بولبابہؓ اور جنابِ سیدِ عالم
یہ تینوں باری باری سے شریکِ ناقہ تھے باہم
ابو بکرؓ و عمرؓ اور عبد رحمٰنؓ اک سواری پر
منازل طے کئے جاتے تھے اپنی اپنی باری پر
سمندر میں اُٹھا کرتی ہے جیسے موجِ بے پروا
اسی صورت رواں تھی غازیوں کی فوجِ بے پروا
کھجوریں تک میسر تھیں نہ جن کے پیٹ بھرنے کو
یہ اللہ کے مجاہد تھے چلے تھے جنگ کرنے کو
بہت سے سر بسر محروم گھوڑے اور ناقے سے
بہت ایسے تھے جن کی رات بھی کٹتی تھی فاقے سے
خیالِ عظمتِ ملت مکیں تھا ان کے سینوں میں
کوئی ساماں نہ تھا ذوقِ یقیں تھا ان کے سینوں میں

یہ چند افراد اُٹھے تھے ضعیفوں کی حمایت کو
شریروں کے مقابل میں شریفوں کی حمایت کو

چلے تھے یہ مجاہد آج میدانِ شہادت میں
محمدؐ کی ہدایت پر محمدؐ کی قیادت میں

## کفار کا ڈیرا میدانِ بدر میں

زرہ پہنے ہوئے جب لشکرِ نورِ سحر نکلا
شہِ خاور اُٹھا بہرِ مدد سینہ سپر نکلا

قضائے دہر سے اب اُٹھ چلی شب کی عملداری
خدا دینے لگا باطل کو پاداشِ سیہ کاری

شعاعیں برچھیاں بن کر اندھیروں کی طرف لپکیں
بلائیں بھاگ اُٹھیں اپنے ڈیروں کی طرف لپکیں

تکبر، ظلم، گستاخی، دل آزاری، من و مائی
تشدد، کینہ توزی، ناز، خود بینی، خود آرائی

ستانے کے طریقے، قتل کر دینے کی ایجادیں
یہ بچے مادرِ شب کے اندھیرے کی یہ اولادیں

ہوئے آ آ کے سب شامل گروہِ اہلِ باطل میں
یہ فتنے آ بسے کفار کے تہ خانۂ دل میں

خودی نے بھر دیئے تھے کبر کے طوفان ہر سر میں
ڈبونے جا رہے تھے کشتیِ حق آبِ خنجر میں

لگا یا بدر کے میدان میں کفار نے ڈیرا
یہاں تدبیر کی تزویر کو تقدیر نے گھیرا

## ابوجہل کا غرور

یہاں بوجہل نے آتے ہی پھر لوگوں کو بھڑکایا
دلایا جوش سب کو اور خود بھی جوش میں آیا

کہا "یہ دن وہ ہے جس کی طلب تھی ایک مدت سے
اکٹھے ہیں صنا دید قریش اس وقت قسمت سے

ہمارے پہلواں بھاری ہیں سو سو پہلوانوں پر
مدینے بھر میں شور الحذر ہو گا زبانوں پر

یہ خودسر پہلواں کیا پھر کبھی ساتھ آنے والے ہیں
بھلا ایسے مواقع پھر کبھی ہاتھ آنے والے ہیں

یہ ساری مہربانی ہے ہمارے دیوتاؤں کی
چڑھائی ہو گئی ہے اِک خدا پر سب خداؤں کی

کریں گے جب یہ مل کر تین سو اور ساٹھ تقدیریں
اُٹھیں گی ساتھ ساڑھے گیارہ سو خونریز شمشیریں

میں دیکھوں گا کہ وہ تنہا خدا کس کام آتا ہے
کہاں لے جا کے مٹھی بھر جماعت کو چھپاتا ہے

یہ برچھے بجلیاں بن بن کے جن کے پھل چمکتے ہیں
کہاں ہیں آج وہ سینے جو ان کو روک سکتے ہیں

ذرا دیکھو تو یہ خونخوار جوہر دار شمشیریں
یہ شمشیریں پہاڑوں پر گریں تو بیخ تک چیریں

یہ خنجر دیکھتے ہو جو کھنچے جاتے ہیں تن تن کر
تڑپتے ہیں کہ تیریں موجِ خوں میں مچھلیاں بن کر

ہمارے تیر دیکھو ان کا مینہ جس دم برستا ہے
تو لاکھوں بسملوں کا کھیت پانی کو ترستا ہے

رسد کو دیکھو نظارہ کرو سامانِ جنگی کا
ہے چہروں سے ہی ظاہر دبدبہ مردانِ جنگی کا

نظارے ہی سے اصحابِ محمدؐ کانپ جائیں گے
ہمارے ہر سپاہی کو وہ اِک جلاد پائیں گے

مسلمانوں کے حق میں واقعی پتھر ہے دل ان کا
نہیں پتھر نہیں پتھر سے کچھ بڑھ کر ہے دل ان کا

محمدؐ خود کہیں گے ہاں یہ جلادوں کا لشکر ہے
یہ نمردوں کی فوجیں ہیں یہ شدادوں کا لشکر ہے

ہمارے نام کی ہیبت عرب میں بیٹھ جائے گی
مسلماں قتل ہوں گے دھاک سب پر بیٹھ جائے گی

یہاں اک دن ٹھہر کر پھر بڑھو باقاعدہ ہو کر
اچانک اس طرح سے جا پڑو اہلِ مدینہ پر

کہ اُن کے بھاگنے کی سعی بھی ناکام ہو جائے
کوئی بچنے نہ پائے یعنی قتلِ عام ہو جائے

## مسلمانوں کی کمزور جماعت

علم کفار کا لہرا گیا وادی کے دامن پر
اندھیرا ہی اندھیرا چھا گیا اس روزِ روشن پر

بڑی ترتیب سے خیمے لگائے اہلِ باطل نے
رسد بٹنے لگی، لحمِ شتر سب کو لگا ملنے

زمیں کے جسم پر ہر خیمہ اک پرسوز چھالا تھا
کہ میخوں ہی سے جس نے بدر کا دل چھید ڈالا تھا

لگا اس شان و شوکت پر دماغِ چرخ چکرانے
غضب کے ساز و ساماں لے کے آئے تھے یہ دیوانے

ادھر سے جا رہی تھی اک جماعت حق پرستوں کی
بباطن روزہ داروں کی بظاہر فاقہ مستوں کی

نہ ان کے ساتھ خیمے تھے نہ سامانِ رسد کوئی
نہ ان کی پشت پر تھا جز خدا بہرِ مدد کوئی

نہ زرہیں تھیں، نہ ڈھالیں تھیں نہ خنجر تھے نہ شمشیریں
فقط خاموش تسکیں تھی، فقط پر جوش تکبیریں

کوئی ساماں نہیں تھا ایک ہی سامان تھا ان کا
خدا واحد، نبی صادق ہے، یہ ایمان تھا ان کا

بنا کر اپنے سینوں کی سپر آیاتِ قرآں کو
بظاہر چند تنکے روکنے آئے تھے طوفاں کو

اِنہی کے نور سے ہر سو اُجالا ہونے والا تھا
اِنہی کے دم سے حق کا بول بولا ہونے والا تھا



# قطعۂ تاریخ

## شاہنامۂ اسلام جلدِ اوّل

اثرِ خامہ جناب صُوفی غُلام مُصطفیٰ صاحب تبسم ایم-اے

لیکچرار گورنمنٹ کالج، لاہور

نُسخۂ شاہنامۂ اسلام　　　ہست ہم نغمہ زار و ہم تاریخ

زانکہ از خامۂ ابُوالاثر است　　　اثرِ خامہ گفتہ ام تاریخ

۱۳۴۷ھ

جَآءَ الْحَقُّ وَزَھَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَھُوْقًا

# یادِ ایّام

المعروف بہ

# شاہنامۂ اِسلام

جنگِ بدر میں تین سو تیرہ مجاہدین کے سرفروشانہ کارنامے' مدینے میں یہودیوں اور منافقوں کی شرارتیں' مکے میں جوشِ انتقام' غزوۂ سویق' غزوۂ اُحد وغیرہ

قریشی عورتیں خیمہ بہ خیمہ کیا سناتی تھیں　　کوئی افسون پڑھتی تھیں کوئی جادو جگاتی تھیں؟
اندھیری رات نے آفات کا لشکر نکالا تھا　　خدا معلوم ہنگامِ سحر کیا ہونے والا تھا

## آشوبِ شب

اندھیری رات چھاپا مارتی ہے جب نگاہوں پر　　اُتر آتے ہیں فرزندانِ تاریکی گناہوں پر
زمیں بدبخت فرزندوں کا ایک طومار جنتی ہے　　یہ ناہموار ماں اولادِ ناہموار جنتی ہے
لہو روتی ہے مٹی اِس خمیرِ بدصفاتی پر　　کہ شب بھر لوٹتے ہیں سانپ بیچاری کی چھاتی پر
بشر ہیں بھیڑیے ہیں سانپ بچھو ہیں کہ چیتے ہیں　　سمجھ کر شیرِ مادر دُوسروں کا خون پیتے ہیں
خدا کی بے ضرر مخلوق کو جینا نہیں ملتا　　مگر کے ڈر سے پانی گھاٹ پر پینا نہیں ملتا
چرندے ڈھونڈتے پھرتے ہیں مامن سر چھپانے کو　　کمیں گاہوں سے اُٹھتے ہیں درندے پھاڑ کھانے کو
یہ کہتی ہیں دہاڑیں شیر کی ہاتھی کی چنگھاڑیں　　اِدھر آؤ تمھیں روندیں اِدھر آؤ تمھیں پھاڑیں
سکوتِ شب میں رم کرتے ہیں آہو مرغزاروں سے　　نکل آتے ہیں زہری اژدھے تاریک غاروں سے
پڑے ہیں باد رفتاروں کو اپنی جان کے لالے　　تعاقب میں چلے آتے ہیں ظالم رینگنے والے
نہیں آتیں جو بھیڑیں گلہ بانوں کی پناہوں میں　　سحر کو ہڈیاں اُن کی ملا کرتی ہیں راہوں میں
رخِ آفاق پر جس دم سیاہی پھیل جاتی ہے　　تباہی پھیل جاتی ہے، تباہی پھیل جاتی ہے
بہت تاریک ہو جاتی ہے انسانوں کی آبادی　　یہاں شب لے کے آتی ہے سیہ کاری کی آزادی
یہاں سودا ہے جسم و جاں کا رُوحوں کی خریداری　　سرِ بازار ہوتی ہے ہوس کی گرم بازاری
بدی چولا بدل کر، غازہ مل کر، کبر سے تن کر　　تھرکتی ہے اندھیری رات میں پرچھائیاں بن کر

حسینہ ڈائنیں شیطان بھی جن سے لرز جائیں
گنہ کی بیٹیاں ڈس لینے والے سانپ کی مائیں

سڑی مٹی سے اور بودار خوں سے ہے خمیر ان کا
اندھیری رات کے اجزاء سے بنتا ہے ضمیر ان کا

بلائیں جب بھی اس معمورۂ فانی میں آتی ہیں
اسی گندے لباسِ حسنِ انسانی میں آتی ہیں

عفونت ہی عفونت ان کے ارمانوں میں ہوتی ہے
بجائے خوں غلاظت ان کی شریانوں میں ہوتی ہے

بپا کر کے تہِ دامانِ شب محفل چراغوں کی
یہ کرتی ہیں نمائش برص کے مکروہ داغوں کی

رفیقانِ گنہ اِن کے عجب بے پیر ہوتے ہیں
بشر کی شکل ہوتی ہے مگر خنزیر ہوتے ہیں

یہی وہ سانپ ہیں جو زہر پھیلاتے ہیں دنیا میں
وبا بن جاتے ہیں طاعون بن جاتے ہیں دنیا میں

خدا سے ان کو کیا پردہ کہ شب ہے پردہ دار ان کی
ہوس ظلم آفریں اِن کی نظر آدم شکار اِن کی

بسا اوقات لعنت آدمی کا رُوپ بھرتی ہے
شیاطیں کے ادھورے کام کی تکمیل کرتی ہے

خدا کے بالمقابل لے کے دعوے خالقیت کے
جماتی ہے یہ مٹی دبدبے اپنی حکومت کے

یہ ایوانات شاہی میں ریاست بن کے جاتی ہے
وزارت کے قلمداں میں سیاست بن کے جاتی ہے

ریاست کا مرقع عیش کی مکروہ تصویریں
سیاست کے لوازم تازیانے اور زنجیریں

بدل جاتا ہے معیارِ شرافت اس زمانے میں
خوشی ملتی ہے ننگ و نام کا پردہ اُٹھانے میں

مسرت کا ذریعہ جام و مُل ٹھہرائے جاتے ہیں
دنی الطبع مختارانِ کل ٹھہرائے جاتے ہیں

یہ فاتح بن کے جب کشور کشائی کو نکلتے ہیں
دھواں اُٹھتا ہے ان کے راستوں میں شہر جلتے ہیں

قدم سے اِن کے ہوتا ہے یہ رنگِ گلشن ہستی
کہیں سڑتی ہوئی لاشیں کہیں اُجڑی ہوئی بستی

بنی نوعِ بشر کی ہڈیوں کے ہار بنتے ہیں
سروں سے یادگارِ فتح کے مینار بنتے ہیں

ہے یکساں قابلِ تعذیر جھوٹا ہو کہ سچا ہو
کوئی بھی رحم کے قابل نہیں ماں ہو کہ بچہ ہو

علانیہ خدا کے نام کی توہین ہوتی ہے
خودی کی خود پرستی کی بڑی تحسین ہوتی ہے

ستم ایجاد کو بیداد گر کو داد ملتی ہے
سزاوارانِ لعنت کو مبارکباد ملتی ہے

عدالت منہ چھپا لیتی ہے محرومی کے پردے میں
شرافت دفن ہو جاتی ہے مظلومی کے پردے میں

جفا کاری کے ہاتھوں سے وفا کا خون ہوتا ہے
نہیں ہوتا کوئی قانون یہ قانون ہوتا ہے

نہیں آتا میسر تشنہ لب معصوم کو پانی
ہوا کرتی ہے لیکن خونِ انسانی کی ارزانی

سکوتِ شب میں ہل جاتی ہیں ایوانوں کی بنیادیں
کہ خاموشی کا ہے مفہوم چیخیں اور فریادیں

وہ رُوحیں جن کی پیاری عصمتیں برباد ہوتی ہیں
دعائیں مانگتی ہیں کشمکش کرتی ہیں روتی ہیں

مگر ایمان بچنے کا سہارا ہی نہیں کوئی
سوائے جان دے دینے کے چارا ہی نہیں کوئی

ستم سے تنگ آ کر جو اُٹھا لیتے ہیں تلواریں
چنی جاتی ہیں اُن کے کار ہائے سر کی دیواریں

فلک کی سمت فریادی نگاہیں اُٹھ نہیں سکتیں
دل ایسا بیٹھ جاتا ہے کہ آہیں اُٹھ نہیں سکتیں

اندھیری رات کیا ہے دور طوفانِ جہالت کا
جہالت نام ہے انسان کے کفر و ضلالت کا

اندھیری رات کیا ہے نور کا مستور ہو جانا
نگاہوں سے زیادہ قلب کا بے نور ہو جانا

جہاں سے کاروبارِ عدل کا مفقود ہو جانا
شعارِ ظلم کا اس کی جگہ موجود ہو جانا

ہے تاریکی ہی منبع ہر بلا ہر ایک آفت کا
اُبلتا ہے اسی کے پیٹ سے دریا کثافت کا

یہ وہ دریا ہے جس میں ظلم کے طوفان اُٹھتے ہیں
اسی کی گود سے شداد اور ہامان اُٹھتے ہیں

سرِ امواجِ دریا جس طرح تنکے اُبھرتے ہیں
خس و خاشاک آبِ صاف کے اُوپر بکھرتے ہیں

اسی صورت اُٹھا کرتا ہے جب طوفانِ تاریکی
ہوا کرتے ہیں سرافراز فرزندانِ تاریکی

دنائت ان کو لے جاتی ہے رتبے کی بلندی پر
سبک ہوتے ہیں چڑھ جاتے ہیں بامِ ارجمندی پر

خوشامد پیشگی ابلہ فریبی کاروبار ان کا
بڑھا کرتا ہے عزت بیچ دینے پر وقار ان کا

یہ بیوپاری فراہم کرتے ہیں جنس سبکساری
کہ منڈی میں ہے ایسی جنس کی قیمت بہت بھاری

یہ سب کچھ ہاں یہ سب کچھ رات کے پردے میں ہوتا ہے
کہ شیطاں جاگتے ہیں جس گھڑی انسان سوتا ہے

چھپیں جب شاہبازانِ شکاری آشیانوں میں
تو کیوں آئے نہ تیزی بوم و شپر کی اُڑانوں میں

صدائے نغمۂ بلبل دبے جھینگر کے شیون سے
تو کیا لائیں ہوائیں جز نحوست صحن گلشن سے

اندھیری رات میں محفوظ منزل ہے نہ رستے ہیں
درندے جنگلوں میں، بستیوں میں چور بستے ہیں

## لشکرِ اسلام اور خیر الانام

وہاں ظلماتیوں میں ظلم کے سامان ہوتے تھے
یہاں نور آفریدہ چھاؤں میں تاروں کی سوتے تھے

نہ تھا بیدار کوئی ہاں مگر اک کملی والا تھا
اُسی کا روئے انور چشم ہستی کا اجالا تھا

وہی اک پیکرِ یُمن و سعادت تھا مصلے پر
دو زانو قبلہ رُو محوِ عبادت تھا مصلے پر

دمیدہ اور پوشیدہ مجسم نور کملی میں
کہ جیسے چاند ہو بدلی میں وہ مستور کملی میں

پئے نوعِ بشر رحمت طلب درگاہِ باری میں
زباں الحمد میں مشغول سر سجدہ گزاری میں

محمدؐ ذکرِ حق میں اور شیطاں فکرِ ساماں میں
اِسی صورت سے گزری دو تہائی رات میداں میں

ابھی آفاق کو ظلمات کی فوجوں نے گھیرا تھا
زمین و آسماں کے درمیاں گہرا اندھیرا تھا

تہجد کے لیے اب جاگ اُٹھے اللہ کے بندے
عبودیت نے آخر توڑ ڈالے نیند کے پھندے

جبینوں کا ہجوم اور آستانِ حق تعالیٰ تھا
گزارش کرنے والے تھے گزارش سننے والا تھا

# مجاہدین کا اقدام

مصلے سے اُٹھا بعدِ تہجد دین کا ہادیؐ — اُٹھا دی چاند نے بدلی منور ہو گئی وادی
اندھیری رات میں جب اس طرح سورج نکل آیا — خدا کی فوج نے جانا کہ پیغامِ عمل[1] آیا
کمر باندھی خدا کی راہ پر چلنے کو بندوں نے — کیا اقدام سربازی کی خاطر سر بلندوں نے
بھرا تھا سر میں شوقِ سرفروشی ذوقِ جانبازی — نبیؐ کے ساتھ ساتھ آگے بڑھے اللہ کے غازی
ثبوتِ عشق دینا تھا شہادت گاہ میں ان کو — بڑھا لے کے پیمبرؐ امتحاں کی راہ میں ان کو
خدا حافظ بھی تھا اور مالک و مختار بھی ان کا — محمدؐ رہنما بھی تھا سپہ سالار بھی ان کا

## نمازِ صبح

سپہ دارانِ باطل تھے ابھی ترتیبِ لشکر میں — کہ جا پہنچی صحابہ کی جماعت موجِ قنطر[2] میں
شبِ تاریک بھاگی صبح کا ہنگام آ پہنچا — اُحد کے ایک رُخ پر لشکرِ اسلام آ پہنچا
سپہ سالارِ حق نے اس جگہ لشکر کو ٹھہرایا — بلالؓ پاک طینت کو اذاں کا اذن فرمایا
طلسمِ خواب توڑا نعرۂ اللہ اکبر نے — صفیں آراستہ کیں اُمتِ محبوبِ داور نے
میسر تھی امام الانبیاءؐ کی اقتداء ان کو — رسولوں کی تمناؤں کا حاصل مل گیا ان کو
سعادت لائی تھی خود شانِ رحمت کے قریب ان کو — محمدؐ کی امامت میں نمازیں تھیں نصیب ان کو
بسایا روح کو آیاتِ قرآں کی سماعت نے — ادا کر لی نمازِ صبح اسلامی جماعت نے

---

[1] موج قنطر میں پہنچے تو نماز کا وقت آ گیا تھا اور یہاں سے مشرکین بھی نظر آتے تھے۔ آنحضرت نے بلالؓ کو اذن اذان دیا۔ پھر صف بندی کی اور نماز پڑھائی۔ (ابن ہشام، طبری وغیرہ)

## مومنوں کی صف آرائی اور منافقین کی بیوفائی [1]

مگر خیلِ منافق بھی تھا آج اس فوج میں شامل
"تہی دستانِ قسمت راچہ سود از رہبرِ کامل"
یہ شامل بھی جماعت میں یہ خارج بھی جماعت سے
شفاعت کے قریں بھی دُور بھی لیکن شفاعت سے
ہوا جب لشکرِ حق فرض ادا کرنے پر آمادہ
صفیں اللہ والوں کی ہوئیں میداں میں استادہ
برائے حفظِ دیں تسلیمِ جاں کا وقت آ پہنچا
میانِ دوست دشمن امتحاں کا وقت آ پہنچا
ہوئے بہرِ جہاد اسلام کے غازی جو صف بستہ
تو انبوہِ منافق نے مدینے کا لیا رستہ
صداقت کی گواہی جس گھڑی شمشیر نے چاہی
کنارا کر گئے ابن اُبی اور اُس کے ہمراہی
دغا بازی سے نامردوں نے آئینِ وفا توڑا
صفیں کر کے مرتب لشکرِ اسلام کو چھوڑا
یہ نقشہ دیکھ کر محوِ تحیر ہو گئے غازی
کہ غیرت کے منافی تھی بشر کی یہ دغا بازی
ابھی ساعت نہیں آئی تھی خنجر آزمائی کی
کہ پورے تین سو افراد نے یوں بے وفائی کی
خدا کی فوج میں اب سات سو افراد باقی تھے
بروئے لشکرِ شیطاں یہ آدم زاد باقی تھے
نہ کثرت تھی نہ سامانِ وغا موجود تھا اِن میں
خدا تھا اور محمد مصطفیٰ موجود تھا ان میں

ختم جلد دوم

غزوات کے باقی حالات جلد سوم میں ہیں جو زیر تصنیف ہے۔ مصنف اس کی تکمیل کے لیے طالب دعا ہے۔

---

[1] صبح ہوتے ہی لشکرِ اسلام اُحد کے دامن میں پہنچ گیا۔ اس وقت عبداللہ ابن ابی منافق نے اپنے تین سو ساتھیوں کو ساتھ لیا اور یہ کہتا ہوا مدینے کی طرف پلٹ گیا کہ محمدؐ نے ہماری رائے نہ مانی اور چھوکروں کا کہنا کیا، اس لیے ہم نہیں لڑتے۔ یہ لڑائی نہیں ہے بلکہ جان بوجھ کر ہلاکت کے منہ میں جانا ہے۔ (ابن ہشام وابن سعد وغیرہ)

# قطعہ تاریخ شاہنامۂ اسلام جلد دوم

اثرِ خامہ جناب صوفی غلام مصطفیٰ صاحب تبسم ایم۔اے

حفیظؔ آں خسروِ معنی کہ در ہند سخن را ہست فردوسیؔ ثانی
کتابِ شاہنامہ کردہ تصنیف کہ الفاظش بود رشکِ معانی
بیاضے کز طلسم انگیزیٔ کلک خطِ بطلاں کشید بر نقشِ مانی
کلامے کز فلک پیمائی فکر بگوش آرد نویدِ آسمانی
سرودے کز نشاط آرائی شعر بجاں بخشد سرورِ جاودانی

بدل گفتم چہ ہست ایں نقشِ زیبا
ندا آمد ز ہاتف غیر فانی

۱۳۵۱ھ



جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

# تاریخِ اسلام (منظوم)

## قرآن وحدیث کی روشنی میں

یعنی

# شاہنامۂ اِسلام

اُردو نظم میں تاریخِ اِسلام کے واقعاتِ رزم
حق پر باطل کے حملے غزوۂ اُحد کے مفصل ومشرح حالات

# شاہنامۂ اسلام

(جلد سوم)

اثرِ خامہ

ابوالاثر حفیظ جالندھری

# پیشکش

ہر اُس فرزندِ توحید کی خدمت میں

جو

کلمۂ طیبہ

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

پر

ایمان رکھتا ہے!

حفیظ

# فہرست مضامین شاہنامہ اسلام (جلد سوم)

| مضامین | صفحہ |
|---|---|


## باب سوم
## تینوں جماعتیں اپنے اپنے رنگ میں

| مضامین | صفحہ |
|---|---|


## باب چہارم
## اُحد میں لشکروں کی ترتیب

| مضامین | صفحہ |
|---|---|


## باب پنجم
## تقدیر کے مقابل تزوین

| مضامین | صفحہ |
|---|---|

## باب ششم

## کفر و اسلام کی باقاعدہ جنگ حق کی اقلیت باطل کی اکثریت پر غالب

## باب نہم
## آفتاب اور برجِ عقرب



## باب دہم
## خاتمہ جنگِ اُحد

# شاہنامۂ اسلام

## جلد سوم

## ذکر و شکر

جلد سوم حاضر ہے۔ قبول فرمائیے۔ پسند آئے تو دعا کیجئے۔ صرف مجھ ناچیز کے لئے نہیں بلکہ ان ہمدردان قوم و ملت کے لئے بھی جن کی رہنمائی اور اعانت کے بغیر میں اس منزل پر نہیں پہنچ سکتا تھا۔

جس زمانہ میں یہ کتاب لکھی جارہی ہے۔ توقع سے زیادہ ناسازگار ہے۔ جمعیت اسلامیہ جس سیاسی کشمکش میں مبتلا ہے اور اس ملک میں جس قسم کی جدوجہد کرنے پر مجبور ہوئے ہیں، اہل نظر سے پوشیدہ نہیں۔ آج یہ کہاں ممکن ہے کہ ایک فرد کا سکون قائم رہ سکے۔ درخت جو آندھیوں کی زد میں ہو اس کے پتوں کی حالت کیا پوچھتے ہو۔

نامناسب ہوگا اگر میں بعض خاص عالی ہمت محسنوں کے ذکر اور شکر سے خاموش رہوں جو اس جلد کی تکمیل میں کسی نہ کسی طرح ممد و معاون رہے، اس طرح آپ کو میری بعض دقتوں کا بھی اندازہ ہو جائے گا۔

جلد اول کے آغاز میں بہت دشواریاں تھیں لیکن عامۃ المسلمین نے میرا دل بڑھایا۔ وہ زمانہ نسبتاً بہتر تھا۔ قدردانوں نے کتاب کو ہاتھوں ہاتھ لیا لیکن دوسری جلد کے دوران تصنیف میں ملکی اور سیاسی طوفانوں کا ایسا زور بندھا جس نے قوم کی توجہ یکسر اپنی طرف کر لی اور وہ طبقہ جو میری کتاب کا خریدار تھا بڑھتی ہوئی کساد بازاری کے سبب کمزور ہو گیا جس کا اثر کتاب کی فروخت یا براہِ راست میری معاش پر پڑا۔

اللہ کو اس کام کا جاری رکھنا منظور تھا۔ عوام کی توجہ ہٹی تو خواص میں سے بعض عالی وقار ہستیاں ذرہ نوازی پر آمادہ ہو گئیں۔ عالی مرتبت فخر دودمانِ عباسیہ اعلیٰ حضرت نواب سر صادق محمد خان بہادر عباسی خلد اللہ وملکہ نے میری قدر افزائی فرمائی۔ نہ صرف مالی امداد سے نوازا بلکہ اس توسل سے مجھے اپنے کام کا اتنا بڑا انعام درگاہِ باری سے ملا جس کا شکریہ ادا کرنا ایک مسلمان کی بساط سے باہر ہے۔ اتنا بڑا انعام کہ مجھے حج بیت اللہ اور زیارت کوئے حبیب نصیب ہوگئی۔

سبز گنبد سے نہ جانے کیا اشارا مل گیا　　رہبرِ منزل میں اک روشن ستارا مل گیا

اسی زمرہ میں اعلیٰ حضرت سعید الدولہ وزیر الملک نواب حافظ سر محمد سعادت علی خان والی ریاست ٹونک دام اقبالہٗ نے مجھے خلعت و خطاب سے سرفراز کیا اور اس طرح میرا دل بڑھایا۔ یہاں بھی اظہارِ تشکر مجھ پر واجب ہے۔

اب اس تیسری جلد اور غزوہ احد کا مرحلہ آ گیا اس امر کا اعتراف کرنے کے سوا چارہ نہیں اگر آغاز کار میں مجھے ایسی سخت گھاٹی کے پیش آنے کا وہم بھی ہو جاتا تو شاید میں شاہنامۂ اسلام لکھنے کے لئے قدم اٹھانے کی جرأت ہی نہ کر سکتا۔

آپ کو کیسے سمجھاؤں کہ میری دشواریاں کیا تھیں۔ بس یہ سمجھ لیجئے کہ احد کے میدان میں داخل ہوتے ہی میرے حوصلے پست ہو

گئے تھے۔ بدر کے میدان میں تین سو تیرہ نہتے اور بے سروسامان مجاہدوں نے اپنے ہادی کی قیادت میں جو فتح حاصل کی اس کو مزے لے لے کر بیان کرنے کے بعد ایک ہوش فرسا منظر میرے سامنے تھا۔ اُحد میں مسلمانوں کو شکست ہوئی حالانکہ صحابۂ کرام میں جوشِ ایمانی فدائیت اور خلوص کی کمی نہ تھی۔ عنانِ قیادت آج بھی اسی ہادیٔ برحق کے ہاتھ میں تھی جو بدر کے دن فتح ونصرت کا ضامن تھا مگر نتیجہ شکست! شکست ہی نہیں بلکہ لشکرِ اسلام میں سے کثیر افراد کا پیٹھ موڑ جانا۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا مضروب ومجروح ہونا۔ اکابر صحابہ کی شہادت خیال فرمایئے' خداوند کریم نے جن منہ پھیر جانے والوں اور نافرمانی کرنے والوں کو معاف کر دیا ہو اور جن سے رسولؐ نے باز پرس نہ کی ہو، مجھ عاصی وگنہگار کا کیا منہ ہے کہ اُن پاک نفوس کا تذکرہ کرتے ہوئے کوئی ایسا لفظ لکھوں جس میں سوئے ادب کا کوئی پہلو نکلے لیکن واقعہ کو واقعہ کی صورت میں لکھنا بھی ضروری تھا۔ ایسی حالت میں اس واقعہ کی پوری ترتیب تلاش بھی نہ ملے۔ میرا خیال ہے کہ آپ میری مشکل کو قدرے سمجھ گئے ہوں گے۔ میں اس سے کیونکر عہدہ برآ ہوا اس جلد کے مطالعہ سے معلوم ہو جائے اور یہ بھی واضح ہو جائے گا کہ تیسری جلد تمام وکمال صرف ایک ہی واقعۂ اُحد کے بیان پر کیوں مشتمل ہے۔

اس مرحلہ کے پیش آتے ہی مجھ پر ایک مدت تک گومگو کا عالم طاری رہا۔ بارہا آغاز کیا، لکھا، پھاڑ ڈالا۔ ادھر یہ صورت کہ اس منزل میں ایک قدم اٹھانا بھی محال، اس طرف تیسری جلد کا متواتر تقاضا اور جلد اول ودوم کی فروخت محدود، میرے کام کا جاری رہنا صرف اس طرح ممکن ہے کہ کتاب کے حصے مکمل فروخت ہوتے رہیں یہ نہ ہو سکے تو کام میں التواء اور مادی وسائل کے لئے بھاگ دوڑ، چنانچہ اس وقت حالت یہ تھی کہ اُحد کی سنگلاخ گھاٹی سامنے اور پائے ہمت شل، حوصلہ تو ساتھ چھوڑ ہی گیا تھا۔ فقط خدا کے فضل وکرم نے دستگیری کی اور ہندوستان کی سب سے بڑی ریاست کی معارف پروری نے مجھے پناہ دی اور میری مشکل کو بڑی حد تک آسان کر دیا۔ حقا اگر اس وقت امداد نہ ملتی تو آج یہ جلد تکمیل پذیر نہ ہو سکتی۔

ریاست حیدرآباد (دکن) کے عالی ہمت اور گرامی مرتبت اراکین دولت نے جس طرح مجھے سہارا دیا وہ ایک داستان ہے جس کو کسی دوسری صورت میں لکھوں گا۔ فی الحال آسمانِ آصفیہ کے ان گنت ستاروں سے صرف ان کی طرف اشارہ کرتا ہوں جنہوں نے مجھے یاس کے اندھیرے سے نکال کر آفتابِ اُمید تک پہنچایا۔

ہز ایکسلنسی یمین السلطنت راجائے راجایاں مہاراجہ سرکشن پرشاد صاحب بہادر آنجہانی، رائٹ آنریبل سر اکبر حیدری المخاطب بہ نواب حیدرآباد نواز جنگ بہادر صدر اعظم، عالی جناب نواب عقیل جنگ بہادر، عالی جناب نواب فخر یار جنگ بہادر، عالی جناب نواب مہدی یار جنگ بہادر، عالی جناب نواب کاظم یار جنگ بہادر، عالی جناب مہدی نواز جنگ بہادر عالی جناب سید ہوش بلگرامی صاحب قبلہ عالی جناب سید محمد حسین صاحب جعفری ناظم تعلیمات، عالی جناب خاں فضل محمد خاں صاحب سابق ناظم تعلیمات، سید محی الدین صاحب قبلہ معتمد تعلیمات عالی جناب مولوی سید ہاشم علی خاں صاحب جج ہائی کورٹ اور عالی جناب احمد حسین خاں صاحب صدر مہتمم تعلیمات کے اسمائے گرامی بصد شکریہ پیش کر کے شاہنامۂ اسلام کے مطالعہ کرنے والوں سے متوقع ہوں کہ اگر آپ کو میری یہ کوشش پسند آئے اور اس کو ایک ناچیز خدمت خیال کیا جائے تو آپ کی دعاؤں میں متذکرہ بالا اسمائے گرامی یاد رہنے چاہئیں اور سب سے زیادہ آفتاب دولت، واقبال کا شکر واجب ہے جو ان روشن ستاروں کی ضیا کا باعث ہے۔

الٰہی بخت تو بیدار باد! ترا دولت ہمیشہ یار باد!

ایک بڑی دقت اس جلد کے دوران میں یہ پیش آئی کہ جن کتب پر میرا مدار تھا، ان میں اور تو سبھی کچھ موجود تھا فقط ترتیب میری سمجھ میں نہ آتی تھی۔ نیم ملا خطرۂ ایمان کی پھبتی کا خوف جان کھائے جاتا تھا۔ کافی حد تک دوڑ دھوپ اور ٹھوکریں کھانے کے بعد ایک راستہ پر چل سکا۔ اب بھی اہل علم حضرات سے اصلاح کا سائل ہوں۔ حب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو شفیع بناتا ہوں۔ خدا شاہد ہے کہ میری نیت گنہگار نہیں۔ خامیاں میری علمی تہی مائگی کے سبب سے رہ گئی ہوں گی۔ لہٰذا غلطی نظر آئے تو مجھے مطلع فرمایئے میں شکریہ کے ساتھ دوسری اشاعت میں اصلاح کی کوشش کروں گا۔

تیسری جلد کی تصنیف و تکمیل کی منزلیں مسلسل علالت میں طے ہوئی تھیں۔ طباعت اوّل کے وقت دنیا میں جنگ و جدال کے جو بادل چھا گئے تھے اب تک وہ طوفان بڑھتا ہی چلا جا رہا ہے۔ کاغذ اور جملہ سامانِ طباعت بہت گراں قیمتوں پر خریدا گیا تھا۔ آج دوسری طباعت کے وقت یہ گرانی ناقابلِ برداشت ہے۔ اب کے لاگت دگنی ہے لیکن کتاب کی قیمت میں اضافے مجھے گوارا نہیں۔ اس مرتبہ بھی کتابت کے سلسلے میں اپنی سادگی یا بے وقوفی کے سبب مشکلات کا سامنا ہوا۔ اپنی جانب سے اصلاح کی بہت کوشش کی گئی تاہم

ع خطا و سہو کا پتلا ہوں استغفار کرتا ہوں

حفیظ



# عرضِ حال

شاہنامۂ اسلام کا پہلا حصہ ۱۹۲۹ء میں شائع ہوا۔ اس وقت حالت یہ تھی کہ مصنف کو اس کے لئے قوم سے اصل شرح میں کسی قدر رعایت کے ساتھ پیشگی قیمت طلب کرنا پڑی تب کہیں جا کر اس کی کتابت و طباعت کا مرحلہ طے ہوا۔ اس کے بعد یہ حصہ کئی بار چھپا اور ہر بار ہی مصنف ہی نے اس کی اشاعت کا اہتمام کیا۔

البتہ حصہ دوم، حصہ سوم کی نشر و اشاعت کا وقت آیا تو کوشش کی گئی کہ بعض کاروباری سہولتیں میسر آ جائیں۔ اس طرح مصنف کی مشکلات اور زیادہ بڑھ گئیں جہاں تک کتاب کی ترتیب و تیاری کا سوال تھا جوں کا توں قائم رہا اور تجربہ نے بتایا کہ جن سہولتوں سے اطمینانِ خاطر کی توقع تھی اور زیادہ پریشانیوں بلکہ شاہنامۂ کی صحیح اشاعت میں بھی ایک حد تک رکاوٹ کا باعث ہو رہی ہیں، اس کے لئے کاروباری دنیا کی اپنی مصلحتیں ہیں۔ یہاں اس امر سے کوئی بحث نہیں کہ پڑھنے والوں کو کس قسم کے ادب کی ضرورت ہے اور اس کے متعلق ہمارے فرائض کیا ہیں۔

اسی اثناء میں ملک کی سیاسی اور ادبی فضا بڑی حد تک بدل چکی تھی اور مصنف کو اپنے سلسلۂ تصنیف و تالیف کے ساتھ اُردو کی خدمت کے لئے بھی بہت سا وقت صرف کرنا پڑا۔ ادھر حالات کا تقاضا تھا کہ جو لوگ فرداً فرداً اس میدان میں مصروفِ عمل ہیں وہ اپنی سرگرمیوں کے لئے کوئی مشترک راستہ تجویز کریں۔ آخر بہت سوچ سمجھ کر مجلس اُردو کی بنا رکھی گئی اور طے پایا کہ شاہنامہ اور صاحب شاہنامہ کی سب تصنیفات مجلس کے زیرِ اہتمام شائع ہوں۔ امید ہے یہ امر مصنف کے اطمینان خاطر کا باعث ہوگا اور اس طرح کتاب کی اشاعت بھی زیادہ آسانی سے ہو سکے گی۔

لیکن شاہنامۂ اسلام چونکہ تاریخ اسلامی کا ایک زرّین مرقع ہے اور تاریخ اسلام کے بغیر مسلمانوں کی تعلیم و تربیت کا کوئی نصاب مکمل نہیں ہو سکتا اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ اسے ہندوستان کے گوشے گوشے میں پہنچا دیا جائے۔ کیا اس سلسلے میں یہ بہتر ہوگا کہ شاہنامۂ اسلام کے قدرداں اس کے نام سے اس قسم کے حلقے یا مجلسیں قائم کر دیں جن سے مسلمانوں کے اندر تاریخ اور ادب کا صحیح ذوق پیدا ہو سکے؟ ہمیں یقین ہے کہ مجلس کی یہ درخواست رائیگاں نہیں جائے گی اور ہمدردانِ اُردو اس بارے میں کوئی مؤثر قدم اٹھائیں گے۔

ناظم مجلس اُردو

# دیباچہ

## ازقلم۔سر عبدالقادر صاحب قبلہ، سابق ممبر انڈیا آفس (لندن)

ابوالاثر حفیظ کے زورِ کلام اور ان کی اہم تصنیف شاہنامۂ اسلام کے متعلق جو کچھ میں جلد اوّل و دوم کے دیباچوں میں لکھ چکا ہوں اس کو دہرانے کی ضرورت نہیں۔ آج صرف جلد سوم کا خیر مقدم مقصود ہے۔ اس جلد کی اشاعت کے لئے بہت سے شائقین کی نگاہیں دیر سے چشم راہ تھیں۔ تیسری جلد کے چھپنے میں غیر معمولی دیر ہوئی۔ اس کی کئی وجوہ تھیں جو مصنف نے بیان کر دی ہیں جن میں مصنف کی خرابی صحت اور بعض مالی مشکلات خاص طور پر قابل ذکر ہیں لیکن جہاں ہمارا شاعر ستمہائے روزگار کا گلہ کرتا ہے وہاں اپنے قدر دانوں اور مربیوں کا دلی شکریہ بھی ادا کرتا ہے، جن کی حوصلہ افزائی و دستگیری مشکلات پر غالب آئی اور تیسری جلد کی تکمیل اور آئندہ جلدوں کی تیاری کی امید کا باعث ہوئی ان سب مربیوں کا ذکر نام بہ نام مصنف نے کتاب کی تمہید میں درج کیا ہے۔ شاعر کے اولین قدر دانوں میں ہز ہائی نس نواب صاحب بہاولپور کا اسم گرامی قابل ذکر ہے اور سب سے بڑی قدر افزائی جو انہیں نصیب ہوئی وہ حضور نظام خلد اللہ ملکہ کی حکومت اور دولت سے وظیفہ کا تقرر ہے۔ کچھ عرصہ ہوا یہ وظیفہ تین سال کے لئے عطا ہوا لیکن ہز اگز الٹیڈ ہائی نس کی مشہور سخن شناسی اور ان کے ارکانِ دولت کی توجہات سے امید رکھتا ہے جب تک اس کار آمد تصنیف کا سلسلہ جاری ہے، یہ قدر دانی جاری رہے گی، جو خصوصیتیں کتاب کی پہلی جلد میں تھیں وہ اس میں بھی موجود ہیں بلکہ زبان زیادہ سادہ اور بااثر ہے۔ رزم کے مناظر پرزور الفاظ میں بیان کئے گئے ہیں اور جہاں بزم کا رنگ درکار ہے وہاں کلام بھی اسی رنگ کا ہے۔ ابتدائے تصنیف میں جو مقصد مصنف نے پیش نظر رکھا تھا کہ پیغمبر برحق اور بہادرانِ اسلام کے کارنامے سنا کر اس زمانے کے مسلمانوں کے دلوں کو گرمائے اور ان کے ایمان کو زندہ کرے، وہ مقصد اس جلد میں بھی مدنظر ہے۔ مستند روایات کو نظم کرنے کا التزام بھی مثل سابق موجود ہے مگر اس میں یہ اضافہ ہو گیا کہ ''فٹ نوٹ'' یعنی حواشی زیرورق پہلے سے بہت زیادہ ہیں اور اکثر روایات کے ساتھ ان کے حوالے درج ہیں جن سے وہ روایتیں کی گئی ہیں۔ اس اہتمام کی وجہ شاید حیدر آباد تعلیمی محکمے کی جانب سے یہ خواہش ہے کہ شاہنامۂ اسلام اچھے اشعار کا مجموعہ ہونے کے علاوہ علمی کتاب کی حیثیت سے بھی ممتاز ہو، اس لئے مصنف نے جابجا کتابوں کے حوالے دیئے ہیں اور بہت تلاش سے روایات جمع کی ہیں۔ ان کتابوں کے پڑھنے میں جو وقت صرف ہوا ہو گا اس سے ظاہر ہے کہ مصنف نے فقط شاعری نہیں کی بلکہ علمی تحقیقات کی بھی قابلیت دکھائی ہے۔ ممکن

ہے کہ وہ لوگ جو محض ذوق وسخن کی خاطر اس نظم میں پڑھیں گے وہ علمی تحقیقات والے حصوں کو قدرے خشک پائیں گے، مگر جناب حفیظ نے ان کی دلچسپی کے لئے بھی کافی سامان مہیا کر دیا ہے۔ اس جلد کی تصنیف کے دوران میں جناب حفیظ نے علاوہ کثرتِ مطالعہ کے ایک اور ذریعے سے اپنی معلومات کو بڑھایا ہے۔ یعنی سیاحت یورپ، وہ ۱۹۳۸ء کی ابتداء میں سفر یورپ کے لئے گئے تھے اور چھ مہینے وہاں رہے۔ انہوں نے زیادہ وقت لندن میں صرف کیا اور کوئی دو مہینے انگلستان کے ساحل بحر پر رہے۔ کچھ دن پیرس اور فرانس کے جنوب میں، اس زمانے میں انہوں نے چند نظمیں بھی لکھیں جو وہاں رہے بغیر اور وہاں کے حالات دیکھے بغیر نہیں لکھی جا سکتی تھیں۔ ایک نظم ''افرنگ کی دنیا'' کے نام سے لکھی گئی جو نہایت دلچسپ مشاہدات سے پر ہے اور بہت مقبول ہوئی ہے اور دوسری کا عنوان ہے ''اپنے وطن میں سب کچھ ہے پیارے'' یہ بھی بہت پسند کی گئی۔ یہ نظمیں ایک طرح کا حاصل سفر ہیں مگر اس سے زیادہ ماحصل وہ علمی تحقیقات کا ذوق ہے جو شاہنامۂ اسلام کی تیسری جلد کا طرۂ امتیاز ہے۔ یہ ذوق وہاں کے ذی علم لوگوں کے طریق کار کو دیکھ کر پیدا ہوا ہے۔

یورپ کے سفر کا ارادہ حفیظ صاحب نے صحت کی بہتری کی امید پر کیا تھا اور ایک حد تک ان کی صحت کو فائدہ بھی ہوا مگر سب سے بڑا کام جو اس ششماہی میں ہوا جو انہوں نے یورپ میں بسر کی، وہ یہ تھا کہ جلد سوم کا پہلا نصف ان دنوں تیار ہو گیا۔ اس میں ایک مضمون ایسا ادق تھا کہ اس کے لئے ان کی طبیعت غیر معمولی یکسوئی چاہتی تھی اور وطن میں جو اُن کے مشاغل تھے ان کے ساتھ وہ یکسوئی میسر نہ تھی۔ انگلستان میں جب وہ ایک خاموش حصہ ساحل پر جا کر رہے تو وہ تنہائی اور خاموشی میسر ہوئی جس سے ان کے قلم کو جنگ اُحد کا حال لکھنے کے لئے گویائی ملی۔ انہوں نے مجھے بتایا کہ جو مشکل انہیں درپیش تھی اور جس نے بارہا اُن کے قلم کو روانی سے روکا یہ تھی کہ جنگ اُحد کے حالات جنگ بدر سے بالکل برعکس تھے۔ بدر میں مسلمانوں کو نمایاں فتح اور اُحد میں افسوسناک شکست ہوئی تھی۔ اس کی وجہ اسلامی فوج کے بعض حصوں کی کمزوری اور بعض کی جانب سے صریح ہدایات کی عدم پیروی تھی۔ مصنف کی یہ خواہش تھی کہ شکست کے جو اسباب تھے وہ بھی بیان ہو جائیں، مگر ان لوگوں کا پاس ادب بھی ملحوظ رہے جو اس وقت حکم عدولی کے مرتکب ہوئے کیونکہ بعد کو رسولؐ خدا نے ان لوگوں کو معاف کر دیا۔ ان میں بعض نے دوسرے مواقع پر بہتر عمل سے اپنی کوتاہی کی تلافی کر دی۔ اس مضمون کو اس احتیاط کے ساتھ بیان کرنا ''کج دار و مریز'' کے مصداق ہے اور میں جناب حفیظ کو مستحق مبارکباد سمجھتا ہوں کہ انہوں نے اس دشوار منزل کو اس جلد میں ایسی اچھی طرح طے کیا۔

جنگ اُحد میں دو کمزوریاں لشکر اسلام میں رونما ہوئیں، اول تو یہ کہ اس فوج میں جس کی تعداد صرف ایک ہزار تھی تین سو آدمی تو شروع ہی میں نکل گئے، کیونکہ وہ دل سے مسلمانوں کے ساتھ نہ تھے اور ان کا سردار بہانہ کر کے کہ آنحضرتؐ نے اس کے مشورہ کو نہیں مانا فوج اسلام کا ساتھ چھوڑ گیا مگر آنحضرتؐ اس کی بے وفائی سے چنداں متاثر نہ ہوئے اور آپ نے باقی ماندہ فوج کو میدانِ جنگ میں اپنی اپنی معینہ جگہ پر جمے رہنے کی ہدایت فرمائی۔ ایک گروہ پچاس تیر اندازوں کا ایک ٹیلہ پر تعینات کیا گیا جس کا یہ فرض تھا کہ وہ مخالفین پر تیر برسا کر انہیں ہٹائیں اور کسی حالت میں بھی اپنی جگہ سے نہ ہٹیں۔ دوسروں کو یہ ہدایت تھی کہ لوٹ مار کی طمع کر کے اپنے فرائض سے غفلت نہ کریں لیکن آخر میں سخت لڑائی کے بعد جس میں اکثر فدایانِ رسولؐ نے شجاعت کی پوری داد دی اسلامیوں کی فتح ہونے کو تھی جب بت

پرست قریشیوں کی فوج کو بھاگتا دیکھ کر مسلمان یہ سمجھے کہ غنیم اب بالکل ہار گیا ہے اور مخالفین کے خیموں کو لوٹنے اور ان کا مال سمیٹنے میں مصروف ہو گئے۔ انہیں لوٹتا دیکھ کر تیر اندازوں میں سے اکثر نے جنہیں ٹیلہ سے کسی طرح نہ ہٹنے کی تاکید تھی لوٹ میں شمولیت شروع کر دی۔ اس وقت خالد ابن ولید نے جو ابھی مشرف بہ اسلام نہ ہوئے تھے اور دوسری طرف کے ایک بڑے جنگی افسر تھے، اس طرف سے فوجِ اسلام پر حملہ کر دیا جس سے بچنے کے لئے تیر اندازوں کو ٹیلہ پر متعین کیا گیا تھا اس کے بعد ان کی رہی سہی ہمت جاتی رہی۔ جب انہوں نے یہ غلط خبر سنی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس جنگ میں شہید ہو گئے حالانکہ واقعہ یہ تھا کہ حضور زندہ سلامت تھے۔ حضور نے جو عزم و استقلال اس جنگ میں دکھایا اس کی مثال مشکل سے ملتی ہے کیونکہ باوجود مجروح ہونے کے آپ آخر تک دشمنوں کا مقابلہ کرتے رہے اور ان کے بڑے بڑے جری سالاروں کو تہ تیغ کیا۔ یہ سب حالات اور جو سبق ان سے حاصل ہوتے ہیں سلیس اردو اور پر اثر شعروں میں جس خوبی سے نظم ہوئے ہیں داد کے قابل ہے۔ کتاب کی ٹھوس خوبیوں کے ساتھ حفیظ کی طبع رسائی نے جا بجا رنگینی کلام کے بھی جوہر دکھائے ہیں۔ عربی کے اس مشہور گیت کا اردو ترجمہ خاص طور پر قابل تحسین ہے جو اُن عرب عورتوں نے جنگ اُحد کے موقع پر گایا تھا جو مخالف اسلام قریشیوں کو حوصلہ دلانے اور جنگ پر ابھارنے آئی تھیں۔

عربی جاننے والے اس گیت کے ترجمے کی خوبی کا اندازہ کر سکتے ہیں کہ عربی کے گیت کی روح اُردو الفاظ میں کس عمدگی سے آئی ہے۔ اس گیت کے چند شعر ملاحظہ ہوں۔

ہم بجلیاں انوار کی — ہم ناریاں ہیں نار کی
ہم دختریں ہیں نور کی — ہم مشعلیں ہیں طور کی
رکھتی ہیں سر سینوں پہ ہم — باصَد اَدائے دلبری
ہم ہیں طلسمِ رنگ و بو — حُسنِ نظر کی آبرو

مانگیں ہماری مشک و بو

ہم پیاریاں ہیں پیار کی — ہم ناریاں ہیں نار کی
چلتی ہیں قالینوں پہ ہم — جیسے چلیں کَبکِ دری

شعلے ہیں یا زیبِ گلو
لڑیاں دُرِ شاہوار کی

لطف یہ کہ اس گیت کی لے بھی عربی گیت سے مشابہ ہے۔

ایک دوسرے گیت میں جنگی جذبات عورتوں کی زبان سے یوں ادا ہوئے ہیں۔

ہم ہیں ستارہ زادیاں
دکھلاؤ گے جرأت اگر
افلاک کی شہزادیاں

لاؤ گے انسانوں کے سر
دیں گی مبارک بادیاں
افلاک کی شہزادیاں

چھوٹی بحروں میں اور سادہ لفظوں میں گانے کے قابل نظم لکھنا حفیظ کے فن کا ایک شیوۂ خاص ہے۔ ایک اور موقع پر ایک گیت علم نبوی کی شان میں لکھا گیا ہے۔ ممکن ہے کہ یہ گیت مسلمانوں میں مقبول ہو کہ جب وہ اپنے سیاسی جلسوں میں پرچم اسلامی لہرائیں تو یہ ترانہ زبان پر لائیں، اس کا یہ ٹکڑا ملاحظہ ہو۔

نامِ خدا کا جھنڈا، پیغام خدا کا جھنڈا، دو جگ میں عزت کا سہارا، نامِ خدا کا جھنڈا، یہ جھنڈا ایمان کا جھنڈا، قرآنی فرمان کا جھنڈا، دین کا اور دنیا کا اُجالا، حرمت والا عزت والا، سب سے اونچی شان کا جھنڈا، سب سے اونچا، سب سے بالا، نامِ خدا کا جھنڈا، مال سے پیارا جان سے پیارا، دل کا نور آنکھوں کا تارا۔

میں مزید اقتباسات سے دیباچہ کو طول دینا نہیں چاہتا مگر دو ایک ٹکڑے اور ان کے متعلق واقعات ایسے دلآویز ہیں کہ انہیں چھوڑنے کو بھی دل نہیں چاہتا۔ ایک واقعہ حضرت اُمّ عمارہؓ کے متعلق ہے جو ایک نہایت نیک اور باہمت بی بی تھیں اور زخمیانِ جنگ کو پانی پلاتی تھیں اس کا شوہر اور فرزند بھی شریک جنگ تھے جب اس نے دیکھا کہ رسولؐ کی ذاتِ پاک پر حملہ ہو رہا ہے تو مشک ہاتھ سے رکھ کر جنگ کے لئے کمربستہ ہوگئی اس کا حال شاہنامۂ اسلام میں یوں بیان ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| یہ اپنی جان پر ہر زخم دامن گیر لیتی تھی | کوئی حربہ وجودِ پاک تک آنے نہ دیتی تھی |
| نہتی تھی مگر کرنے لگی پیکار دشمن سے | مروڑا اس کا بازو چھین لی تلوار دشمن سے |
| جدھر بڑھتے ہوئے پاتی تھی یہ محبوبؐ باری کو | پہنچتی تھی وہیں اُمّ عمارہؓ جاں نثاری کو |
| نظر آئی نئی صورت جو حرزِ جانِ پیغمبرؐ | کیا اک لخت بڑھ کر حملہ ایک بدکیش نے اُس پر |
| اسی شمشیر سے اس نے سرِ شمشیر زن کاٹا | ہوا اس شیر زن کے خوف سے اعدا میں سناٹا |
| سر و گردن پہ اس بی بی نے تیرہ زخم کھائے تھے | مگر میدان سے اس کے قدم ہٹنے نہ پائے تھے |

یہ ایک ایسا واقعہ ہے کہ اس پر وہ قوم جس میں ایسی بیبیاں پیدا ہوئیں جس قدر فخر کرے کم ہے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ رسالتؐ میں عورتیں جنگوں میں شریک ہوتی تھیں، زخمیوں کی امداد کرتی تھیں اور وقت ضرورت حرب میں بھی شریک ہو جاتی تھیں۔ اس بی بی کی تعریف جناب حفیظ نے ان دو اثر بھرے مصرعوں میں کی ہے۔

| | |
|---|---|
| یہی مائیں تھیں جن کی گود میں اسلام پلتا تھا | اسی غیرت سے انساں نور کے سانچے میں ڈھلتا تھا |

ایک اور ٹکڑا پیش کرنے کے قابل ہے۔ اس کا عنوان ہے۔ ''خالد کی حیرت'' اس میں شاعر نے دکھایا ہے خالد تو اس وقت کفر کا حامی اور اسلام کا مخالف تھا مگر اس کے دل میں آنحضرتؐ کے اعلیٰ خصائل کا اثر اس میدانِ جنگ میں بیٹھا۔ مگر وہ فوراً مشرف بہ اسلام نہ ہوا لیکن اس کے جوشِ اسلام اور خدمت دین کی بنیاد یہیں پڑی۔ یہاں تک کہ وہ اسلامی فوجوں کا ایک زندہ جاوید اور بلند نام سردار بن

گیا۔ اس کے دل کے تاثرات کا نقشہ ہمارے شاعر نے یوں کھینچا ہے۔

اُدھر فرضِ نمازِ ظہر کا ہنگام آیا تھا
اِدھر روئے زمیں پر ابرِ لالہ فام آیا تھا
تیمم خاک سے کرکے لہو سے باوضو ہو کر
جہاں بھی تھے مسلماں جھک رہے تھے قبلہ رو ہو کر
مگر خالد کہ تھا محظوظ اپنی فتح مندی سے
یہ منظر دیکھتا تھا آج گھوڑے کی بلندی سے
جہاں کھینچی تھی ہر شمشیر ہر خنجر کشیدہ تھا
وہیں اک سربا اطمینان سجدے میں خمیدہ تھا
یہی سر اس جہاں میں پرسکوں معلوم ہوتا تھا
فلک اس سر کے آگے سرنگوں معلوم ہوتا تھا
جہاں قاتل نگاہوں کی لگی تھیں ہر طرف گھاتیں
وہیں ہوتی تھیں باہم ساجد و مسجود میں باتیں
نہ دیکھا تھا یقین و صدق کا یہ پاک نظارا
دلِ خالد پکارا کس سے ہو تم معرکہ آراء
یہ اطمینان خالی از صداقت ہو نہیں سکتا
کسی دنیا طلب میں ہو یہ طاقت، ہو نہیں سکتا
خدا والوں کو دی جس نے شکست اب خود شکستہ تھا
گستہ کفر سے تھا آج دل ایماں سے بستہ تھا
نوشتے میں مگر کچھ گمرہی کا دور باقی تھا
پئے اظہارِ ایماں غور کرنا اور باقی تھا

شاہنامۂ اسلام کی تیسری جلد کی خوبی کلام کے نمونے کے طور پر یہ مختصر اقتباس کافی ہیں۔ باقی دو ہزار سے اوپر اشعار اور ان کے چیدہ چیدہ حصے اصل کتاب میں دیکھیں اور اس خادمِ اسلام کے حق میں دعا کریں جس نے اپنی زندگی تواریخ اسلام کو لباسِ نظم سے آراستہ کرکے مسلمانوں کو بیدار کرنے کے لئے وقف کر رکھی ہے۔



# بسم اللہ اے ساقی

نہیں اب زندگی کی اور کوئی راہ اے ساقی
اگر جامِ شہادت ہے تو بسم اللہ اے ساقی

رہے گی خیر اس دنیا میں یوں مغلوب شر کب تک
یہ مانا صبر لازم ہے بہت اچھا مگر کب تک

یہ معصوموں کے آنسو خاک میں کب تک سمائیں گے
کبھی تو رنگ لائیں گے کبھی تو گل کھلائیں گے

یہ مظلوموں کی آہیں کیا یوں ہی بیکار جائیں گی
یہی اک دن زمیں پر آسمانوں کو گرائیں گی

یہاں مٹی کا ہر پُتلا عدوئے حق پرستی ہے
یہ انسانوں کی دنیا ہے کہ شیطانوں کی بستی ہے

یہ کس کم ظرف نے تقسیمِ نو کی طرح ڈالی ہے
کہ ہمت جس کی عالی ہے اسی کا جام خالی ہے

جنہیں قدرت نے بخشا ہی نہیں اندازِ رندانہ
انہی کے سامنے شیشہ، انہی کے ہاتھ پیمانہ

یہ کیسا دین ہے ساقی یہ کیا آئین ہے ساقی
یہ کس کے دین و ایماں کی یہاں توہین ہے ساقی

یہ مئے خانہ، جہاں جینا لہو کے گھونٹ پینا ہے
تو ہی انصاف کر ساقی یہ مرنا ہے کہ جینا ہے



# شاہنامۂ اسلام

## جلد سوم

# جنگِ اُحد

## باب اوّل

## گزارش سرنگارش

قیامت تک لہو ٹپکے نہ کیوں چشمِ مسلماں سے
اُحد کی داستاں رنگین ہے خونِ شہیداں سے

اُحد کے تذکرے میں حسن بھی ہے اور قباحت بھی
مجھے اس باب میں کرنی پڑے گی کچھ فصاحت بھی

اَدق مضمون ہے کاوش پئے تسہیل لازم ہے
نتائج کے لئے اجمال کی تفصیل لازم ہے

مسائل میں الجھنا واقعی منصب نہیں میرا
مگر معذور رکھے آج مجھ کو نکتہ چیں میرا

اُحد کی گھاٹیوں میں کچھ مقام ایسے بھی آئیں گے
جہاں رہرو نشانِ منزلِ مقصود پائیں گے

اُنہیں آئے گا غصہ اہلِ ایماں کی ہزیمت پر
وہ پوچھیں گے صحابہ کیوں جھکے مالِ غنیمت پر

فقط گنتی کے چند افراد سر افراز دیکھیں گے
جنہیں اللہ کے محبوبؐ کا جانباز دیکھیں گے

حواس و ہوش کھونا جنگ میں بعض اہلِ ایماں کا
اُدھر مضروب ہونا چہرۂ محبوبِ یزداں کا

---

[1] غزوۂ احد کا بیان اس قدر دردناک ہے کہ مقتدر ارباب سیر نے بھی محض ارشادات پر ہی اکتفا کیا ہے۔ (مصنف)

اگر ہو گا نہ فہمِ امتیازِ زشت و خوب ان میں — رہینِ بے دلی ہو جائیں گے اکثر قلوب ان میں
اگر اس راہ پر لائے انہیں طرزِ بیاں میری — تو کیا فتنے کا باعث بن نہ جائے گی زباں میری
مجھے احساس ہے اے دوست اپنی ذمہ داری کا — یہ نازک مرحلہ محتاج ہے صحت نگاری کا
یہ طاقت سے اگر معذور ہیں معذور رہنے دو — مجھے خالی خیالی شاعری سے دور رہنے دو
زبانِ حال سے اشکال کی تشریح کرنے دو — عوام الناس کی خاطر ذرا توضیح کرنے دو
مرے ہمراہ اک منزل پلٹ چلنا گوارا کر — نزاعِ کفروایماں کے نتائج کا نظارا کر
بیاباں کی بھی سختی دیکھ دورانِ سیاحت میں — میں لے آؤں گا واپس تجھ کو تیرے باغِ راحت میں
میں تیری ہمرکابی تابہ منزل جا کے چھوڑوں گا — خدا کے فضل سے یہ گتھیاں سلجھا کے چھوڑوں گا

## غزوۂ بدر کی فضیلت

جہادِ بدر کی تاریخ کو دُھرا رہا ہوں میں [1] — گزشتہ سال کا زرّیں ورق اُلٹا رہا ہوں میں
جہادِ بدر کا دن عزت و اکرام کا دن تھا — اطاعت کا ثمر تھا' ضبط کے انعام کا دن تھا
شواہد میرے دعوے کے ہیں ارشاداتِ [2] قرآنی — کہ فتحِ بدر اک آیت تھی من آیاتِ ربانی [3]
بنا ہے سورۂ انفال [4] میری اس گزارش کی — فرشتے حق نے بھیجے اور احسانوں کی بارش کی

---

[1] غزوۂ بدر تمام غزوات کی اصلی بنیاد ہے۔ سیرت النبیؐ علامہ شبلی

[2] بدر کے معرکے کے لئے مذہبی اور ملکی حالت پر گوناگوں اثرات پیدا کئے اور حقیقت میں یہ اسلام کی ترقی کا اصلی دن تھا۔ سیرت النبیؐ

[3] یبلی المؤمنین منه بلاء حسناً ان الله سمیع علیم (انفال) تاکہ اپنی طرف سے مومنوں کو اچھا انعام دے اور خدا دانا بینا ہے۔

[4] ولقد نصرکم الله ببدر وانتم اذله اذیغشیکم النعاس امنة منه وَ ینزل علیکم من السماء ماءً لیطهرکم به ویذهب منکم رجزا الشیطن و لیربط علی قلوبکم و یثبت به الاقدام ۔ اذ یوحی ربك الی الملئکة انی معکم فثبتوا الذین آمنوا ۔ (انفال)
(ترجمہ) یقیناً بدر میں اللہ نے تمہاری مدد کی جب تم کمزور تھے تو اب اللہ سے ڈرو تاکہ شکر گزار بن جاؤ۔ پانی برسا رہا تھا کہ تم کو پاک کرے اور شیطان کی ناپاکی تم سے دور کرے۔ یاد کرو جب خدا فرشتوں کو حکم دے رہا تھا کہ میں تمہارے ساتھ ہوں۔ مسلمانوں کو ثابت قدم رکھا اس غزوے کو دوسرے غزوات پر جو اختیارات حاصل ہیں ان میں ایک یہ بھی ہے کہ خداوند کریم نے قرآن حکیم میں بدر کے احسانات ونعم کی تفصیل سے اپنے نبی کریم کو جبریل علیہ السلام کے ذریعے اطلاع دی۔ سورۂ انفال اکثر و بیشتر اسی غزوہ کے بیان پر مشتمل ہے۔

بظاہر بے حقیقت تھی جماعت حق پرستوں کی — مگر کایا پلٹ دی اس نے باطل کے گروہوں کی
نہتے تین سو تیرہ بشر ذوقِ شہادت میں — خدا کے نام پر نکلے محمدؐ کی قیادت میں
نہ کثرت تھی، نہ شوکت تھی، نہ کچھ سامان رکھتے تھے — فقط اخلاص رکھتے تھے، فقط ایمان رکھتے تھے
نہ تاج و تخت کے طالب، نہ مال و جاہ کے سائل — کہ یہ بندے تھے لامعبودَ اِلّا اللّٰہ کے قائل
پسندیدہ نظر آیا تھا وحدت کا اُصول ان کو — بہم باندھے ہوئے تھا رشتۂ حبِ رسولؐ ان کو
یہ ہادی کی ہدایت پہ چلے میدان میں آئے — یہ گردابِ ہلاکت میں گھرے طوفان میں آئے
لیا راہِ وفا میں عشق نے جب امتحاں[1] اُن کا — تو استقلال پایا صورتِ کوہِ گراں اُن کا
اقلیت رہی قائم صراطِ حسنِ نیت پر — تو حق نے اس کو غالب کر دکھایا اکثریت[2] پر
بسا اوقات نصرت دے کے وحدت کیش ملت کو — خدا کثرت پہ غالب کر دیا کرتا ہے قلت[3] کو
غرور و ناز مٹ جاتا ہے جاہ و مال والوں کا — خدا ساتھی ہوا کرتا ہے استقلال[4] والوں کا

## مشاہدۂ بدر

بروزِ بدر دیکھی غازیانِ دیں کی بیداری — ادائے فرض کا جذبہ تھا جن کی روح پر طاری
بروزِ بدر دیکھی صبر و استقلال کی صورت — بغلگیری قضا سے اور استقلال کی صورت

---

[1] کَاَنّما یساقون الی الموت وَھم ینظرون (انفال) ترجمہ: جیسے وہ موت کی طرف ہنکائے جاتے تھے اور موت کو دیکھ رہے تھے۔

[2] ان اللّٰہ علٰی نصرھم لقدیر ○ (ترجمہ) اللہ ان کی مدد پر قادر ہے۔

[3] کم من فئۃٍ قلیلۃٍ غلبت فئۃً کثیرۃ باذن اللّٰہ (بقر) بسا اوقات قلیل جماعت اللہ کی مرضی سے کثیر جماعت پر غالب آجاتی ہے۔

[4] اذتستغیثون ربکم فاستجابَ لکم انی ممدکم (انفال) ترجمہ: یاد کرو جب تم اپنے پروردگار سے استغاثہ کر رہے تھے تو اس نے تمہاری سنی اور تمہاری مدد کی۔

بروزِ بدر دیکھا نصرتِ [1] حق کا نظارا بھی
خدا تھا غازیوں کا جب بھروسا بھی سہارا بھی

بروزِ بدر اس ایمان کا انعام بھی دیکھا
قریشی لشکرِ جرار کا انجام بھی دیکھا

بروزِ بدر دیکھا معجزہ شانِ صداقت کا
کہ توڑا حق نے سارا زور باطل کی حماقت [2] کا

بروزِ بدر دیکھی سر بلندی خاکساروں کی
نچھاور جن کے قدموں پر ہوئی رفعت ستاروں کی

ملا زندوں کو یہ انعام بعد فتحِ فیروزی
کہ جنت کی بشارت سے ہوئی تھی بہرہ [3] اندوزی

یہ کیا تھا اِک نتیجہ تھا پیمبرؐ کی اطاعت کا
تخیل کی بلندی کا، توکل پر قناعت کا

## غزواتِ بدر واُحد کا نکتۂ امتیاز

وہ آنکھیں جن کو بخشا ہے خدا نے دید کا یارا
کریں جنگ اُحد کا بھی مری آنکھوں سے نظارا

اگر چشمِ بصیرت سے اُحد کی جنگ دیکھو گے
تو انسانوں کی فطرت کے ہزاروں رنگ دیکھو گے

گئے تھے چل کے غازی بدر میں ایمائے ہادیؐ سے
اُحد میں گھر سے نکلے تھے مگر جوشِ ارادی [4] سے

نہ سمجھے تھے مسلماں جوش میں مَنشائے پیغمبرؐ
ہوئی تھی کثرتِ آراء مدینے سے نکلنے [5] پر

[1] مسلمان تین سو تیرہ افراد تھے جن کے پاس لڑنے کا سامان اور ہتھیار بھی نہ تھے۔ صحیح احادیث سے ثابت ہے کہ اس لشکر کے پاس صرف آٹھ تلواریں، چھ زرہیں اور دو گھوڑے تھے۔ لشکرِ قریش میں ایک ہزار سے زیادہ فوج پورے سامانوں اور ہتھیاروں سے مسلح، ہر سپاہی لوہے میں غرق تھا مگر کفار کو شکست ہوئی اور ان کے ستر بہتر آدمی مارے گئے اور (۱۲) اسیر ہوئے اور قریش کی طاقت ٹوٹ گئی۔ (سیرت النبی، ابن ہشام)

[2] جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا (ترجمہ) حق غالب آیا اور باطل شکست کھا گیا اور باطل اسی قابل ہے۔

[3] خدا نے تمام شرکائے بدر کے گناہ معاف کر دیئے ہیں۔ بدری صحابہؓ کی یہ عزت تھی کہ حضرت عمرؓ کے عہد میں ان کے وظائف سب سے زیادہ تھے۔ کسی صحابی کے نام کے ساتھ بدری کہنا خاص امتیاز کا سبب شمار کیا جاتا تھا۔ (سیرت النبی)

[4] اُحد کی جنگ میدان میں نکل کر لڑنے پر ان نوجوانوں نے زور دیا تھا۔ جو بزمِ شوریٰ میں کثرتِ رائے رکھتے تھے۔ آنحضرتؐ کی رائے شہر میں رہ کر مدافعت کرنے کی تھی، مگر آپ نے بزمِ شوریٰ کی کثرتِ رائے کو مقدم جانا۔ (طبری)

[5] یہ ایک اہم مسئلہ جس پر بحث کرنا میرا منصب نہیں، کیا اسلام میں آمریت کے معنی جمہوریت ہیں یا شخصی حکومت۔ آنحضرتؐ کا اسوۂ حسنہ یہ ہے کہ جہاں وحی نہ آئے۔ بیشتر آپ کثرتِ رائے پر عمل فرماتے تھے۔ آپؐ کے جاں بحق ہونے کے بعد چونکہ وحی کا سلسلہ منقطع ہو گیا لہٰذا کون سی راہِ عمل باقی رہ گئی۔ یہ ہر صاحبِ نظر آسانی سے دیکھ سکتا ہے۔

کیا تھا احترام اجماعِ امت کا پیمبرؐ نے — سلاحِ جنگ پہنے تھے یہاں محبوبِؐ داور نے

احد کا دن دکھائے گا نگاہوں کو نیا منظر — بشر کی رفعت و افتاد کا عبرت نما منظر

بروزِ حشر امت کو ہلاکت سے بچانا تھا — اُحد میں دعویٔ عشق و وفا کو آزمانا تھا

سکھانا تھا کہ مومن وقتِ سختی صبر کرتے ہیں — نہیں کھاتے فریبِ نفسؔ دل پر جبر کرتے ہیں

فسادِ حبِّ مال و جاہ سے آگاہ کرنا تھا — انہیں وقفِ جہادِ فی سبیل اللہ کرنا تھا

ضرورت پڑ گئی تھی اِک نمونہ پیش کرنے کی — ثباتِ عبدہٗ[1] ہفتاد گونہ پیش کرنے کی

جمانا تھا دلوں پر سکہ ختم المرسلینؐ کا — بہا دینا تھا دریا رحمۃ للعالمینؐ کا

## بدر کی ہزیمت پر قریشِ مکہ کا جوشِ انتقام

قریشی قوم میں شعلے بھڑکتے تھے ندامت کے — مہیا ہو رہے تھے پھر نئے سامان شامت[2] کے

مسلمانوں کا قتلِ عام تھا ان کے ارادوں میں — یہ اک پختہ خیالِ خام تھا ان کے ارادوں میں

وہ سب جن کے اقارب بدر کے دن کام آئے تھے — وہ ذاتی انتقام اب مقصد قومی بنائے تھے

اسیری سے پڑا تھا بدر کے دن واسطا جن کو — کیا تھا فدیہ لے کر بزمِ شوریٰ نے رہا جن کو

وہ سب قیدی جو مہمانی کے گہواروں میں جھولے تھے — وہ اب حسنِ[3] جنابِ رحمتِ عالم کو بھولے تھے

---

[1] بروزِ بدر آپؐ نے جو دعا مانگی اس کا مفہوم تھا کہ اے اللہ ان چند نفوس کو جن کے ذمہ دین پہنچانا ہے [illegible] کبھی پوجا نہ جائے گا۔ ان الفاظ سے ثابت ہے کہ پیغمبرؐ کا مقصود اس جماعت کی حفاظت تھی [illegible] سکتی ہے کہ اس چھوٹی سی جماعت کو بچانا مقصود ہے [illegible] اُحد میں لوگوں کو [illegible]

[illegible]

[2] بدر کی شکست سے [illegible]

[3] اسود بن عبدالمطلب بن اسد [illegible] (سیرت ابن ہشام)

[illegible]

ہوئے تھے بدر میں مقتول ستر نامدار ان کے ۔۔۔ مسلمانوں کے ہاتھوں مٹ گئے تھے باوقار ان کے[1]
اگرچہ یہ نتیجہ تھا تعصب کی حماقت کا ۔۔۔ مگر موجود تھا اب تک دلوں میں زعم طاقت کا
غم و غصہ کا دوزخ شعلہ زن تھا ان کے سینوں میں ۔۔۔ لہو تھا یا کوئی تیزاب تھا ان آبگینوں میں
مصاف زندگی میں زخم کھانے کے نہ تھے عادی ۔ ۔۔۔ بہت حیراں تھی ان چرکے سے ان کی خوئے جلادی[2]

## قریش کا غرور اور دعویٰ باطل[3]

انہیں یہ زعم تھا ہم عام انسانوں سے بالا ہیں ۔۔۔ ہمارے زیرِ فرماں بندگانِ حق تعالیٰ ہیں
ہمارا مرتبہ ہے خواجگی کا اور امیری کا ۔۔۔ ہمارے ہاتھ رشتہ ہے رہائی کا' اسیری کا
جسے چاہیں پکڑ لیں' قید کر لیں' قتل فرمائیں ۔۔۔ جہاں چاہیں کریں حملہ' ستم توڑیں' غضب ڈھائیں
کسی کو ہو یہ کیوں جراَت ہمارے وار کو روکے ۔۔۔ فقط گردن پہ روکے جو بھی اس تلوار کو روکے
فسادِ مستقل تھا اِک زمانہ سے فتور ان کا ۔۔۔ فقط اک بدر کے میداں میں ٹوٹا تھا غرور اُن کا
یہ ایسا زخم کھایا تھا کہ جینا تھا حرام اُن پر ۔۔۔ مسلط بھوت بن کر ہو گیا تھا انتقام ان پر

## قبائلِ عرب کو امداد کی دعوت

بہت چرچا تھا شعر و شاعری کا اس زمانے میں ۔۔۔ مدد لیتے تھے اس سے ہر نیا فتنہ اُٹھانے میں
قریشی شاعروں نے ملک بھر میں شعلے بھڑکائے ۔۔۔ قبائل کے قلوب اسلام کی ہیبت سے دھڑکائے

---

[1] قریش کی اصلی طاقت بدر میں ٹوٹ گئی تھی۔ رؤسائے قریش جو شجاعت' امارت میں قبائل کے سپہ سالار تھے سب مارے گئے تھے۔ عتبہ' شیبہ' ابوجہل' ابوالبختری' زمعہ بن اسود' عاص بن ہشام' امیہ بن خلف' منبہ بن حجاج یہ سب قریش کے سرتاج تھے۔

[2] قریش عرب بھر میں شجاعت اور افضل العرب مانے جاتے تھے۔ قبائل کی باہمی جنگ میں ان کی پیٹھ کسی نے نہ دیکھی تھی۔ معرکۂ بدر میں ان کی ہزیمت بالکل نئی بات تھی۔ (دیکھو طبری و ابن ہشام)

[3] قریش بہت مغرور تھے عرب میں اپنے کو سب سے بڑا سمجھتے تھے جیسے سمندر میں وھیل مچھلی (رحمۃ اللعالمین)

سخن کے زور سے آتش بیانی کے وسیلے سے　　نکالے شعلہ خو افراد چن کر ہر قبیلے سے
ہوا اجماع باطل وادیِ بطحیٰ کے سینے پر　　کہ مکہ لے کے طوفاں اٹھنے والا تھا مدینے پر

## مکہ میں جوش وخروش

بہر سو شہرِ مکہ میں کچھ ایسا جوش سا پھیلا　　کہ یہ مجنوں تھے گویا اور فکرِ جنگ تھی لیلیٰ
قریشی عورتیں نکلیں گھروں کے چھوڑ کے دھندے　　کھلی فہرست گھر گھر سے لئے جانے لگے چندے
جو مال و زر سے بہرہ ور تھے مال و زر اُٹھا لائے　　رسد کر لی مہیا جنگ کے ہتھیار بنوائے
کسی نے خاندانی اسلحہ خانوں کے منہ کھولے　　لہو سے تاکہ قومی آبرو پھر ہاتھ[1] منہ دھو لے
کسی نے اونٹ گھوڑے اور کسی نے لا دیا چارا　　تھا جن کے پاس غلہ اس نے غلہ دے دیا سارا
[2] تجارت کا منافع جمع تھا وہ آج کام آیا　　بچھا دامِ حماقت' مرغِ زرّیں زیرِ دام آیا

## بنو ہاشم سے رشک ورقابت

رسولؐ اللہ کے دشمن مخالف آلِ ہاشم کے　　کہ حاسد تھے قدیمی عزت و اقبال ہاشم[3] کے

---

[1] بدر کے میدان میں ان کی شکست اس طرح تھی جیسے کوئی پہلوان مدت العمر دوسرے پہلوانوں کو گراتا رہا اور خود کبھی اس کی پیٹھ زمین سے نہ لگی ہو۔ اچانک اپنے زور میں گر پڑے اور شکست کھا جائے۔ یہی احساس ان کا تھا کہ ہم ہیں واقعی سب پر غالب مگر ذرا اپنے زور میں گر پڑے جھڑ گئے (تاریخ عمران)

[2] عرب میں جوش پھیلانے کا سب سے بڑا آلہ شعر تھا۔ قریش میں ان دنوں دو شاعر بہت نامی تھے' عمرو جمی اور مسافع دیلمی بدر میں اسیر ہو گیا تھا مگر آنحضرتؐ نے اقتضائے رحم وشفقت اس کو رہا کر دیا تھا بغیر کسی فدیہ کے (بلکہ اور بھی احسان فرمائے تھے۔

[1] قرآن کریم مشرکین وکفار کے صرف مال کا ذکر فرماتا ہے۔ ان الذین کفروا ینفقون اموالھم لیصدوا عن سبیل اللہ (ترجمہ) کفار اپنا مال خرچ کرتے ہیں تاکہ لوگوں کو خدا کی راہ سے روکیں۔

[2] تجارت کا منافع پچاس ہزار مثقال سونا ایک ہزار اونٹ جو ابھی تقسیم نہ ہوئے تھے چندے میں شامل کیے گئے۔ رحمتہ للعالمین۔

[3] ان میں سے اکثر قبیلے بنو ہاشم سے مخالفت رکھتے تھے اور دشمن قبیلے کے ایک فرد کی تلقین پر چلنا ان کو عار معلوم ہوتا تھا (رحمتہ للعالمین) یاد رکھنا چاہئے کہ خاندان بنو ہاشم اور بنو امیہ برابر کے حریف تھے اور دونوں میں برابر سے رشک ورقابت چلی آتی تھی۔ (سیرت النبیؐ)

دلوں میں جن کے تھیں چنگاریاں رشک ورقابت کی — حسد کے درد تھے بیماریاں رشک و رقابت[1] کی

وہ سب تھے پیش پیش اُس کے بھڑکانے والوں میں — برائے جنگ ساماں جمع کر کے لانے والوں میں

## ابوسفیان بن حرب بن امیہ

ابوسفیان کی ہر چار سو ریشہ دوانی تھی — کہ اس کی آلِ ہاشم سے رقابت[2] خاندانی تھی

پسر تھا حرب کا یعنی اُمیہ کا نبیرہ تھا — حسد کے جوش میں انوارِ ایمانی سے خیرہ تھا

کھٹکتی تھی جگر میں دِل نوازی آلِ ہاشم کی — نہ تھی دل کو گوارا سرفرازی آلِ ہاشم کی

خدا کے دین میں اس کے لئے بس یہ خرابی تھی — کہ اس میں آلِ ہاشم کی بظاہر کامیابی تھی

خدا تھا اس ''خطا'' پر ناپسند اور ناقبول اس کو — محمدؐ ہاشمی ہے، کیوں چنا اپنا رسول اس کو

اگر اولاد ہاشم کے سوا کوئی نبیؐ ہوتا — ابوسفیاں نہ شاید معترض اس پر کبھی ہوتا

ہمیشہ اس کے سینے میں حسد کی آگ جلتی تھی — صدائے جنگ اس کے ہر بُنِ منہ سے نکلتی تھی

ابوجہل اور عتبہ کا سرِ خود سر اترنے پر — ابولہب شقاوت پیشہ کے بے موت مرنے پر

---

[1] ابوسفیان بن حرب بن امیہ سات سال تک برابر آنحضرتؐ کے مقابلہ میں فوجیں جمع کرتا رہا اور مسلمانوں کے خلاف سارے ملک میں آتشِ فساد بھڑکاتا رہا۔ (رحمتہ للعالمین)

[2] بنو ہاشم اور بنو امیہ قریش میں دو قبیلے تھے۔ بنو ہاشم کا جاہ و جلال عبدالمطلب بن ہاشم نے اور بھی بڑھا دیا۔ لیکن ان کے بعد دنیاوی طور پر کوئی صاحب اثر نہ رہا اور ابوسفیان کا باپ حرب بن امیہ سربرآوردہ ہوگیا اور بنو امیہ کا اقتدار بڑھنے لگا۔ ان ہی دنوں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دعویٰ نبوت کیا۔ آنحضرت کی نبوت کو بنی امیہ کے خاندان اپنے رقیب قبیلہ کی جگہ خیال کرتا تھا لہٰذا آخر تک اس قبیلہ کی امانت عامہ تاج ابوسفیان کے سر پر رکھا گیا۔ (سیرت النبی) ولید بن مغیرہ یعنی حضرت خالد کا باپ حرب کی وفات کے بعد مکہ میں ریاست تامہ پر فائز ہوا اس لئے اس قبیلہ نے بھی آنحضرت کی سخت مخالفت کی۔ یہ سمجھتے تھے کہ آنحضرت کی کامیابی بنو ہاشم کی کامیابی ہے اور بنو ہاشم کو کسی رنگ میں بھی بڑھنے نہیں دینا چاہئے اور رسول اللہ کی تبلیغ اگرچہ خاندان کے امتیاز کی مخالفت تھی مگر ان کے قلوب بنو ہاشم کے عروج سے خائف تھے۔ ابوجہل اسی مغیرہ کا بھتیجا تھا۔ ابوجہل کا یہ قول جو مولانا شبلی نے اپنی بحث کے دوران میں نقل کیا ہے ان کے قلوب کا مشاہدہ ہے۔ ابوجہل نے اخنس بن شریق کو جواب دیا کہ ہم اور بنو عبد مناف (آلِ ہاشم) ہمیشہ کے حریف ہیں۔ انہوں نے مہمان داریاں کیں تو ہم نے بھی کیں انہوں نے خون بہا دیئے تو ہم نے بھی خون بہا دیئے۔ انہوں نے فیاضیاں دکھائیں تو ہم نے بھی ان سے بڑھ کر دکھائیں۔ یہاں تک کہ جب ہم نے کاندھے سے کاندھا ملایا تو اب بنو ہاشم پیغمبری کے دعویدار ہیں۔ خدا کی قسم ہم اس پیغمبر پر کبھی ایمان نہ لائیں گے۔ (سیرت النبی)

ابوسفیاں بنا تھا سرغنہ قومی امارت [1] کا — یہ فتنہ جاگ اُٹھا تھا دائمی قتل اور غارت کا
اسے نسبت تھی عتبہ بن ربیعہ سے قرابت کی — قسم کھائی تھی اس کے قتل پر غسلِ جنابت [2] کی
یہی تھا بدر کے دن قوم کے افتاد کا باعث — اسی کا ایک اندیشہ تھا استمداد کا باعث
بہت بیتاب تھا یہ انتقامِ بدر کی خاطر — یہودی قوم سے کی اس نے سازش غدر کی خاطر
نہ بن آیا تھا کچھ بھی روزِ اقدام السویق اس سے — بھڑکنی تھی ابھی کچھ مدتوں نارِ حریق اس سے
مگر آخر اسے بھی ایک دن اسلام لانا تھا — انہی قدموں پہ گرنا تھا اسی دامن میں آنا تھا

## ہندا ابوسفیان کی زوجہ

ابوسفیاں کی زوجہ ہند [3] بھی عتبہ کی دُختر تھی — نہ جانے یہ ابوسفیاں کی زوجہ تھی کہ شوہر تھی
عجب عورت تھی جس کے دل میں تھے ارمان مردوں کے — کہ اس کی تیز فطرت کاٹتی تھی کان مردوں کے

[1] ابوسفیان سات برس تک مسلمانوں سے لڑتا رہا پھر فتح مکہ پر اس کو مسلمان ہونا پڑا لیکن آپ کی اولاد اگر چہ وہ مسلمان تھی' کے دل سے بنو ہاشم کی اطاعت کبھی نہیں کی گئی۔ امیر معاویہؓ کے بعد آپ کے بیٹے یزید نے جس طرح حضرت حسینؓ اہلِ بیت اور پیغمبرؐ اہل بیت سے شایانِ شان سلوک نہ کیا اور اسلام کی جمہوریت کو جس طرح تہ تیغ کیا اس کا حال انشاء اللہ اپنے وقت پر آئے گا۔ (مصنف)

[2] ابوسفیان نے بدر کی ہزیمت کے بعد قسم کھائی تھی کہ جب تک انتقام نہ لے لوں گا غسل جنابت و مقاربت زناں نہ کروں گا اور نہ سر میں تیل ڈالوں گا۔

[3] جنگ بدر کا سبب کیا تھا۔ ابوسفیان کی سرداری میں ایک قافلہ بغرض تجارت شام کو بھیجا گیا اس تجارت کا مقصد بھی بقول علمائے سیرت اسلام کے استیصال کے لئے سرمایہ کی فراہمی تھی چنانچہ مولانا شبلی مرحوم نے سیرت النبی میں اس کی تصریح بھی فرمائی تھی۔ وہ فرماتے ہیں کہ ہجرت کے ساتھ ہی مدینہ پر حملہ کی تیاری شروع کر لی تھی۔ پھر لکھتے ہیں کہ سب سے بڑی ضروری چیز مصارف جنگ کا بندوبست تھا۔ اس لئے اب کے موسم میں قریش کا جو کاروانِ تجارت شام کو روانہ ہوا' اس سازوسامان سے روانہ ہوا کہ مکہ کی تمام وادی نے جس کے پاس جو رقم تھی کل کی کل دیدی۔ ابن سعد نے طبقات میں ابوسفیان رئیس قافلہ کا قول لکھا ہے۔ واللہ بمکۃ من قریشی ولا قرشیۃ لہ شئی وصاعدا الا بعث بہ معنا اس سے ظاہر ہے کہ مکہ کو تمام سرمایہ گل کر دینے کی کیا ضرورت تھی۔ بہرصورت یہ کارواں تجارت کے بعد پلٹا تو ابوسفیان کو خیال آیا کہیں مسلمان راہ میں حائل نہ ہوں۔ مکہ میں ایسا واقعہ پیش آ چکا تھا اور قریش اور مسلمانوں میں مدت سے اعلانِ جنگ تھا۔ لہٰذا قافلہ والوں کی رائے سے ایک شخص ضمضم نامی کو مکہ بھیجا گیا۔ عمرو بن عاص مشہور مدبر قریش کا بیان ہے کہ مقام ورقا پر ضمضم کو بیس مثقال طلا اُجرت مقرر کر کے بھیجا گیا اور اس کو ابوسفیان نے حکم دیا کہ مکہ میں داخل ہو تو اپنے اونٹ کے کان کاٹ ڈالیو اور کاٹھی الٹا لیجیو اور آگے پیچھے اپنا پیراہن پھاڑ لیجیو اور بصدائے بلند "الغوث الغوث" کا شعور مچائیو۔ غرض نتیجہ یہ ہوا کہ ابوجہل جو مسلمانوں پر حملہ کرنے کا آرزومند تھا اس کو بہانہ مل گیا اس نے قوم کو ابھارا اور اسے مسلمانوں سے لڑنے کے لئے ساتھ لے نکلا اور بدر میں جو کچھ پیش آیا اسے ہم شاہنامۂ اسلام جلد دوم میں بیان کر چکے ہیں۔

بروزِ بدر باپ اس کا سپہ سالار لشکر تھا — پسر بھی ایک افسر بھائی بھی سردارِ لشکر تھا
پدر کو اور پسر کو حضرتِ حمزہؓ نے مارا تھا — برادر کا علی المرتضیٰؓ نے سر اتارا تھا
علی بھی حمزہ بھی سرتاج تھے اولادِ ہاشم کے — سپہ سالار تھے دونوں سپہ سالارِ اعظمؐ کے
بڑا کینہ تھا ان دونوں سے اس عورت کے سینے میں — مری جاتی تھی زندہ دیکھ کر ان کو مدینے میں
نرالی بات سوجھی تھی نرالی دُھن سمائی تھی — قسم ڈائن نے حمزہؓ کا جگر کھانے کی کھائی تھی

## وحشی غلام-قاتلِ حمزہ

جبیر ابنِ مطعم کا چچا حمزہ نے مارا تھا — دلِ پُر کینہ میں اس کے بھی آتش کا شرارا تھا •
غلامِ زر خرید اس کا تھا وحشی نام اک زنگی — عیاں تھی جس کی صورت سے ہی بدوضعی بدآہنگی
کمالِ حربہ اندازی میں تھا مشہور نام اس کا — دغا سے آدمی کی جان لینا یہ تھا کام اس کا
ابوسفیاں کی زوجہ ہند نے اس کو طلب کر کے — دلاسے دے کے اور سکے دکھا کر نقرہ و زر کے
ہمیشہ کے لئے آزاد کر دینے کے وعدے پر — کیا تھا شاد اس کو شاد کر دینے کے وعدے پر
مئے غفلت پلا کر تُندخو مئے خوار وحشی کو — کیا تھا قتلِ حمزہؓ کے لئے تیار وحشی[4] کو
پسند آئی غلامِ بے وفا کو مہرِ جلادی — بڑی قیمت ادا کر کے خریدی اس نے آزادی

---

[1] ابوسفیان نے غسل جنابت کی منت پوری کرنے کے لئے دوسو سواروں کے ساتھ مدینہ پر حملہ کیا خفیہ طور پر اسلامی لشکر کے پاس ٹھہرا' شرابیں پیں' حالات معلوم کئے اور عریض پر راہزنوں کی طرح جا پڑا نخل جلا دیئے' کچھ مکان پھونک ڈالے اور چند انصاری مزدوروں کو قتل کر کے واپس بھاگ گیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تعاقب کیا مگر ابوسفیان ایسا بگٹٹ بھاگا کہ اپنی زادِراہ بھی جلدی میں پھینکتا گیا۔ یہ ستوؤں کے بورے تھے اس لئے اس کو غزوہ سویق کہتے ہیں۔

[2] ان آئندہ لڑائیوں کی طرف اشارہ ہے جو قریش اور رسولؐ اللہ کے مابین ہوئیں ان سب میں ابوسفیان کی کارفرمائی تھی۔

[3] ہندہ بنت عتبہ ابوسفیان کی زوجہ امیر معاویہ کی دادی تھی۔ حضرت حمزہؓ کا جگر چبانے والی مشہور بنام ہند جگر خور بدر کے بعد اس نے قسم کھائی تھی کہ اپنے رشتہ داروں کے قاتلوں سے بدلہ لوں گی اور حمزہ کا خون پیوں گی اور جگر چباؤں گی۔ (سیرت النبی)

[4] وحشی کو حربہ اندازی میں کمال حاصل تھا۔ جو یہ ایک چھوٹا سا نیزہ ہوتا ہے جو حبشیوں کا خاص ہتھیار ہے اسے دور سے پھینک کر مارتے ہیں۔ (سیرت النبیؐ)

## قریش کا مکہ سے خروج اور مدینہ منورہ کے بیان کردہ حالات کا اقتباس

مہیا ہو چکا مکے میں جب ساماں لڑائی کا
کیا اعلان ابوسفیاں نے چپکے سے چڑھائی کا

ابوسفیاں کی نیت تھی اچانک حملہ کرنے کی
لہٰذا سعی کی پُرپیچ رستوں سے گزرنے کی

یہ لشکر جس طرح امڈا یہ طوفاں جس طرح آیا
اُحد پر آ کے یہ تاریک بادل جس طرح چھایا

رسول اللہ نے جس رنگ سے اس کی خبر پائی
مدینے کی حفاظت جس طرح حضرتؐ نے فرمائی

مکمل اور مفصل روئیدادِ مجلسِ شوریٰ
ہوا مسجد میں جیسے انعقادِ مجلسِ شوریٰ

صحابہؓ کو رسولؐ اللہ کا مسجد میں بلوانا
حقِ آزادیٔ آراء انہیں تفویض فرمانا

بشر کی کثرت و قلت کا وحدت آشنا ہونا
خدا والوں کو جوہر خودشناسی کا عطا ہونا

تدبر آزمودہ کار اصحابِ کبائر کا
مگر بازو کے بل پر ناز ملت کے صغائر کا

جواں سال اہلِ ایماں کے دلائل بہرِ قربانی
ہجومِ کثرتِ آراء برائے جنگِ میدانی

نبردِ قلعہ بندی نکتہ قربانِ رسالتؐ کا
مدینے سے نکلنے پر مگر اصرار کثرت کا

وہ آمر کی طرف سے احترام کثرتِ آراء
نبیؐ کا فیصلہ آخر بنامِ کثرتِ آراء

نفاق آمادگاں کا بھی شریکِ مشورت ہونا
وہ ان کا دردِ ملت سے مگرمچھ کی طرح رونا

لباسِ جنگ میں محبوبِ داور کا نظر آنا
جلال اک غیرتِ خورشیدِ خاور کا نظر آنا

ندامت جنگ میدانی کی خواہش کرنے والوں کی
وہ ان کی عاجزی وہ صورتیں ان کے ملالوں کی

مگر انکار کرنا آپؐ کا فتحِ عزیمت سے
ادائے فرض ٹھہرانا فزوں فتح و ہزیمت سے

مدینے کی فصیلوں سے نکلنا اہلِ ایماں کا
کھلے میدان میں شب باش ہونا فوجِ یزداں کا

